## نقش مربع:

نقش مربع عطارد سے منسوب ہے اس کے سولہ خانے ہوتے ہیں ایک ضلع کی میزان 34 ہوتی ہے۔ دن بدھ اور ساعت عطارد سے منسوب ہے اس کے پر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل مجموعہ اعداد سے 34 نفی کر کے باقی اعداد کو 4 پر تقسیم کریں اگر کسر ایک آئے تو خانہ 13 میں ایک کا مزید اضافہ کریں اگر کسر 2 آئے تو خانہ 9 اور اگر کسر 3 آئے تو خانہ 3 میں مزید ایک کا اضافہ ہوگا۔

### طریقہ دوم:

جن اعداد کا نقش بھرنا ہو ان میں سے 21 نفی کریں اس کے بعد ایک عدد سے نقش بھرنا شروع کریں اور خانہ 12 تک بھرتے جائیں 13 ویں خانے میں جو اعداد نفی 21 کے بعد بچیں ہیں وہ بھر دیں پھر حسب قاعدہ ایک ایک اضافہ کے ساتھ نقش پر کریں اس قاعدہ کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ اس میں کسر نہیں آتی اور بلا کسر کوئی بھی نقش ہو ہمیشہ زود اثر ہوتا ہے۔

### طریقہ سوم:

کل مجموعہ اعداد میں سے 30 نفی کر کے باقی کو 4 پر تقسیم کریں اور ایک ایک کا اضافہ کرتے جائیں اگر کوئی کسر بچے جو بھی ہوا سے خانہ 13 میں چال کے عدد کے علاوہ مزید جمع کر دیں۔ میزان ہر طرف سے برابر آئے گا۔

چال آتشی

| | | | |
|---|---|---|---|
| 8 | 11 | 14 | 1 |
| 13 | 2 | 7 | 12 |
| 3 | 16 | 9 | 6 |
| 10 | 5 | 4 | 15 |

چال بادی

| | | | |
|---|---|---|---|
| 11 | 8 | 1 | 14 |
| 2 | 13 | 12 | 7 |
| 16 | 3 | 6 | 9 |
| 5 | 10 | 15 | 4 |



چال آبی

| | | | |
|---|---|---|---|
| 14 | 1 | 8 | 11 |
| 7 | 12 | 13 | 2 |
| 9 | 6 | 3 | 16 |
| 4 | 15 | 10 | 5 |

چال خاکی

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1 | 14 | 11 | 8 |
| 12 | 7 | 2 | 13 |
| 6 | 9 | 16 | 3 |
| 15 | 4 | 5 | 10 |

## عمل تسخیر سورہ کوثر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

إِنَّا أَعْطَيْنَاكَ الْكَوْثَرَ یا حی یا قیوم فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ یا ذوالجلال والاکرام إِنَّ شَانِئَكَ یالطیف یا حنان هُوَ الْأَبْتَرُ یا بدوح یا منان

طریقہ: اس عمل کو روزانہ 153 مرتبہ اول آخر درود ابراہیمی کے ساتھ پڑھیں 41 دن پڑھیں مؤکل حاضر ہوگا۔ پرہیز وطہارت شرط ہے۔

## عمل تسخیر سورہ فیل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

أَلَمْ تَرَ كَيْفَ یا باسط فَعَلَ رَبُّكَ یا وهاب بِأَصْحَابِ الْفِيلِ یا بدوح أَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ یا غنی فِي تَضْلِيلٍ وَأَرْسَلَ عَلَيْهِمْ یا مغنی طَيْرًا أَبَابِيلَ یا منتقم تَرْمِيهِم یا فتاح بِحِجَارَةٍ مِّن سِجِّيلٍ یا رزاق فَجَعَلَهُمْ یا مالک الملك كَعَصْفٍ مَّأْكُولٍ یا ذوالجلال والاکرام

طریقہ: اس عمل کو روزانہ 141 مرتبہ 41 دن لگا تار وقت، جگہ اور لباس کی پابندی کے ساتھ پرہیز وطہارت کے ساتھ پڑھیں مؤکل حاضر ہو کر اطاعت کرے گا۔ ناجائز کام ہرگز نہ کروائیں۔

## ہر مرض کے لئے :

| وننزل | من القرآن | ماھوشفاء | ورحمۃ |
|---|---|---|---|
| ۴۳۵ | ۶۵۳ | ۱۴۴ | ۴۷۱ |
| ۶۵۲ | ۴۳۲ | ۴۷۴ | ۱۴۵ |
| ۴۷۳ | ۱۴۶ | ۶۵۱ | ۴۳۳ |

ہر وہ مرض جس سے اطباء عاجز آگئے ہوں اس کیلئے نقش ذیل اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔ اس نقش کو زعفران کے ساتھ سبز کاغذ پر لکھیں اور عرق گلاب میں حل کر کے رکھ رکھیں مریض کو ہدایت کریں کہ وہ عرق گلاب ایک چمچ صبح وشام استعمال کرے بحکم خدا ہر مرض سے شفاء ہوگی۔ اگر اسی نقش کو چاندی پر کندہ کر کے مریض کے گلے میں بھی ڈال دیا جائے تو موت کے سوا ہر بیماری سے یقینی شفا نصیب ہوگی۔

## کشائش رزق کیلئے:

روزگار کی تنگی اور مالی حالت خراب ہونے کی صورت میں نقش ذیل بروز جمعرات زعفران کے ساتھ لکھ کر پاس رکھیں غیب سے رزق کا بندوبست ہوگا اور اگر ہوسکے تو اس نقش کو سونے کی لوح پر کندہ کر کے پاس رکھیں تو تھوڑے ہی عرصہ میں غنی ہوگے۔

۷۸۶

| لاالہ | الااللہ | محمد | رسول اللہ |
|---|---|---|---|
| ۹۳ | ۳۶۱ | ۶۷ | ۹۷ |
| ۳۶۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۶۸ |
| ۹۹ | ۶۹ | ۳۵۹ | ۹۱ |



## بخار ہر قسم کیلئے:

بخار چاہے جو مرضی ہو نقش ذیل اکسیر کا حکم رکھتا ہے فوراً ہی اثر ظاہر ہونا شروع ہوجاتا ہے یہ نقش بخار والے کو پلیٹ پر لکھ کر دیں۔

۷۸۶

| قلنا | ینار | کونی | بردا |
|---|---|---|---|
| ینار | کونی | برداً | وسلاماً |
| کونی | برداً | وسلاماً | غلیٰ |
| برداً | وسلاماً | غلیٰ | ابراھیم |

## برائے جمیع حاجات:

جب کسی شخص کو کوئی ایسی حاجت درپیش ہو جس کا حل عقل انسانی سے باہر ہو تو اس کو چاہئے کہ وہ نوچندے جمعہ کے دن بعد غسل جب طلوع آفتاب ہو دو رکعت نماز نفل ادا کرے پھر اس نقش کو لکھ کر اپنے دائیں بازو کے ساتھ باندھے انشاءاللہ ہر جائز حاجت پوری ہوگی۔

۷۸۶

| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |
|---|---|---|---|
| الرحیم | الرحمٰن | اللہ | بسم |
| اللہ | بسم | الرحیم | الرحمٰن |
| الرحمٰن | الرحیم | بسم | اللہ |

## برائے حاضری محبوب:

حاضری مطلوب کیلئے عمل ذیل نوچندی جمعرات کو شروع کریں اپنے مقصد کو پیش نظر رکھتے ہوئے اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک کے ساتھ ایک سو اکتالیس مرتبہ بلاناغہ سات یا گیارہ دن پڑھیں اور اگر کوئی اس کا چلہ نکال لے یعنی روزانہ اکیس سو مرتبہ اکتالیس دن پڑھ لے تو بعد چلے کے

ایک کاغذ پر لکھ کر کسی بھی پھل دار درخت کے ساتھ باندھے انشاءاللہ فوراً مقصد پورا ہوگا۔

عمل: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یحبونہم یا جبرائیل کحب اللہ یا میکائیل والذین یا اسرافیل امنوا اشد حباللہ یا عزرائیل فلاں بن فلاں کو حاضر کرو حاضر کرو حاضر کرو

## نقش سورہ اخلاص:

نقش سورہ اخلاص کے خواص بہت ہیں جمیع امور دینی و دنیاوی کیلئے مجرب ہے عروج ماہ میں بروز جمعرات ساعت مشتری اس نقش کو باوضو بہ نیت صادق پُر کرے اگر انار کے درخت سے باندھے تو محبوب حاضر ہوگا۔

لکھ کر رات کو تکیہ کے نیچے رکھ کر سوئے تو ہر مشکل امور میں رہنمائی حاصل ہو بھاگے ہوئے کا نام لکھ کر جہاں سے بھاگا ہے وہاں لٹکا دو تو بھاگا فوراً واپس آئے۔قیدی کے گلے میں ڈالیں تو رہائی پائے لکھ کر پرس میں رکھیں کبھی مالی پریشانی کا سامنا نہ کرنا پڑے غرض ہر مقصد کیلئے استعمال کریں۔

جبرائیل ۷۸۶ میکائیل

| قل | ھو | اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ھو | اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم |
| اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد |
| احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم |
| اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن |
| الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ |
| لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ | کفوا |
| یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ | کفوا | احد |

اسرافیل عزرائیل



## برائے فراوانی دولت:

اگر مقصود ہو کہ دولت میں اضافہ ہو مالی حالت بہتر ہو تو اس نقش کو کسی بھی دن سعد ساعت میں لکھ کر تعویز کو عود کی دھونی دے کر پاس رکھیں تو صاحب تعویز کی دولت میں فراوانی ہو عزت و جاہ میں اضافہ ہو۔مالی معاملات اور جوڑ کے ہوں وہ حل ہونا شروع ہو جائیں گے۔

۷۸۶

| ١١ | ٨ | ١ | ١٤ |
|---|---|---|---|
| ٢ | ١٣ | ١٢ | ٧ |
| ١٦ | ٣ | ٦ | ٩ |
| ٥ | ١٠ | ١٥ | ٤ |

## شفائے امراض:

ہر قسم کے چھوٹے بڑے امراض کیلئے نقش ذیل انتہائی مجرب اور آزمودہ ہے۔اس نقش کو باوضو لکھ کر عطر سے معطر کرنے کے بعد مریض کے گلے میں ڈال دیں اور ایک مزید لکھ کر مریض کو پینے کیلئے دیں۔جملہ امراض سے انشاءاللہ شفاء ہوگی بارہا کا آزمودہ ہے۔

۷۸۶

| سلام | قولا | من رب | رحیم |
|---|---|---|---|
| رحیم | من رب | قولا | سلام |
| قولا | سلام | رحیم | من رب |
| من رب | رحیم | سلام | قولا |

## تسخیر عوام الناس:

اسم مبارک کہ اللہ الصمد کو بہ نیت ادائے زکواۃ تنہائی میں وقت و جگہ و لباس کا خیال رکھتے

ہوئے کمال طہارت کے ساتھ 6300 مرتبہ بلا ناغہ 40 دن پڑھیں اول آخر ایک ایک تسبیح درود شریف کے ساتھ پڑھنے سے اس کا چلہ پورا ہوتا ہے بعد چلہ کے روزانہ 161 مرتبہ تلاوت کرلیا کریں۔ انشاء اللہ العزیز جس کی طرف نظر کریں گے مطیع ہوگا۔ اس کے علاوہ ہر مسئلہ کے حل کی نیت سے ایک تسبیح پڑھنے پر مسئلہ حل ہو جائے گا۔ غرض اس اسم کے بے شمار فوائد ظہور پذیر ہوں گے۔

## چوری کی عادت چھڑوانا:

اگر کسی بچے یا بڑے کو چوری کی عادت ہو تو اس کی اس عادت کو ختم کرنے کیلئے کسی کاغذ پر لکھ کر اس کے تکیہ کے اندر روئی کے بیچ میں رکھ دیں یہ تکیہ کوئی دوسرا شخص سر کے نیچے نہ رکھے انشاء اللہ مطلوبہ شخص کی چوری کی عادت ختم ہو جائے گی۔ پہلے کچھ صدقہ خیرات کر لینا چاہیے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظ

یاودود یاودود یاودود یاودود یاودود

## سخت سے سخت جادو کا خاتمہ:

کیسا ہی سحر کسی نے کیا ہو نہایت زبردست نافع عمل ہے قرآن پاک کی آیت

فَلَمَّا أَلْقَوْا قَالَ مُوسَىٰ مَا جِئْتُم بِهِ السِّحْرُ إِنَّ اللَّهَ سَيُبْطِلُهُ إِنَّ اللَّهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِينَ

ایک بالٹی بارش کا پانی ایک بالٹی ایسے کنویں کا پانی لیں جس کنویں سے کوئی پانی نہ بھرتا ہو۔ پھر سات درختوں کے ایسے پتے لیں جس کا پھل نہ کھایا جاتا ہو اس کے بعد دونوں پانی ملا کر اس پانی میں پتے ڈال دیں۔ پھر آیات کو کاغذ پر لکھ کر اس پانی سے دھو کر مسحور کو دریا کے کنارے لے جا کر پانی میں کھڑا کر کے رات کو غسل دیں انشاء اللہ صرف ایک مرتبہ سے ہی سحر مکمل طور پر باطل ہو جائے گا۔ ذاتی طور پر آزمودہ عمل ہے کئی مرتبہ تجربہ میں آچکا ہے۔ اگر دریا نزدیک نہ ہو تو کسی بھی صاف چلتے پانی پر عمل کیا جاسکتا ہے۔



## مستجاب الدعوات بننا:

جب بھی کوئی مشکل یا مصیبت کا وقت آئے تو یہ عمل کریں انشاء اللہ فوراً دعا قبول ہوگی۔ چار رکعت نفل بہ نیت حاجت پڑھیں پہلی رکعت میں 100 مرتبہ سورہ اخلاص پڑھیں۔ دوسری رکعت میں 70 مرتبہ تیسری رکعت میں 50 مرتبہ چوتھی رکعت میں 27 مرتبہ پڑھیں اس کے بعد 300 مرتبہ درود شریف اور 70 مرتبہ استغفار پڑھیں انشاء اللہ جو بھی دعا مانگو گے قبول ہوگی۔

## نقش استخارہ:

کسی بھی معاملے میں رہنمائی کیلئے نقش ذیل انتہائی مجرب ہے طریقہ یہ ہے کہ سونے سے قبل مندرجہ ذیل آیت أَلَمْ تَرَ إِلَىٰ رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْ شَاءَ لَجَعَلَهُ سَاكِنًا ثُمَّ جَعَلْنَا الشَّمْسَ عَلَيْهِ دَلِيلًا (سورہ فرقان آیت 45) اول آخر درود شریف کے ساتھ 500 مرتبہ پڑھیں اور نقش ذیل تکیہ کے نیچے رکھ کر سوئیں انشاء اللہ پہلی ہی رات میں خواب میں مکمل رہنمائی مل جائے گی۔ اگر پہلی رات رہنمائی نہ ملے تو لگاتار تین راتوں تک یہ عمل کرنا چاہیے انشاء اللہ تین دنوں میں رہنمائی مل جائے گی۔ اس نقش کو زعفران یا کالی پنسل سے لکھ کر سرہانے رکھ لیں لیکن ایک استخارہ کیلئے ایک نقش استعمال کریں۔ جب بھی جواب مل جائے اس نقش کو پانی میں بہا دیں یا پاک زمین میں دفن کر دیں ایک نقش سے کئی کئی استخارے ہرگز نہ کریں۔

۷۸۶

| ۵۶ | ۵۱ | ۵۸ |
|---|---|---|
| ۵۷ | ۵۵ | ۵۳ |
| ۵۲ | ۵۹ | ۵۴ |

## تشخیص روحانی امراض:

اگر یہ دریافت کرنا ہو کہ مریض کو روحانی مرض ہے یا جسمانی اس کیلئے عمل ذیل انتہائی مجرب ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ ایک کوری ٹھیکری لیکر اس پر نقش ذیل کالے قلم سے تحریر کریں۔

۱ ۸ ۱ ۵ ۱ ۹ ف ۳ ۶ ۱ ۱ ۱ ۱ ۴ ۲

۱ ۳ ۸ ۱ ۵ ع لا ۴ ع ۲ ۱ ۱ ۱ ۴ ۳

۱ ح

پھر سات مرتبہ مریض کے دائیں طرف اور سات مرتبہ بائیں طرف پھریں پھر اس ٹھیکری کو تیز آگ میں ڈال دیں تا کہ خوب روشن ہو۔

1۔ اگر حروف سفید ہو جائیں تو سحر ہے۔

2۔ اگر حروف غائب ہو جائیں تو آسیب ہے۔

3۔ اگر حروف سیاہ ہو جائیں تو بدنی مرض ہے۔

## دین سے رغبت کیلئے:

دینی معاملات میں بے رغبتی اور نماز روزہ میں دل نہ لگنے کی صورت میں اس نقش کو بروز پیر طلوع آفتاب کے وقت لکھ کر اپنے گلے میں پہن لیں انشاء اللہ چند دنوں میں مذہبی معاملات و ذکر اذکار سے رغبت پیدا ہو جائے گی۔

۷۸۶

| ۲۶۰ | ۲۵۵ | ۲۶۲ |
|---|---|---|
| ۲۶۱ | ۲۵۹ | ۲۵۷ |
| ۲۵۶ | ۲۶۳ | ۲۵۸ |

## دفن شدہ تعویزات معلوم کرنا:

اگر کسی گھر میں تعویزات دفن ہونے کا شبہ ہو تو دفن شدہ جگہ معلوم کرنے کیلئے نقش ذیل انتہائی مجرب ہے۔ میرا کئی مرتبہ کا آزمودہ ہے۔ اس نقش کو لکھ کر سفید مرغ کے گلے میں باندھ دیں اور جس جگہ شبہ ہو اس جگہ مرغ کو چھوڑ دیں جہاں پر تعویزات وغیرہ یا جادو کی اشیاء موجود ہوں گی مرغ وہاں جا کر بیٹھ جائے گا۔ آپ وہاں سے کھود کر دیکھیں گے تو وہاں جادو کی اشیاء تعویزات ہڈیاں پتلے وغیرہ موجود ہوں گے۔



اس کے بعد سات مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اس جگہ کو کھود دیں تو کسی قسم کا نقصان نہیں ہوگا۔

۷۸۶

| ۱۰۰۹۳۴ | ۱۰۰۹۳۷ | ۱۰۰۹۴۰ | ۱۰۰۹۲۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰۹۳۹ | ۱۰۰۹۲۸ | ۱۰۰۹۳۳ | ۱۰۰۹۳۸ |
| ۱۰۰۹۲۹ | ۱۰۰۹۴۲ | ۱۰۰۹۳۵ | ۱۰۰۹۳۲ |
| ۱۰۰۹۳۶ | ۱۰۰۹۳۱ | ۱۰۰۹۳۰ | ۱۰۰۹۴۱ |

## دنیا و آخرت کی فلاح کیلئے:

جو شخص چاہتا ہے کہ دنیا و آخرت کی کامرانیاں حاصل ہوں اس کو چاہئے کہ نقش ذیل کو سبز رنگ کی سیاہی سے لکھ کر سبز کپڑے میں لپیٹ کر اپنے گلے میں ڈال لے انشاء اللہ اس کو ایسے کاموں کی توفیق عطا ہوگی جو اس کو دنیا و آخرت میں سرخرو رکھیں گے۔

۷۸۶

| ۱۱۱۶ | ۱۱۱۹ | ۱۱۲۳ | ۱۱۰۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲۲ | ۱۱۱۰ | ۱۱۱۵ | ۱۱۲۰ |
| ۱۱۱۱ | ۱۱۲۵ | ۱۱۱۷ | ۱۱۱۴ |
| ۱۱۱۸ | ۱۱۱۳ | ۱۱۱۲ | ۱۱۲۴ |

## غیبی امداد حاصل کرنا:

ہر کام میں غیبی امداد و مدد حاصل کرنے کیلئے نوچندی اتوار سے اس عمل کو شروع کریں۔ پہلے دن نصف رات گزرنے کے بعد یعنی ہفتہ کی رات قبلہ رخ ہو کر ۱۱۹ مرتبہ یالطیف پڑھیں اس کے بعد

ان اللہ ھو الرزاق ذو القوۃ المتین

۱۱۹ مرتبہ پڑھیں اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اس عمل کو 40 دن جاری

رکھیں اور آخری 41ویں دن یہ نقش زعفران وعرق گلاب کی سیاہی سے لکھیں لکھتے وقت لوبان کی دھونی دیں اور اس کو اپنے گلے میں ڈال لیں انشاءاللہ غیبی امداد کا سلسلہ شروع ہو جائے گا۔ چلہ پورا ہونے کے بعد روزانہ بعد نماز فجر ۱۹ مرتبہ یالطیف اور آیت مذکورہ بالا صرف ۱۹ مرتبہ پڑھتے رہیں انشاءاللہ حیرتناک نتائج برآمد ہوں گے۔ ہر کام میں مدد ملتی رہے گی کوئی نہ کوئی وسیلہ بنتا رہا کرے گا۔

۷۸۶

| ۵۹۲ | ۵۹۵ | ۵۹۸ | ۵۸۵ |
|---|---|---|---|
| ۵۹۷ | ۵۸۶ | ۵۹۱ | ۵۹۶ |
| ۵۸۷ | ۶۰۰ | ۵۹۳ | ۵۹۰ |
| ۵۹۴ | ۵۸۹ | ۵۸۸ | ۵۹۹ |

## تسخیر خلائق:

تسخیر خلائق کیلئے نقش ذیل آتشی چال سے نوچندی اتوار کو اس وقت بنائیں جب سورج طلوع ہو رہا ہو۔ جس وقت نقش تیار ہو جائے تو اس پر 40 مرتبہ سورہ شمس اور ایک ہزار مرتبہ یاباسط پڑھ کر دم کر دیں اس کے بعد اس نقش کو چاندی میں بند کر کے اپنے گلے میں ڈال دیں اور روزانہ 72 مرتبہ یاباسط اور ایک مرتبہ سورہ شمس پڑھتے رہیں انشاءاللہ تمام مخلوقات مسخر ہو گی جو بھی دیکھے گا عزت وتکریم کرنے پر مجبور ہو گا۔

۷۸۶

| ۴۸۹۰ | ۴۸۹۳ | ۴۸۹۶ | ۴۸۸۲ |
|---|---|---|---|
| ۴۸۹۵ | ۴۸۸۳ | ۴۸۸۹ | ۴۸۹۴ |
| ۴۸۸۴ | ۴۸۹۸ | ۴۸۹۱ | ۴۸۸۸ |
| ۴۸۹۲ | ۴۸۸۷ | ۴۸۸۵ | ۴۸۹۷ |

یا مسخر سخر لی کل مخلوقات اجب یا جبرائیل بحق یاباسط



## برائے محبت:

جائز محبت کیلئے طلسم ذیل نہایت اکسیر ہے اس طلسم کو بروز جمعرات کالی مرغی کے انڈے پر لکھ کر لوبان کی دھونی دیکر کسی گرم جگہ دفن کر دیں جوں جوں انڈے کو حرارت ملے گی مطلوب بے قرار ہو کر حاضر ہو گا۔

وووووووع۸۸۲۴۷۹۹۹داع۱۹۹۱۱۷اھی

اجیبوا و توکلوا یا خدام ھذہ الاسماء واجیبوا وھیجوا واحرقوا قلب

فلاں بن فلاں فی محبۃ فلاں بن فلاں

## رکاوٹ ونحوست دور کرنا:

زندگی میں کسی بھی طرح کی رکاوٹ ہو کاروبار میں ہو یا خرید وفروخت میں یا شادی میں رکاوٹ آ رہی ہو غرض جو بھی مسئلہ ہو اس نقش کو بروز جمعرات ساعت اول میں لکھ کر سبز کپڑے میں لپیٹ کر گلے میں ڈالیں۔ انشاءاللہ ہر طرح کی رکاوٹ سے نجات ملے گی۔

۷۸۶

| ۳۲۲ | ۶۴ | ۱۱۰ | ۱۳۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹ | ۱۳۲ | ۳۲۱ | ۶۵ |
| ۱۳۳ | ۱۱۲ | ۶۲ | ۳۲۰ |
| ۶۳ | ۳۱۹ | ۱۳۴ | ۱۱۱ |

## بچوں کا آسیب مسان پر چھاواں:

بچوں کے جملہ امراض کیلئے نقش ذیل انتہائی مجرب ہے بچوں کو آسیب ہو یا مسان کا اثر ہو یا پرچھاویں کی شکایت ہو، بچہ دودھ نہ پیتا ہو رنگ تبدیل ہو جاتا ہو بچہ روز بروز سوکھتا جاتا ہو یہ طلسم لکھ کر بچے کے الٹے پاؤں کے ٹخنے پر باندھ دیں اور روزانہ رات کو سونے سے قبل اس طلسم کو دہکتے انگاروں پر رکھ کر اوپر اونٹ کی ہڈی کا برادہ چٹکی بھر ڈال کر اس کا دھواں بچے کو دیں انشاءاللہ ایک ہفتہ

کے اندر بچے کے جملہ امراض ختم ہوجائیں گے اور بچہ صحت مند ہوجائے گا۔

الشیاطین لعین

| عزازیل | فرعون | قارون | عزازیل |
|---|---|---|---|
| | شداد | ہامان | |

ابلیس لعین

## فتیلہ برائے آسیب زدہ:

آسیب زدہ کیلئے یہ فتیلہ لکھ کر مغرب کے بعد چراغ میں روشن کریں بوقت مریض کو پاس بیٹھنے کی ہدایت کریں فتیلہ کم ازکم دو گھنٹے ضرور جلائیں۔صرف ایک فتیلہ سے ہی واضح فرق پڑھ جائے گا تاہم اگر ضرورت ہو تو تین دن کے تین فتیلے جلانا کافی ہیں ۔

| ے | III | II | I |
|---|---|---|---|
| IIIIIII | III | III | IIII |
| IIIII۹ | IIII | IIIIIIII | III |

فرعون شداد ہامان نمرود قارون ابلیس لعین

لشکر فرعون در دریائے نیل غرق شد

## فتیلہ برائے نظر بد:

ہر طرح کی نظر بد کیلئے یہ فتیلہ آزمودہ ہے فتیلہ لکھ کر کورے چراغ میں مغرب کی نماز کے بعد کم ازکم دو گھنٹے جلائیں مریض کو پاس بیٹھنے کی ہدایت کریں۔صرف ایک فتیلے سے ہی نظر بد کا مکمل خاتمہ ہوجائے گا۔

| ء | III | II | II |
|---|---|---|---|
| IIIII | III | عار | III |
| IIIII۹ | IIII | IIIIIIII | III |



فرعون شداد ہامان نمرود قارون ابلیس لعین

لشکر فرعون در دریائے نیل غرق شد

## دفع جنات:

اگر کسی کے گھر میں یا کسی شخص کے اوپر جنات کا اثر موجود ہو تو اس نقش کو سفید کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے لکھ کر مریض کے گلے میں پہنادیں اور اگر گھر میں اثرات ہوں تو ایک تعویز گھر میں لگادیں انشاءاللہ آرام ہوجائے گا۔

| یااللہ یااللہ یااللہ | | یااللہ یااللہ یااللہ |
|---|---|---|
| سایہ دفع شد | یااللہ | سایہ دفع شد |
| یااللہ | ولا یوده حفظهما وهو العلی العظیم | یااللہ |
| سایہ دفع شد | یااللہ | سایہ دفع شد |

## حاضرات کلمہ طیبہ:

سب سے پہلے کلمہ طیبہ **لا الٰہ الا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ** کی زکوۃ ادا کریں۔نو چندی جمعرات سے شروع کر کے روزانہ 619 مرتبہ 21 دن لگاتار پڑھیں عامل ہو جائیں گے بعدہ ہمیشہ 23 مرتبہ ورد میں رکھیں عمل قابو میں رہے گا۔جب بھی حاضرات کرنی ہو سات سے چودہ سال تک کے لڑکے یا لڑکی کو اپنے روبرو بٹھائیں اور کہیں کہ وہ نقش کے سیاہ خانے (سو لویں خانہ میں) میں غور سے دیکھتا رہے اور عامل بچے پر درود ابراہیمی اور کلمہ طیبہ 23 مرتبہ پڑھ کر دم کرے چند ہی ثانیہ بعد سیاہ خانے میں روشنی نظر آئے گی جب بچہ بتائے کہ اجالا ہو گیا ہے کہ پھر معروف طریقہ سے حاضرات کریں اور سوال و جواب کا سلسلہ شروع کرے انشاءاللہ ہر بات کا اور ہر سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔

۷۸۶

| ۱۵۴ | ۱۵۷ | ۱۶۱ | ۱۴۷ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۶۰ | ۱۴۸ | ۱۵۳ | ۱۵۸ |
| ۱۴۹ | ۱۶۳ | ۱۵۵ | ۱۵۲ |
| ۱۵۶ | ۱۵۱ | ۱۵۰ | ۱۶۲ |

بحق لا الہٰ اِلا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ

حاضرات حاضر شو حاضر شو حاضر شو

## باطنی نگاہ کھولنے کیلئے:

روحانی و باطنی نگاہ کھولنے کیلئے عروج ماہ نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء پاک صاف روئی لیکر اس پر باریک پسی ہوئی کالی مرچ چھڑکیں اور روئی کو ہلکا سا گیلا کر لیں اور اپنے دونوں کانوں میں رکھ لیں اور عمل ذیل 313 مرتبہ مسلسل 21 یا 41 یوم بلا ناغہ آنکھیں بند کر کے پڑھیں۔ انشاء اللہ چند یوم میں باطنی نگاہ کے حجابات ختم ہو جائیں گے اور ہر چیز اور حالات منکشف ہونے شروع ہو جائیں گے۔

یَا ذُو الْجَلَالِ وَ الْاِکْرَام     مجھے مشکل تجھے آسان

## جادو کروانے والے پر پلٹانا:

اگر کسی شخص پر سحر و جادو کا اثر ہو اور وہ یہ چاہئے کہ اس پر جو سحر کیا گیا ہے وہ سحر کرانے والے کی طرف لوٹ جائے تو اسے چاہئے کہ وہ روزانہ سورۃ کوثر بغیر درود پاک کے سو مرتبہ پڑھے اور نقش ذیل کو کالے کپڑے میں سی کر اپنے گلے میں ڈال لے انشاء اللہ 21 یا شرطیہ 41 دنوں میں اس پر چڑھا ہوا اثر جادو کرانے والے کی طرف لوٹ جائے گا۔



۷۸۶

| ۶۸۸ | ۶۹۱ | ۶۹۴ | ۶۸۱ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۶۹۳ | ۶۸۲ | ۶۸۷ | ۶۹۲ |
| ۶۸۳ | ۶۹۶ | ۶۸۹ | ۶۸۶ |
| ۶۹۰ | ۶۸۵ | ۶۸۴ | ۶۹۵ |

یاحفیظ     یاحفیظ     یاحفیظ

## کھائے پیئے جادو کو ختم کرنا:

اگر یہ شبہ ہو کہ کسی شخص نے آپ کو کچھ کھلا پلا دیا ہے جس کی وجہ سے جسم میں جادو کا اثر ہو گیا ہے تو ایسے شخص کے علاج کیلئے اس نقش کو روزانہ چینی کی پلیٹ پر لکھ کر دن میں تین مرتبہ پلائیں مریض کے جسم سے جادو کے اثرات نکل کر اس شخص کو مکمل شفاء ہو گی۔

۷۸۶

| ۳۴۲۳۸ | ۳۴۲۳۳ | ۳۴۲۴۰ |
| --- | --- | --- |
| ۳۴۲۳۹ | ۳۴۲۳۷ | ۳۴۲۳۵ |
| ۳۴۲۳۴ | ۳۴۲۴۱ | ۳۴۲۳۶ |

## جادو جنات آسیب کیلئے:

اگر کسی شخص پر جادو جنات یا آسیب کا اثر ہو یا پھر کسی کے گھر میں جنات کا بسیرا ہو تو ان اثرات سے حفاظت کیلئے اس نقش کو فریم میں لگا کر گھر میں آویزاں کریں انشاء اللہ آسیبی اثرات اور جادو جنات کے اثرات سے پوری طرح حفاظت رہے گی۔

۷۸۶

| ۵۶۳۵ | ۵۶۳۸ | ۵۶۴۱ | ۵۶۲۷ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۵۶۴۰ | ۵۶۲۸ | ۵۶۳۴ | ۵۶۳۹ |
| ۵۶۲۹ | ۵۶۴۳ | ۵۲۳۶ | ۵۶۳۳ |
| ۵۶۳۷ | ۵۶۳۲ | ۵۶۳۰ | ۵۶۴۲ |

## مرگی کیلئے تعویز:

جس کو مرگی کے دورے پڑتے ہوں تو خالص نیل لیکر اس کے ساتھ یہ تعویز لکھ کر مریض کے بازو کے ساتھ باندھ دیں انشاءاللہ آئندہ کبھی دورہ نہ پڑے گا اور مستقل شفاء مل جائے گی۔

٧٨٦

| ٦ | ١ | ٨ |
|---|---|---|
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یا اسیو تا ، ثبو تا ، سعیًا ھمًا

یلوس قلوس انہ علمون بحرمۃ محمد والہ اجمعین

## تشخیص مرض:

چینی لیکر اس پر گیارہ مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر دم کریں اور مریض کو کھلائیں اگر ذائقہ کڑوا محسوس ہو تو سحر وجادو یا آسیب کا اثر ہوتا ہے۔

## تشخیص مرض:

مریض کے پہنے ہوئے کپڑے کو ہاتھ سے ناپ لیں پھر سورہ فاتحہ سات مرتبہ، آیت الکرسی سات مرتبہ اور چاروں قل سات سات مرتبہ، پڑھ کر کپڑے پر دم کریں اور دوبارہ ناپیں۔

اگر کپڑا بڑھ جائے تو جنات وآسیب کے اثرات ہیں۔

اگر کپڑا کم ہو جائے تو سحر وجادو کا اثر ہے۔

اگر کپڑا بدستور رہے تو جسمانی مرض ہے۔



## تشخیص روحانی امراض:

ایک عدد کوری ٹھیکری لیکر اس پر طلسم ذیل لکھ کر مریض پر سے سات مرتبہ اتار کر کوئلوں کی آگ میں ڈال کر خوب ہوا دیں اگر طلسم سفید ہو جائے تو سحر وجادو کا اثر ہوتا ہے اگر طلسم کا رنگ سرخ ہو تو چڑیل وغیرہ ہو اور اگر حروف سیاہ ہی رہیں تو مرض بدنی ہے۔

ع۵۱۸۳۱۱ع۹ح۴ع۳۴۱۱۱۲

## ترقی تنخواہ کا سریع الاثر عمل:

اگر کوئی بے روزگار ہو یا اپنی ملازمت میں ترقی کا خواہش مند ہو تو بروز جمعہ بعد نماز عصر آیت الکرسی 313 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے انشاءاللہ بہت جلد ترقی ہوگی اگر بے روزگار ہے تو روزگار کا سبب سے بندوبست ہو جائے گا تین جمعہ لگاتار کرنا کافی ہے ان تینوں جمعہ میں مطلوبہ کام ہو جائے

## تسخیر خاص وعام کیلئے:

تسخیر کے لئے میرے نزدیک اس سے آسان اور تیز اثر عمل نہیں ہے۔ جس کو بھی میں نے کروایا ہے ایک ہفتہ میں ہی اس کا اثر شروع ہو جاتا ہے اور ایک چلہ کرنے سے لوگوں کا ہجوم لگ جاتا ہے۔

اس عمل کی بدولت ڈاکٹر، اطباء، دکاندار، وکلاء اور عامل حضرات شرطیہ کامیاب ہوتے ہیں۔ اس عمل سے اس قدر ہجوم ہوتا ہے کہ ناک میں دم آ جاتا ہے یہ عمل با اجازت ہے۔ اجازت لیکر شروع کریں یہ عمل زیادہ سے زیادہ پانچ سات منٹ میں ختم ہو جاتا ہے میرے کئی شاگرد اس کو پورا کر رہے ہیں اور عظیم فائدہ اٹھا رہے ہیں۔

اگر آپ حافظ ہے تو بہت اچھا ورنہ آپ سورہ رحمٰن کو زبانی یاد کرلیں جب خوب اچھی طرح یاد ہو جائے تو روزانہ جب صبح سورج نکلے تو ایک بلند جگہ پر بیٹھ کر سورہ رحمٰن پڑھنا شروع کریں جب آیت فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ

پر آئیں تو دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی سے سورج کی طرف اشارہ کریں اس طرح جو
مرتبہ یہ آیت آئے اتنی مرتبہ اشارہ کریں یہ عمل تقریباً پانچ یا سات منٹ میں مکمل ہو جائے گا۔ اس
کا اثر ایک ہفتہ میں شروع ہو جائے گا اور لوگ آنا شروع ہو جاتے ہیں۔ مگر آپ التفات نہ کریں
آنے والوں کو کمال اخلاق سے بٹھایا کریں اور خوش مزاجی سے پیش آئیں۔ ایک چلہ لگاتار عمل کر
بعد چلہ صبح روزانہ ایک مرتبہ یہ سورت پڑھ لیا کریں۔

اس چلہ میں عام لوگوں کی آمد ہوتی ہے۔ دوسرے چلہ میں خاص خاص لوگوں کی آمد ہو
ہے۔ تیسرے چلے میں رئیسوں، جاگیرداروں اور نوابوں حکمرانوں کی آمد کا سلسلہ شروع ہو جاتا
جبکہ چوتھے چلے میں دن رات لوگوں کا ہجوم لگا رہتا ہے ان لوگوں سے جو کچھ کہیں گے ہرگز حکم
خلاف نہ کریں گے عجیب وغریب عمل ہے۔

بعد چلہ کے اگر کسی بڑے افسر کے پاس جانا ہو تو ایک مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھ کر جائیں اگر
موقع نہ مل سکے تو صرف یہی آیت پڑھ لیں پھر سلام کریں افسر کمال اخلاق سے پیش آئے
ہزاروں دست غیب کے عمل ایک طرف اور یہ عمل ایک طرف ہے۔

## ہر کام پورا ہونا:

حَسْبِیَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْم

تمام مہمات کیلئے کافی ہے ہر کام احسن طریقہ سے انجام کو پہنچتا ہے مخلوق خدا معاون
گار ہوتی ہے جو دعا مانگو قبول ہو ہر رکا کام غیبی طریقہ سے پورا ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ روزانہ ایک
صبح اور ایک تسبیح شام کو پڑھ لیا کریں اگر بہت خاص اور رکا ہوا کام ہو تو صبح چار بجے آسمان کے
ننگے سر کھڑے ہو کر ایک تسبیح پڑھیں انشاء اللہ فوراً مسئلہ حل ہو جائے گا تیر بہدف عمل ہے۔

## فراخی رزق:

فراخی رزق کیلئے سورہ اخلاص بعد نماز فجر 21 مرتبہ بعد نماز ظہر 22 مرتبہ بعد نماز
23 مرتبہ بعد نماز مغرب 24 مرتبہ اور بعد نماز عشاء 25 مرتبہ اول آخر درود پاک اتنی ہی مرتبہ
مرتبہ سورہ پڑھنی ہے اگر اس عمل کا معمول بنا لیا جائے تو آپ کو دنیا کے کسی بھی اور عمل کو کر



ضرورت نہیں رہے گی رزق خود بخود آئے گا کہ آپ کو پتہ بھی نہیں چلے گا کہ کہاں سے آرہا ہے۔
نایاب عمل ہے۔

## تسخیر نظر:

سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْم

اگر اس آیت کو بہ نیت زکات 837 مرتبہ روزانہ اول آخر 11+11 مرتبہ درود پاک کے
21 دن پڑھ لیا جائے تو اس کی زکات ادا ہو جاتی ہے۔ پھر اس آیت کو بعد زکات ایک ہزار مرتبہ پڑھ
کر سرمہ پر دم کر کے رکھ لیں اس سرمہ کو لگا کر جس کے ساتھ آنکھ ملائیں گے وہی تابع دار وزیر ہو
جائے گا۔ اگر روزانہ لگایا کریں تو تمام لوگوں کا منظور نظر ہو جائے گا۔ یہ سرمہ دوسروں کو بھی دیا جا سکتا
ہے اور اگر زکات کے بعد ایک ہزار مرتبہ روزانہ یعنی طالب ومطلوب کے نام معہ والدہ وغیرہ کے آ
یت کے ساتھ ہر بار پڑھتا رہے اور لوبان کی برابر دھونی دیتا رہے تو سات یا گیارہ دن میں انشاء اللہ
مطلوب حاضر ہو کر حسب دلخواہ حکم بجالائے گا۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

## حضور پرنور ﷺ کی زیارت سے مشرف ہونا:

اگر کسی کو حضور پرنور ﷺ کی زیارت کرنے کا شوق بے حد ہو تو جمعرات کے بعد شب جمعہ
میں غسل کرے اور پاک کپڑے پہنے عطر لگائے بعد نماز عشاء مسجد میں یا پاک صاف جگہ میں ایک
ہزار مرتبہ درود شریف اور ایک ہزار مرتبہ سورہ کوثر پڑھے انشاء اللہ حضور سردار دو عالم ﷺ کی زیارت
سے مشرف ہوگا۔

حضور اکرم ﷺ کی زیارت سے مشرف ہونا کچھ مشکل نہیں ہے شرط صرف یہ ہے کہ
پڑھنے والے کو حضور کی محبت جان ومال سے اور گھر والوں سے زیادہ ہو جس طرح طالب مطلوب کے
عشق میں دیوانہ ہو جاتا ہے اس طرح عشق حضور کا ہو انشاء اللہ اس نعمت سے ضرور مالا مال ہوگا۔ ہر
مسلمان کو کوشش کرنی چاہئے حدیث شریف میں آیا ہے کہ حضور پرنور کو خواب میں دیکھنے والے پر
دوزخ کی آگ حرام ہے۔ اللہ پاک ہر صاف ایمان کو توفیق عطا فرمائے۔ امین

## عمل حب یابدوح:

تسخیر محبوب کیلئے عمل ذیل مجرب ہے ناجائز کی اجازت نہیں ہے۔ ایک مٹی کا نیا چراغ لیں اور مندرجہ ذیل نقش کی سات بتیاں بنائیں اور روزانہ چمبلی کے تیل میں روشن کریں اور سامنے بیٹھ کر عزیمت کو مطلوب کے اعداد مع والدہ کے مطابق پڑھیں۔ سات دن میں مطلوب حاضر ہوگا۔

۷۸۶

| ح | و | د | ب |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

عزیمت: الّٰھم سخر قلبی فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں بحق یاودود یابدوح اجب یا جرائیل یا دردائیل یارفتمائیل یاتنکفیل سامعاً مطعاً بحق یاودود یابدوح العجل الساعۃ الوحا

## حصول رشتہ:

اگر کسی لڑکی یا لڑکے کا رشتہ نہ آتا ہو اور عمر گزرتی جارہی ہو تو اسے چاہیے کہ ان حروف مقطات کو چاندی کی انگھوٹھی پر کندہ کروالے اور اپنے دائیں ہاتھ میں پہن لے انشاء اللہ بہت جلد پیغام نکاح آئے۔

الم المص الرا المرا کھیعص طہ
طسم طس یٰسن ص ق حمعسق ن

## پیغام نکاح آئے:

اگر کسی کنواری لڑکی یا لڑکے کا پیغام نکاح نہ آتا ہو تو بروز اتوار طلوع آفتاب کے وقت زعفرانی سیاہی سے آیت ذیل لکھ کر دائیں بازو کے ساتھ باندھ لے انشاء اللہ بہت جلد پیغام آئے گا۔

وَتَرَى الْأَرْضَ هَامِدَةً فَإِذَا أَنزَلْنَا عَلَيْهَا الْمَاءَ اهْتَزَّتْ وَرَبَتْ وَأَنبَتَتْ



مِن كُلِّ زَوْجٍ بَهِيجٍ (5) ذَٰلِكَ بِأَنَّ اللَّهَ هُوَ الْحَقُّ وَأَنَّهُ يُحْيِي الْمَوْتَىٰ وَأَنَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ
(6) وَأَنَّ السَّاعَةَ آتِيَةٌ لَّا رَيْبَ فِيهَا وَأَنَّ اللَّهَ يَبْعَثُ مَن فِي الْقُبُورِ
(7) (سورہ حج آیت ۵ تا ۷)

## عمل استخارہ مجرب:

کسی بھی معاملہ کے متعلق معلوم کرنے کیلئے بروز جمعرات اور جمعہ کی درمیانی شب کو بعد فراغت نماز عشاء سونے سے قبل غسل وضو کر کے پاک صاف بستر پر لیٹ کر دائیں ہاتھ کی درمیانی انگلی مقام دل پر رکھ کر سورہ فاتحہ 33 مرتبہ پڑھیں مگر جب آیت اھدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ پر پہنچیں تو اس کی تین مرتبہ تکرار کریں اور ہر مرتبہ بعد ختم فاتحہ شریف تین تین مرتبہ آمین آمین آمین کہیں۔ جب 33 مرتبہ پورے ہو جائیں تو انگلی اٹھا کر مقام دل پر دم کریں اور بغیر کسی سے کلام کئے کچھ کھائے پیئے بغیر نقش ذیل کو سرہانے رکھ کر سو جائیں اور دل میں اپنے مقصد کی نیت رکھیں انشاء اللہ پہلے ہی دن مقصد ظاہر ہوگا ورنہ حد تین دن کریں تمام حال خواب میں نظر آجائے گا بوقت اچھی تیز خوشبو استعمال کریں۔ جس رات احوال معلوم ہو جائے صبح اٹھ کر کچھ صدقہ ضرور کریں۔ انتہائی مجرب عمل ہے میرا کئی مرتبہ کا آزمودہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۳۶۵ | ۲۳۶۸ | ۲۳۷۱ | ۲۳۵۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۷۰ | ۲۳۵۸ | ۲۳۶۴ | ۲۳۶۹ |
| ۲۳۵۹ | ۲۳۷۳ | ۲۳۶۶ | ۲۳۶۳ |
| ۲۳۶۷ | ۲۳۶۲ | ۲۳۶۰ | ۲۳۷۲ |

## عرق النساء:

یہ درد کولھے سے شروع ہو کر نیچے پاؤں تک آجاتا ہے کبھی کبھی اتنا شدید ہوتا ہے کہ مریض نہ چل پھر سکتا ہے اور نہ سیدھا کھڑا ہو سکتا ہے۔ اس درد سے نجات کیلئے نقش ذیل بہت مجرب ہے۔ اس نقش کو بوقت شرف قمر یا کسی بھی سعد وقت میں تیار کریں دو عدد لکھیں ایک نقش مریض کی ٹانگ کی

جڑ میں باندھ دیں اور ایک کو سرسوں کے تیل میں ڈال کر روزانہ مریض کی مالش کریں انشاء اللہ ایک ہفتہ میں مریض کو اس موذی مرض سے نجات مل جائے گی۔

۷۸۶

| حسبنا | اللہ | ونعم | الوکیل |
| --- | --- | --- | --- |
| شافی | حفیظ | سلام | نافع |
| باقی | کریم | غفور | ھادی |
| رحمٰن | رحیم | سعید | جلیل |

## بواسیر خونی وبادی کیلئے:

خونی و بادی بواسیر کیلئے اس نقش کو مغرب وعشاء کے درمیان لکھ کر ایک مریض کے گلے میں پہنا دیں اور دوسرا پانی میں گھول کر پلاتے رہیں انشاء اللہ بواسیر کا جڑ سے خاتمہ ہو جائے گا۔ نقش کے چاروں طرف ( حٰم ) لکھیں

حم

| تنزیل من | الرحمٰن |
| --- | --- |
| الرحمٰن | الرحیم |

حم

## حاضری جن:

حاضری جنات کیلئے عمل ذیل نوچندی بدھ کو بعد نماز عشاء پڑھیں پہلے دو رکعت نماز بہ نیت حاجت پڑھیں بعد سلام اس عزیمت کو 300 مرتبہ پڑھیں انشاء اللہ پڑھائی کے فوراً بعد ایک جن حاضر ہوگا جو آپ کے ہر سوال کا جواب دینے کا پابند ہوگا۔ بوقت پڑھائی پرہیز وطہارت کا خیال رکھیں خوشبو لگا کر کسی چیز کی دھونی بھی دیں ایک سے تین دنوں میں مقصد حاصل ہوگا۔ اجازت لیکر



…کرلیں۔

…ت یہ ہے: بسم اللہ الرحمن الرحیم عزمت علیکم برب جبرائیل …یل و الشیاطین احضرو یا اصحاب الجن و الانس و الشیاطین من …انب المشارق و المغارب احضرو من جانب الجنوب و الشمال …حق الم الله لا اله الا هوا الحی القیوم و بحق لا اله الا الله محمد …سول الله علی ولی الله و بحق سلیمان بن داود علیه السلام …رحمتك یا ارحمر الراحمین ۔

## …ائے امراض:

کسی بھی جسمانی مرض کیلئے نقش ذیل زود اثر ہے اس نقش کو بروز پیر بوقت طلوع آفتاب …ایک مریض کے گلے میں ڈال دیں ایک پانی میں گھول کر پلائیں۔ انشاء اللہ ہفتہ عشرہ میں کل …سے شفاء ہوگی۔ اس کے علاوہ مریض کو تاکید کریں کہ آیت ذیل کو روزانہ ایک تسبیح پڑھ کر …دم کر کے تمام جسم پر پھیر لیا کرئے۔

## …شدہ کو حاضر کرنا:

کوئی بھی چیز گم ہوگئی ہو چاہے انسان ہو یا حیوان اس کو حاضر کرنے کیلئے طلسم ذیل فوراً اپنا

دکھاتا ہے۔اس طلسم کو بروز پیر، جمعہ یا جمعرات بوقت طلوع آفتاب کے وقت اپنا منہ سورج کی طرف کر کے لکھیں اور مطلوبہ جگہ آویزاں کریں۔ مطلوب بیقرار ہو کر حاضر ہوگا۔اس طلسم کو ہر جگہ استعمال کیا جاسکتا ہے۔اس سے زیادہ اس طلسم کے کمالات بتانا جائز نہیں سمجھدار کیلئے اشارہ ہی کافی ہے۔ ناجائز کی ہرگز اجازت نہیں ہے۔ جائز طور پر کر کے اس طلسم کا کمال دیکھیں۔

## عمل محبت:

حاضری مطلوب کیلئے ایک عمل درج کر رہا ہوں جو میرا کئی مرتبہ کا آزمودہ ہے جائز محبت کیلئے اپنی مثال آپ ہے۔

طریقہ: یہ ہے کہ ایک ہزار دانہ جو لیکر ہر ایک دانے پر ایک ایک مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر دم کریں۔ بروز نوچندی جمعرات بوقت عصر یہ عمل کریں۔ بعدہ سب دانے لیکر عرق گلاب میں تر کر کے رکھ دیں اور بروز جمعہ عرق گلاب سے نکال کر اس کو پیس کر آٹے کا پتلا بنائیں اور ایک کاغذ



سورہ اخلاص زعفران سے لکھ کر اس کے گلے میں لٹکا دیں بعد روزانہ اس پر سورہ اخلاص ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کرتے رہیں۔انشاء اللہ ایک ہفتہ نہ گزرے گا کہ مطلوب بیقرار ہو کر حاضر ہوگا اور عاجزی کرے گا ناجائز ہرگز نہ کریں۔قرآنی عمل ہے ورنہ گناہگار ہوں گے اور اثر بھی نہ ہوگا۔

عموماً ایک ہفتہ میں کام ہو جاتا ہے ورنہ اکیس یا اکتالیس دن پڑھائی جاری رکھیں ہر صورت کام ہوگا یہ ناممکن ہے کہ اس عمل سے مطلوب حاضر نہ ہو۔

## عہدے میں ترقی کیلئے:

اگر کوئی شخص جائز طور پر اپنے عہدے میں ترقی چاہتا ہو تو اس طرح کرے کہ نئے چاند کے پہلے جمعہ کو بعد نماز عصر آیت الکرسی 313 مرتبہ پڑھ کر اپنے عہدے میں یا حصول روزگار کیلئے دعا کرے تین یا چار جمعہ کو لگاتار کرے انشاء اللہ بہت جلد ترقی ہوگی یاد رہے کہ بروز جمعہ پڑھائی کرنی ہے اگر ترقی کی بہت جلدی ہو تو ان چار جمعوں کے علاوہ اس مہینے میں جو شرف قمر آئے اس کے شرف کے درمیان بھی 313 مرتبہ پڑھ کر دعا کرے اس طرح کل 5 مرتبہ پڑھائی ہو جائے گی۔انشاء اللہ فوراً ترقی ہو جائے گی اور اگر بے روزگار ہے تو روزگار لگ جائے گا نایاب عمل ہے۔

## حاجت پوری ہو:

کسی بھی جائز حاجت کے حصول کیلئے عشاء کی نماز کے بعد چار رکعت نماز حاجت پڑھیں ۔پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد آیت الکرسی تین مرتبہ دوسری میں سورۃ اخلاص ایک مرتبہ، تیسری میں سورہ فلق ایک مرتبہ اور چوتھی میں سورہ الناس ایک مرتبہ پڑھیں اور سلام کے بعد ایک تسبیح کوئی سا بھی درود پاک اور ایک تسبیح پہلا کلمہ پڑھ کر دعا مانگیں اور اپنی دلی مراد چاہے اللہ تعالیٰ مراد پوری کرے گا۔

## رجعت عملیات کا توڑ:

اکثر لوگ کتابوں میں دیکھ کر یا کسی کے کہنے پر عملیات شروع کر دیتے ہیں جس کی وجہ سے انہیں رجعت ہو جاتی ہے۔ بڑے عملیات اگر باقاعدہ استاد کی نگرانی میں یا صاحب عمل کی اجازت کے بغیر کے کیے جائیں تو ایسی سخت رجعت ہو جاتی ہے کہ جس کا توڑ کرنا بہت مشکل ہو جاتا ہے۔

بڑے بڑے عاملوں کو میں نے خود دیکھا ہے کہ جو اپنی ہی عملیات کی رجعت میں گرفتار ہیں اور اس کا توڑ کرنے سے قاصر ہیں۔

بحر حال ایک آسان سا عمل پیش کر رہا ہوں اگر عملیات کی رجعت ہو چکی ہو تو اس کے توڑ کے لئے چینی کی پلیٹ پر زعفرانی سیاہی کے ساتھ ایک مرتبہ سورہ عبس اور گیارہ مرتبہ یا وارث لکھیں اور اس کو آب زم زم کے پانی میں یا پھر اگر یہ دستیاب نہ ہو تو سادہ پانی میں تھوڑا سا عرق گلاب مکس کر کے حل کر کے رکھ دیں اور اس میں سے تھوڑا تھوڑا پانی دن میں دو تین مرتبہ استعمال کریں۔ لگاتار 21 دن کے استعمال سے ہر طرح کی عملیاتی رجعت ختم ہو جائے گی۔ پانی پینے کے ساتھ ساتھ روزانہ بعد نماز فجر یا بعد نماز عشاء یہی سورت اور اسم الٰہی پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے تمام جسم پر پھیرتے رہیں۔ انشاء اللہ مکمل صحت نصیب ہو جائے گی۔ عملیات کا شوق رکھنے والے افراد یا عامل حضرات اگر روزانہ یہی پڑھتے رہا کریں تو آئندہ بھی رجعت عملیات سے حفاظت رہے گی۔

## جنات کی چوری روکنا:

اگر جنات گھر سے چیزیں چرا لیتے ہوں تو اس کی روک تھام کیلئے نقش ذیل کو سفید چمکدار کاغذ پر لکھ کر گھر کے مین دروازہ پر اندر کی طرف لگا دیں انشاء اللہ گھر سے چیزوں کا غائب ہونا ختم ہو جائے گا۔

یا حی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا قیوم

یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ

یا بدیع یا بدیع یا بدیع

یا بدیع العجائب بالخیر یا بدیع

999 - 999 - 999 - 999

یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ



## درستگی ہاضمہ اور پیٹ کے امراض:

پیٹ کے جملہ امراض کیلئے اور ہاضمہ کی درستگی کیلئے آیت ذیل کی ایک تسبیح تازہ پانی پر دم کر کے صبح نہار منہ پی لیں صرف چند دنوں کے استعمال سے پیٹ کے جملہ امراض سے مکمل شفا نصیب ہو گی اگر جب بھی کوئی چیز کھائیں پئیں تو صرف 3 مرتبہ پڑھ کر دم کر کے کھا لیا کریں تو کبھی بھی پیٹ کا کوئی مسئلہ پیدا نہ ہو گا۔

حم ( 1 ) تَنزِيلٌ مِّنَ الرَّحْمَنِ الرَّحِيمِ (سورة فصلتآیت ١-٢)

## منظوری پیغام نکاح:

اگر کسی جگہ نکاح کا پیغام بھجوانا ہو اور خدشہ ہو کہ منظور نہ ہو گا تو اس آیت کو بروز جمعہ یا جمعرات بوقت طلوع آفتاب لکھ کر بازو کے ساتھ باندھ کر جائیں انشاء اللہ رشتے والے انکار نہ کر سکے گے۔

قُلْ إِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللَّهِ يُؤْتِيهِ مَن يَشَاءُ وَاللَّهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ( 7 3 ) يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهِ مَن يَشَاءُ وَاللَّهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيمِ (سوره آل عمران ۷۳ - ۷٤ )

## برائے وسعت رزق:

رزق میں اضافہ اور دولت میں فراوانی کیلئے اس نقش کو شرف قمر کے اوقات میں زعفرانی سیاہی کے ساتھ لکھ کر طالب دائیں بازو کے ساتھ باندھے۔ انشاء اللہ اس نقش کا اثر 19 دنوں میں کھلا ظاہر ہو گا۔

۷۸۶

| ۱۹۶ | ۱۹۹ | ۲۰۲ | ۱۸۹ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۱ | ۱۹۰ | ۱۹۵ | ۲۰۰ |
| ۱۹۱ | ۲۰۴ | ۱۹۷ | ۱۹۴ |
| ۱۹۸ | ۱۹۳ | ۱۹۲ | ۲۰۳ |

## پُر اثر نقش محبت:

اگر کسی کو اپنی محبت میں بے قرار کر کے تسخیر و تابع بنانا ہو تو اس نقش کو شرف قمر میں ساعت قمر کے وقت لکھیں دو عدد بنالیں ایک کو طالب اپنے دائیں بازو کے ساتھ باندھے دوسرے کو کسی پھل دار درخت سے لٹکائے مطلوب حاضر ہو کر تابع داری کرے گا۔ نقش کے چاروں کونوں پر طالب و مطلوب اور ان کی والدہ کے نام اس طرح لکھیں کہ اس نقش کے اضلاع برابر آئیں۔ اس نقش کا اثر چوبیس گھنٹے میں شروع ہو جاتا ہے۔

۷۸۶

| طالب والدہ | ۴۰۴ | ۱۴۷ | ۱۶ | نام طالب |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴۸ | ۱۲ | ۱۱۱ | ۱۳۶ | ۴۰۵ |
| ۱۱۲ | ۱۳۷ | ۴۰۶ | ۴۴ | ۱۳ |
| ۱۰۲ | ۱۴۵ | ۱۴ | ۱۳ | ۱۳۸ |
| مطلوب والدہ | ۱۱۴ | ۱۳۴ | ۴۰۳ | نام مطلوب |

## دکان میں برکت کیلئے:

اگر کاروبار میں کمی ہو رہی ہوگا ہکوں کا رجحان کم ہو تو ترقی دکان و تجارت کیلئے نقش ذیل اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔ تین عدد نقش ذیل لکھیں ایک اپنی دکان میں آویزاں کریں دوسرا پانی میں گھول کر تین دن دکان میں چھڑکیں اور تیسرا نقش کو اپنے پاس رکھیں۔ آزمودہ اور مجرب نقش ہے گاہکوں کی ریل پیل شروع ہو جائے گی۔

۷۸۶

| ۱۰۵۷ | ۱۰۶۰ | ۱۰۶۳ | ۱۰۵۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۶۲ | ۱۰۵۱ | ۱۰۵۶ | ۱۰۶۱ |
| ۱۰۵۲ | ۱۰۶۵ | ۱۰۵۸ | ۱۰۵۵ |
| ۱۰۵۹ | ۱۰۵۴ | ۱۰۵۳ | ۱۰۶۴ |



## برائے قضائے حاجات:

جمیع حاجات دنیاوی کیلئے حروف مقطعات کا یہ نقش اپنی مثال آپ ہے۔ اس نقش کو جس مقصد کیلئے استعمال کیا گیا وہ پورا ہوا آپ بھی قضائے حاجت کیلئے کسی بھی جمعرات کو طلوع آفتاب کے وقت اس نقش کو لکھیں نقش کے نیچے اپنا نام و مقصد لکھیں اور گلے میں پہن لیں۔

۷۸۶

| الرا | الرا | الرا | الرا |
|---|---|---|---|
| کھیعص | کھیعص | کھیعص | کھیعص |
| طہ | طہ | طہ | طہ |
| الم | الم | الم | الم |

## درد ناف، اسہال و پیچش:

نقش ذیل پیٹ کے جملہ امراض درد ناف، اسہال و پیچش وغیرہ کیلئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے فوراً اپنا اثر ظاہر کرتا ہے۔ اس نقش کو کسی بھی سعد وقت میں تیار کریں اور اگر جلدی ہو تو بروز جمعرات، جمعہ یا بروز پیر صبح طلوع آفتاب کے وقت لکھ کر ایک مریض کے پیٹ پر باندھیں اور ایک پانی میں گھول کر مریض کو پلاتے رہیں انشاء اللہ صحت ہوگی۔

یا قابض ۷۸۶ یا قابض

| ض | ب | ا | ق |
|---|---|---|---|
| ق | ا | ب | ض |
| ب | ض | ق | ا |
| ا | ق | ض | ب |

یا قابض یا قابض

## چور معلوم کرنا:

جن پر چوری کا شبہ ہو ان تمام کے نام علیحدہ علیحدہ ترنج کے ایک ایک پتے پر لکھیں ساتھ ہر پتے پر آیت ذیل بسط حرفی کر کے لکھیں پھر ان کو جلائیں جو چور ہوگا اس کے پیٹ میں فوراً درد شروع ہو جائے گا اور جب تک اقرار نہ کرے گا درد نہ ختم ہوگا۔

وَالسَّارِقُ وَالسَّارِقَةُ فَاقْطَعُوٓا اَيْدِيَهُمَا جَزَآء بِمَا كَسَبَا نَكَالاً مِّنَ اللّٰهِ

( سورة المائدة آیت ۳۸ )

## جادو کا اثر ختم کرنا:

اگر کسی شخص پر جادو ہو چکا ہو تو اس کے اثر کو ختم کرنے کیلئے نقش ذیل کو لکھ کر ایک مریض کو پلائیں اور ایک لکھ کر سرسوں کے تیل میں مکس کر کے رکھ لیں اور تین دن تک مریض کے بدن کی مالش کریں تو جادو کا اثر ختم ہو جائے اور اگر مالش کرنے والا نقش چینی کی پلیٹ پر لکھ کر اس میں سرسوں کا تیل مکس کر کے روزانہ تین دن تک تین پلیٹیں لکھ کر اس کی مالش کریں تو زیادہ فائدہ ہوگا اور ہر قسم کے جادو کے اثر کو زائل کر دے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۲۱۷۳۵ | ۱ |
| ۲۱۷۳۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۲۱۷۳۷ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۲۱۷۳۶ |

## طلسم نظر بندی:

نظر کو بند کرنے کیلئے یہ طلسم مجرب ہے اس طلسم کو بروز اتوار کو دوسری ساعت شمس میں لکھیں تو بہتر ہے ورنہ جب مرضی لکھ سکتے ہیں۔



| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ |
| ھی | ھی | ھی | ھی | ھی | ھی | ھی | ھی | ھی | ھی | ھی | ھی |

## حاضر جن:

تسخیر جنات کیلئے تین دن روزہ رکھیں اور صبح و شام ایک ایک ہزار مرتبہ عزیمت ذیل پڑھیں تین دن کے بعد رات کو تنہائی میں ایک ہزار مرتبہ عزیمت پڑھنے سے ایک نہایت حسین وجمیل چہرے والا آدمی آئے گا اور سلام کہے گا پس سلام کا جواب دیں اور اپنے اور اس کے درمیان حسب استدطاعت معاہدہ کر لے یہ مسلمان جن ہے غیر شرعی کام نہیں کرتا اس لئے احتیاط کریں۔ عمل کے دوران ترک حیوانات اختیار کریں، نہایت آسان عمل ہے اجازت لیکر کریں یقینی کامیابی ہوگی۔

عزیمت: اَلُوشِ اَلُوشِ تَقَارُوشِ تَقَارُش لُوشِ

اور ہر سو مرتبہ کے بعد یہ پڑھیں: اُحْضُرُ یَا فَرِیْدَالْجَانِ

## بے قراری مطلوب:

اگر کسی کو اپنے عشق میں بے قرار کرنا ہو تو طالب ومطلوب معہ والدہ کے نام کے اعداد جمع کر کے ان میں مزید 4378 جمع کر کے مربع آتشی چال سے نقش پر کریں گر کسر ایک بچے تو خانہ 13 میں اگر 2 بچے تو خانہ 9 میں اور اگر 3 بچے تو خانہ 5 میں اضافہ کریں نقش مکمل ہو جائے گا۔ یہ نقش پانچ عدد لکھیں ایک طالب بازو کے ساتھ باندھے ایک کو کسی پھلدار درخت کے ساتھ لٹکا دیں اور باقی تین کی بتیاں بنا کر تین دن جلائیں۔ تین دن کا کام ہے ان تین دنوں میں مطلوب حاضر ہوگا۔ نقش کی چال یہ ہے۔

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## داڑھ درد کیلئے:

داڑھ کے درد کیلئے یہ دعا تین مرتبہ پڑھ کر شہادت کی انگلی پر دم کر کے دانتوں پر ملیں انشاء اللہ آرام ہوجائے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الٓمٓصٓ طٰسٓمٓ کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ اُسْکُنْ

## دشمن کو عہدہ سے معزول کرانا:

اگر اپنے جائز حق کیلئے دشمن کو عہدے سے معزول کرانا مقصود ہو تو اس عمل کو اس وقت کریں جب شمس برج ہبوط یعنی میزان کے ۱۹ درجہ پر ہو یا پھر چاند کے آخری اتوار کو عصر و مغرب کے درمیان وقت تیار کریں۔ اب جس شخص کو معزول کروانا ہو اس کا نام معہ والدہ ابجد شمسی سے حاصل کریں اور قرآن پاک کی آیت

وَمَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ رَمٰی

کے اعداد ابجد شمسی سے نکال کر اعداد مطلوبہ معہ والدہ میں جمع کریں اور ان حاصل جمع سے قانون کے مطابق نقش مثلث پر کریں لیکن اس بات کا خاص خیال رکھنا ہے کہ نقش کی چال وہ رکھیں جو مطلوب کے نام میں جس عنصر کا غلبہ ہو۔ اسی عنصر سے مثلث پُر کرنی ہے ایک دو نقش لکھیں۔ ایک مطلوب کے گھر کے چوکھٹ میں دفن کریں دوسرا اس کے مطلوبہ آفس کے نام کے اعداد کے مطلوب آیت مذکورہ بالا کو پڑھنا ہے۔ انشاء اللہ نو یا گیارہ دن میں مقصد حل ہوگا ناجائز کی ہرگز اجازت نہیں ہے۔



## بے پناہ رزق کیلئے:

حصول دولت کیلئے نقش ذیل کو بروز ہفتہ بوقت طلوع آفتاب چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کرا کے پہننے سے بے پناہ رزق میں اضافہ ہوگا۔ پتہ ہی نہ چلے گا کہ رزق کہاں کہاں سے آرہا ہے۔

۷۸۶

| ۵۳ | ۴۶ | ۵۱ |
|---|---|---|
| ۴۸ | ۵۰ | ۵۲ |
| ۴۹ | ۵۴ | ۴۷ |

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ

## استخارہ کیلئے:

بعد نماز عشاء دو رکعت نفل پڑھیں پہلی میں بعد فاتحہ سورۃ والشمس اور دوسری میں سورۃ واللیل پڑھیں بعد سلام پھیرنے کے اسی جگہ بیٹھ کر 101 مرتبہ درود شریف پڑھیں اور درج ذیل نقش لکھ کر تکیہ کے نیچے رکھ کر سو جائیں پہلی ہی شب کامیابی حاصل ہوگی مجرب ہے اس نقش کی چال آتشی مراع ہے۔

۷۸۶

| ص | م | ل | ا |
|---|---|---|---|
| ا | ل | م | ص |
| م | ص | ا | ل |
| ل | ا | ص | م |

## ختم خواجگان:

ہر مقصد و خواہش کیلئے ختم خواجگان پڑھنا انتہائی مفید ہے۔ جملہ دنیاوی و دینی جائز امور کے حل کیلئے پڑھنا چاہیے۔

| | | |
|---|---|---|
| 1۔ | درود شریف کوئی سا | ایک سو مرتبہ |
| 2۔ | سورہ فاتحہ | ایک یا سات مرتبہ |
| 3۔ | سورہ اخلاص | ایک سو مرتبہ |
| 4۔ | سورہ الم نشرح | ایک سو مرتبہ |
| 5۔ | درود شریف | ایک سو مرتبہ |
| 6۔ | حسبنا اللّٰہ و نعم الو کیل | ایک سو مرتبہ |
| 7۔ | یا حل المشکلات | ایک سو مرتبہ |
| 8۔ | یادافع البلیات | ایک سو مرتبہ |
| 9۔ | یا قاضی الحاجات | ایک سو مرتبہ |
| 10۔ | یا کافی المہمات | ایک سو مرتبہ |
| 11۔ | یا شافی الامراض | ایک سو مرتبہ |
| 12۔ | یا مسبب الاسباب | ایک سو مرتبہ |
| 13۔ | یا رافع الدرجات | ایک سو مرتبہ |
| 14۔ | یا مجیب الدعوات | ایک سو مرتبہ |
| 15۔ | یا خیر الناصرین | ایک سو مرتبہ |
| 16۔ | امین | ایک سو مرتبہ |
| 17۔ | یا برحمتک ارحم الرحمین | ایک سو مرتبہ |
| 18۔ | درود شریف | ایک سو مرتبہ |

بروز جمعرات یا اتوار پڑھ کر اس کا ثواب حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم اور سلسلہ چشتیہ کے تمام بزرگان اور تمام مومنین اور مومنات کو اس کا ثواب بخشیں اور ان سب کے وسیلہ سے دعا مانگیں انشاءاللہ جملہ مقاصد حاصل ہوں گے۔



## لڑکیوں کی خوش نصیبی:

اگر کوئی لڑکی چاہے کہ اسے نیک شوہر ملے اور جلد اس کی شادی ہو جائے تو اس تعویز کو روز جمعہ پہلی اذان جمعہ کے فوراً بعد لکھ کر اپنی کمر کے ساتھ باندھ لے انشاءاللہ اس کی نیک بختی جاگ جائے گی اور تین ماہ کے اندر اندر اس کا رشتہ پکا ہو جائے گا ساتھ ہی ساتھ نیک شوہر بھی ملے گا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ص | ط | ع | د | ک |
| ی | ص | ط | ح | ف |
| ق | ک | ص | ط | ع |
| ط | ف | ک | ع | ع |

## کاروباری بندش ختم کرنا:

اگر کاروبار چلتے چلتے اچانک رک گیا ہو گاہک آنا کم ہو گئے ہوں یا کاروباری جگہ کو کسی نے بندش لگادی ہو یا پھر نظر بد یا سحر وجادو کے اثرات ہو تو اس کیلئے ان ناموں کو لکھ کر کاروباری جگہ پر روزانہ تین بار جلائیں اور لوبان کا بخور روشن کریں انشاءاللہ ایک ہفتہ کرنے سے ہر طرح کی کاروباری بندش ختم ہو جائے گی اور کاروبار دوبارہ چل پڑے گا۔

ابلیس نمرود شداد لعین فرعون ابو جهل هاروت و مارت هامان

## یرقان کیلئے:

یرقان کیلئے سورہ البینة لکھ کر گلے میں ڈالیں انشاءاللہ العزیز یرقان جاتا رہے گا۔

ایضا: سورہ حشر کی اس آیت کو 101 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلانا یرقان کیلئے بہت مفید ہے۔

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِی السَّمَاوَاتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۔

ایضاً: اسم باری تعالیٰ یاحسیب 300 مرتبہ پانی پردم کر کے پلانے سے 11 دنوں میں یرقان ختم ہو جاتا ہے۔

## تشخیص روحانی امراض:

اگر یہ دیکھنا ہو کہ مرض روحانی ہے یا جسمانی تو مریض کے سر سے پیر کے انگوٹھے تک نیلے اونی دھاگے کے گیارہ تار ناپ لیں اور ان تاروں کی چار تہیں کر لیں اور پھر دھاگے کے سرے پر ایک ڈھیلی گرہ لگا کر سورہ فلق ایک مرتبہ پڑھ کر دم کر کے گرہ پر پھونک مار کر گرہ کس دیں اسی طرح گیارہ گرہ دیں اور اس کو دہکتے ہوئے کوئلوں پر ڈال دیں اگر دھاگہ جلنے پر بو یا چراند یا آواز آئے تو اس کا مطلب ہے کہ جادو یا جنات کا اثر موجود ہے۔ اسی عمل کو روزانہ بار بار کرتے رہیں یہاں تک کہ بو بند ہو جائے جب بو آنا بند ہو جائے گی تو اس کا مطلب ہے کہ مریض مکمل صحت یاب ہو چکا ہے۔

## دکان میں ترقی کیلئے:

اگر دکان میں فروخت کم ہو تو حسب ذیل تعویز لکھ کر دکان میں چسپاں کریں انشاءاللہ بہت جلد خیر و برکت کے آثار ظاہر ہوں گے اور دکان پر ہر وقت خریداروں کا ہجوم رہے گا۔

۷۸۶

| ۱۵۷ | ۱۶۰ | ۱۶۳ | ۱۵۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۶۲ | ۱۵۱ | ۱۵۶ | ۱۶۱ |
| ۱۵۲ | ۱۶۵ | ۱۵۸ | ۱۵۵ |
| ۱۵۹ | ۱۵۴ | ۱۵۳ | ۱۶۴ |

## آسیب کو جلانے کیلئے:

حسب ذیل نقش لکھ کر فتیلہ بنا کر میٹھے تیل میں چراغ میں روئی لپیٹ کر جلائیں آسیب زدہ کو چراغ کی لو دیکھنے کی ہدایت کریں۔ آسیب جل جائے گا۔ ایک یا تین فتیلے کافی ہیں مجرب ہے۔



۷۸۶

ج ۱۱ دج ۱۱ دج

بحق یا بدوح یا تنکفیل

## بھوت پریت جلانے کا نقش:

جس مرد و عورت پر بھوت پریت کا اثر ہو تو یہ نقش لکھ کر مریض کو دکھائے پھر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے انشاءاللہ خبیث روحوں کا اثر زائل ہو جائے گا اور مریض ٹھیک ہو جائے گا۔

۷۸۶

| ۴ | ۹ | ۲ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

## برائے درد ناف:

اگر کسی کی ناف ٹل گئی ہو اور درد ہو تو اس تعویز کو لکھ کر دائیں بازو کے ساتھ باندھ لیں انشاءاللہ ناف اپنے مقام پر آجائے گی اور درد بھی ختم ہو جائے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٣٢ | ٣٥ | ١ |
| ٣٤ | ٢ | ٧ | ٣٣ |
| ٣ | ٣٧ | ٣٠ | ٦ |
| ٣١ | ٥ | ٤ | ٣٦ |

ذَلِكَ تَخْفِيفٌ مِّن رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ

## مردوعورت میں موافقت ہو:

اگر میاں بیوی میں محبت نہ ہو دونوں ہر وقت لڑتے جھگڑتے رہتے ہوں تو اس نقش کو جمعہ لکھ کر شربت یا سادہ پانی میں گھول کر دونوں کو پلائیں یا جس کی زیادہ خطا ہو اس کو پلائیں گیارہ یہی عمل کریں انشاء اللہ تا زندگی دونوں میں موافقت قائم رہے گی اور کبھی بھی لڑائی جھگڑا نہ کریں گے۔

٧٨٦

لا لا لا لا لا لا لا
ع ع ع ع ع ع ع

یا بدوح ۔۔ یا بدوح یا بدوح

## جلب قلب:

حاضری مطلوب کیلئے عمل ذیل آزمودہ ہے بشرطیکہ نیت جائز ہو صرف تین دنوں مطلوب حاضر ہوتا ہے حرام کیلئے اجازت نہیں ہے۔ بروز جمعہ ساعت اول میں اکتالیس عدد کالی لیکر ہر دانے پر اکتالیس مرتبہ پڑھ کر آگ میں جلائیں اسی طرح تین دن لگاتار کریں تین دنوں مقصد پورا ہوگا۔ عمل یہ ہے۔



یاوَدُودُ بحق اللہ الصمد اللھم سخر لی سخر قلب فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں

## دشمنوں کی شکست:

اگر کسی شخص کے پیچھے دشمن لگے ہوں اور جان کے لالے پڑے ہوں اور کوئی صورت نظر نہ آ رہی ہو تو نقش ذیل بروز اتوار بوقت طلوع آفتاب لکھ کر اپنی ٹوپی کے اندر سامنے کے رخ پر لگا لے انشاء اللہ تعالیٰ اللہ کے حکم سے کوئی دشمن اس پر غالب نہ آسکے گا۔ تعویز رکھتے وقت حسب توفیق بزرگان دین کی نیاز دلا کر اللہ تعالیٰ سے دفیعہ دشمن کی دعا کرے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٦٩ | ٧٢ | ١ |
| ٧١ | ٢ | ٧ | ٧٠ |
| ٣ | ٧٤ | ٦٧ | ٦ |
| ٦٨ | ٥ | ٤ | ٧٣ |

یافتاح یاعزیز یافتاح

## پیٹ درد کیلئے:

اگر کسی شخص کے پیٹ میں درد رہتا ہو تو اس تعویز کو لکھ کر درد کی جگہ پر باندھیں انشاء اللہ درد دُور ہوگا پہلے تعویز کو سرخ کپڑے میں سی لینا چاہئے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ١٥٥٥ | ١٥٥٠ | ١٥٥٧ |
| ١٥٥٦ | ١٥٥٤ | ١٥٥٢ |
| ١٥٥١ | ١٥٥٨ | ١٥٥٣ |

## ہر بیماری کا مجرب نقش:

نقش ذیل ہر طرح کی روحانی وجسمانی امراض سے شفاء کیلئے انتہائی مجرب اور میرا ہزار مرتبہ کا آزمودہ ہے کوئی بھی جسمانی مرض لاحق ہو اس نقش کو یقین کے ساتھ استعمال کریں اور مریض کو پاس رکھنے اور پینے کو کہیں ہر قسم کے آسیب ومسان کیلئے بھی مفید ہے۔ کیسا بھی مرض ہو اللہ کے فضل سے شفاء ہوگی۔

یاسلام ٧٨٦ یاسلام

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٩١١ | ٣٩٠٤ | ٣٩٠٩ | یاشافی |
| ٣٩٠٦ | ٣٩٠٨ | ٣٩١٠ | یاکافی |
| ٣٩٠٧ | ٣٩١٢ | ٣٩٠٥ | یارحیم |

وننزل من القرآن ما هُوشفآء ورحمته للمومنین

## فتیلہ حب تین دنوں میں:

جائز محبت کیلئے فتیلہ ذیل انتہائی مجرب ہے صرف تین دنوں میں مطلوب حاضر ہو جاتا ہے اس فتیلہ کو کسی سعد وقت لکھ کر جلائیں تین یا سات دنوں میں کام ہو۔

ااا ٤٩ اا ٩ ٧ اا اا ااا وراط ٩ااا ط اا ر ااا ٤٢

٨ اا ٤١ ااا ط ٩٨ ٧ا١٨ ٩١ فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

## تسخیر سُر سندونی:

اکثر لوگ سر سندونی کو تسخیر کرنے کی خواہش رکھتے ہیں اس لئے ایک آسان سا عمل پیش خدمت ہے یہ عمل صرف تین دن کا ہے روزانہ عمل ذیل کو 1001 مرتبہ پڑھیں۔ بوقت پڑھائی معلل ارزق کی دھونی دیتے رہیں بروز نوچندی جمعرات شروع کریں پہلے دن ہی حاضر ہوگی ورنہ تین دنوں میں لازمی حاضر ہوگی۔ بوقت پڑھائی مضبوط حصار لگا کر پڑھیں۔



بسم رَهَیُنَ سَرُ یَنَ سِفُرِینَ اَبَحَحَجُ اَبَحَحَج سَرُ سَنُدونی اَمُ بَتَ سَوانَمُ

## فتاح وکشائش رزق:

ہر کام میں فتح اور روزی رزق میں اضافہ کیلئے نقش ذیل کو بروز اتوار یا جمعرات کو پہلی ساعت میں لکھ کر دائیں بازو کے ساتھ باندھ لیں اور ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ یا فتاح یا باسط پڑھتے رہیں 40 دنوں میں غنی ہو جائے جس کام میں ہاتھ ڈالیں کامیابی ہو۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| یافتاح | ح | یارزاق |
| د | ھ | د |
| یاوھاب | ب | یاباسط |

## تکسیر جفری برائے ہر مقصد:

تکسیر جفری کے قواعد ایسے ہیں کہ اس سے فوراً مقصد کو حاصل کیا جا سکتا ہے اگرچہ اس کے قواعد کچھ مشکل اور حل طلب ہوتے ہیں مگر اس کا صلہ بھی کم نہیں ہوتا۔ ہر طرح کے مشکل امور کیلئے اور ناممکن کاموں کیلئے تکسیر کو استعمال میں لایا جا سکتا ہے۔ جمیع مقاصد کے لئے اس عمل کو استعمال میں لایا جا سکتا ہے مقصد برائے محبت ہو یا عداوت، تسخیر ہو یا ترقی، رزق وزائد آمدن ہر طرح کے مقصد کیلئے صرف یہی ایک عمل کافی ہے۔ اس میں محنت کافی ہے اگر سمجھ کر کیا جائے اور اس میں کوئی غلطی نہ ہو تو مقصد فوراً حل ہو جاتا ہے۔

کسی مقصد کیلئے کس اسم الٰہی کو استعمال کرنا چاہیے۔

| | |
|---|---|
| برائے محبت | یالطیف، یاودود، یابدوح |
| برائے عداوت | یاقہار، یاجبار، یامذل |
| شفاء امراض | یاسلام، یاحفیظ، یانافع |
| ترقی کاروبار | یاباسط، یارزاق، یاوھاب |

| کسی سے کام لینے کیلئے | یافتاح |
|---|---|
| ترقی مرتبہ کیلئے | یاواسع |
| حصول دولت | یاغنی |
| برائے حاجات ہمہ قسم | یانعم المولی ونعم النصیر |
| مہربانی امراء | یالطیف |
| دفع نافرانی | یاشہید |

طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام معہ والدہ اور مقصد کو لیکر ایسے اسم الٰہی کو لیں جو مقصد کے موافق ہو اس اسم الٰہی کو نام اور مقصد کے درمیان لکھیں اور اس کی تکسیر جفری کریں۔ تکسیر کرنے کے بعد جب زمام نکل آئے تو مکمل تکسیر کے اعداد ابجدی قمری سے حاصل کر کے اس سے ایک نقش مربع پر کریں۔ نقش کی چال کیلئے سطر اول میں جس عنصر کے حروف زائد ہوں وہ چال رکھیں اب سطر اول کے اعداد نکال کر اس میں سے 4 نفی کر کے باقی کے حروف بنا کر آگے ایل لگا کر موکل بنالیں اور اس موکل کو نقش کے اوپر لکھیں اب جو تکسیر آپ نے بنائیتھی اس تکسیر کے دائیں طرف کے حروف لے کر اگر جفت ہوں تو 4+4 اور اگر طاق ہوں تو 5+5 حروف جوڑ کر آگے یوش لگا کر جنات العمل بنا کر نقش کے دائیں طرف لکھیں اسی طرح تکسیر کے بائیں طرف کے حروف لیکر 4+4 یا 5+5 حروف جوڑ کر جنات العمل بنا کر نقش کے بائیں طرف لکھیں اب تکسیر کے چاروں کونوں کے حروف لیکر انہیں نقش کے چاروں کونوں پر لکھیں اب آپ کا نقش مکمل ہوا۔ اب یہ دیکھنا کہ یہ عمل کتنے دنوں کا ہے اس کا طریقہ یہ ہے کہ آپ دیکھیں کہ کتنی لائنوں میں تکسیر جفری مکمل ہوئی ہے پس جتنی لائینوں زمام برآمد ہوا ہے اتنے دنوں کا عمل ہے۔ روزانہ ایک نقش کی بتی بنا کر اوپر روئی لپیٹ کر میٹھے تیل میں جلائیں اور خود پاس بیٹھ کر وہ اسم الٰہی پڑھتے رہیں جو آپ نے تکسیر میں استعمال کیا ہے۔ انشاء اللہ دنوں کی تعداد پوری ہونے سے پہلے پہلے کام ہو جائے گا۔ یہی ایک نقش اضافی بنا کر طالب کو گلے میں باندھنے کے لئے بھی دیں۔

یاد رہے محبت، تسخیر رجوع خلق وغیرہ کیلئے منسوب تکسیر استعمال کریں گے اور زبان بندی عداوت وجدائی وبغض کیلئے قطبی تکسیر استعمال کریں گے۔ تکسیر قطبی میں پہلا حرف اپنی جگہ قائم رہتا ہے



جبکہ باقی حروف گردش کرتے رہتے ہیں اگر آپ اسی ایک عمل پر عبور حاصل کر لیں تو آپ کو دنیا کے باقی کسی عمل یا تعویز کی حاجت باقی نہیں رہے گی۔ دنیا کے تمام کام اسی ایک عمل سے حل ہو سکتے ہیں۔

علم جفر اور تکسیرات کے مزید عملیات اور جادو اثر طریقوں کے متعلق جاننے کے لئے کتاب اسرار الجفر کا مطالعہ کریں۔

## صلوۃ حاجت:

دنیا کے ہر جائز مقصد کے حل کے لئے چار رکعت نماز نفل حاجت پڑھیں اور ہر سجدہ میں 40 مرتبہ آیت کریمہ پڑھیں بعد نماز فوراً سجدہ میں جا کر اپنی حاجت بیان کریں۔ انشاء اللہ دنیا کا ہر مشکل کام ہر مسئلہ حل ہو جائے گا۔

## مخصوص جگہ شادی کیلئے:

اگر اپنی پسند کی شادی خواہش ہو اور کوئی ایک آدمی یا کافی سارے افراد اس کی مخالفت کر رہے ہوں اس مقصد کیلئے نقش ذیل خوب کام کرتا ہے۔ اس نقش کو بروز جمعرات پہلی ساعت میں لکھ کر گلے میں ڈال دیں اور ایک عدد مزید لکھ کر جس جگہ سے رشتہ لینا ہے اس کے گھر کے قریب ترین پھلدار درخت کے ساتھ باندھ دیں انشاء اللہ مطلوبہ جگہ رشتہ طہ پا جائے گا۔ مجرب المجرب نقش ہے۔

۷۸٦

| يَاوَدُودُ | يَاوَدُودُ | يَاوَدُودُ | يَاوَدُودُ |
|---|---|---|---|
| يَاوَدُودُ | يَاوَدُودُ | يَاوَدُودُ | يَاوَدُودُ |
| يَاوَدُودُ | يَاوَدُودُ | يَاوَدُودُ | يَاوَدُودُ |
| يَاوَدُودُ | يَاوَدُودُ | يَاوَدُودُ | يَاوَدُودُ |

الحب فلان بن فلس علیٰ حب فلان بن فلان

## حاضری مطلوب:

حاضری مطلوب کیلئے اس طلسم کو بکرے کے شانے کی ہڈی پر لکھ کر آگ میں ڈالیں مطلوب فوراً بیقرار ہو کر حاضر ہوگا۔

اصیا اشراھیا فی الجن والانس الحب فلاں علی حب فلاں
۷۱۷ ۱۱۷ ۸ ۱۱۱ ۹۹ ۱۱ ط ۷ ۹ ط ۵ ۱ ط الوحا الساعۃ

## چور معلوم کرنا:

اگر کسی کی چوری ہوگی ہو اور وہ یہ معلوم کرنا چاہے کہ چوری کرنے والا کون ہے تو اس کیلئے عمل ذیل کریں بذریعہ خواب چور دکھا دیا جائے گا۔

طریقہ یہ ہے کہ بعد نماز عشاء دو رکعت نماز نفل اس طرح ادا کرنی ہے کہ ہر مرتبہ سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاص ایک مرتبہ پڑھنی ہے اور بعد نماز نفل کے عمل ذیل 101 مرتبہ پڑھیں۔

یَا بَدِیْعُ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ

اس کے بعد نقش ذیل سرہانے رکھ کر سو جائیں نیت چور کے دیکھنے کی کریں انشاءاللہ خواب میں چور ظاہر ہو جائے گا۔ مجرب عمل ہے۔

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | | | ا |
| | ب | ز | |
| ج | | | و |
| | ہ | د | |

## اصحاب کہف کے نام ہر مقصد کیلئے:

اصحاب کہف کے ناموں کو ہر مقصد کیلئے استعمال کیا جا سکتا ہے جو بھی مقصد ہو لکھ کر نیچے نام معہ مقصد لکھ کر پاس رکھیں۔ گمشدہ کیلئے لکھ کر نیچے گمشدہ کا نام لکھ کر کسی درخت پر اونچی لٹکا دیں گمشدہ حاضر ہو۔

بخار ہر قسم کیلئے پڑھ کر دم کریں انشاءاللہ فوراً آرام ملے گا گھر میں خیر و برکت کیلئے لکھ کر



لگائیں۔ جادو کے اثرات و جنات سے حفاظت کیلئے لکھ کر پاس رکھنا بہت مفید ہے۔ غرض ہر مقصد کیلئے استعمال کریں فائدہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم اِلٰھِیْ بِحُرْمَةِ یَمْلِیْخَا مَکْسَلْمِیْنَا کَشْفُوطَطْ تَبْیُوْنَس کَشَافَطْیُوْنَس اَذْرَا فَطْیُوْنَس یُوَانَسْبُوْس وَ کَلْبُھُمْ قِطْمِیْر

## حاضری مطلوب:

ان فتیلہ جات کو روزانہ بروز جمعہ بوقت طلوع آفتاب سے شروع کرتے ہوئے سات دن تک لگاتار جلائیں اور اگر ان پر مطلوب کا کپڑا جس پر پسینہ لگا ہو لپیٹ کر جلائیں تو فوری اثر شروع ہو جاتا ہے۔ روزانہ مقررہ وقت چنبیلی کے تیل میں قبلہ رخ یا خانہ مطلوب کی طرف منہ کر کے جلائیں بوقت تصور مطلوب رکھیں۔ انشاءاللہ سات دنوں میں محبوب حاضر ہوگا۔

بروز جمعہ: ع ۱۱ ۷ ۱۱ ط ۷ ۸ ۱۱۱ ۱۱۱ ۱۱ ج م ع ح

بروز ھفتہ: ع ۱۱ ر ح ۱۱۱ ط ۱۱ ۸ ۱۱ ۷ ۱۱۱ ۷ ۹ ۱ ۱۱۱ ج م ع ح

بروز اتوار: ع ع ۱۱ ط ۱۱۱ ط ۱۱ ۱۱ ۱۱ ط ۹ ۱۱۱ ج م ع ح

بروز پیر: ع ۱ ط ۱۱۱ ۱۱۲ ۱۱ ط ل ط ۱۱۱ ط ۱۱۱ ج م ع ح

بروز منگل: ع ۱٦۵ ٦۱۱ ۱۱ ۱۱ ط ۲۱ ٦ ۱۷ ج م ع ح

بروز بدھ: ع ۱ ط ۱۱۱ ۱۱۲ ط ل ط ۱۱۱ ع ۱۱۱ ج م ع ح

بروز جمعرات: ع ۱۱ ع و ۱ ہ ۱۱۱ ہ ۱ ل ہ ۱۱ ہ ۳ ہ ج م ع ج

نوٹ: ہر فتیلہ کے نیچے ( فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں ) ضرور لکھیں

## بھاگے ہوئے انسان یا حیوان کی واپسی:

اگر انسان یا حیوان غائب ہو گیا ہو اور اس کا کچھ پتہ نہ چلتا ہو تو مفرور کی واپسی کے لئے نقش ذیل مجرب ہے۔ اس نقش کو لکھ کر درخت کے ساتھ لٹکائیں تا کہ ہلتا رہے فوراً مفرور کی واپسی

ہوگی۔

## حصول اولاد کیلیئے:

اگر کسی کی اولاد نہ ہوتی یہ ہو تو حصول اولاد کیلیئے نقش ذیل استعمال کریں اس نقش کو زعفران کے ساتھ لکھ کر عورت کمر کے ساتھ باندھے انشاءاللہ ضرور بضرور اولاد ہوگی اور یہی نقش پانی میں گھول کر دونوں میاں بیوی پیتے رہیں۔

۷۸۶

| ۲۴ | ۲۷ | ۳۱ | ۱۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۰ | ۱۸ | ۲۳ | ۲۸ |
| ۱۹ | ۳۳ | ۲۵ | ۲۲ |
| ۲۶ | ۲۱ | ۲۰ | ۳۲ |

یااللہ یاخالق یاباری یامصور

## دفع نظر بد:

دفع نظر بد کیلیئے تین عدد ہلدی کی گرہ لیں اور ہر گرہ پر کلمات ذیل تین تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں پھر ان کو آگ میں ڈال کر نظر بد والے مریض کو اس کی دھونی دیں بفضل خدا نظر دور ہوگی۔

اَلْاِسْلَام حَقّ ؕ وَ اَلْکُفْرُ بَاطِل ؕ



## جدائی ڈالنے لیلیئے:

ناجائز تعلقات کے خاتمہ کیلیئے اس سے بڑھ کر عمل میں نے نہیں دیکھا فورا اثرات شروع ہو جاتے ہیں کسی بھی جگہ مرد و عورت کے ناجائز تعلقات کے خاتمہ کیلیئے اس عمل کو آزمائیں نتیجہ آپ کی توقع سے بڑھ کر نکلے گا۔ ناجائز جگہ ہرگز استعمال نہ کریں ورنہ بالکل اثر نہ ہوگا اور شدید رجعت کا شکار ہو جائیں گے ہاں جائز جگہ استعمال کریں فورا کام ہو جائے گا۔ اس نقش و طلسم کو بروز منگل دوسری ساعت میں لکھ کر پاک جگہ دفن کردیں۔ ( سورة المائدة آیت ٦٥ )

والقینا بینہم العداوۃ والبغضاء
الی یوم القیامۃ کلما اوقدوا نارا
للحرب اطفاھا اللہ ویسعون فی الارض
فسادا واللہ لایحب المفسدین

## زبان بندی:

دشمن کی زبان بندی کیلیئے تا کہ وہ آپ کے خلاف بول نہ سکے اس نقش کو بروز بدھ طلوع آفتاب کے وقت لکھیں ایک لکھ کر کالا کپڑا لپیٹ کر وزن کے نیچے رکھیں اور ایک کو اپنے دائیں بازو کے ساتھ باندھ لیں دشمن کی زبان بند ہو جائے گی اور لاکھ کوشش کے باوجود آپ کے خلاف ہرگز کچھ نہ بول سکے گا مجرب ہے۔

## ردِ سحر:

اگر کسی پر سحر و جادو کا اثر ہو چکا ہو تو فوراً نقش ذیل کو سحر زدہ کے جسم کے ساتھ مل کر جلائیں لگاتار سات دن اسی طرح جلائیں انشاء اللہ سات دنوں میں مریض کو سحر کے اثرات سے نجات مل جائے گی۔

۷۸۶

| ۴۵ | ۳۹ | ۴۷ |
|---|---|---|
| ۳۶ | ۴۴ | ۴۱ |
| ۴۰ | ۴۸ | ۴۳ |

## آخراج دشمن:

اگر کسی شخص کے ظلم وزیادتی کی وجہ سے اہل محلہ تنگ ہوں اور اہل محلہ اس ظالم شخص کو اس کے گھر سے بے دخل کرنا چاہئیں کہ مطلوبہ شخص یہ گھر و محلہ چھوڑ کر چلا جائے تو اس طلسم کو لکھ کر اس کے مکان میں دفن کر دیں وہ خود ہی خاموشی کے ساتھ گھر چھوڑ کر چلا جائے گا نا جائز ہرگز کسی کو تنگ نہ کریں۔



## ہر بند چیز کو کھولنا:

ہر بند چیز کو کھولنے کے لئے عمل ذیل زبردست کام کرتا ہے اگر آپ کا کوئی عمل کسی عامل نے بند کر دیا ہو یا کاروبار کو بندش لگی ہوئی ہو یا جانوروں کا دودھ کسی نے جادو کے زور سے بند کر دیا ہو یا رجعت عملیات کی وجہ سے بندش لگ گئی ہو غرض بندش چاہئے جو مرضی ہو اور جس مرضی وجہ سے لگی ہوئی ہو اس عمل کو کریں انشاء اللہ ہر طرح کی بندش ختم ہو جائے گی عمل یہ ہے۔

اللہ داتا ۔ موز خضر دا ۔ نور نبی دا ۔ قوت علی دی ۔ یا مخلص یا مخلوص یا خالص یا اخلاص یا حضرت خواجہ خضر مهتر الیاس

کسی مکان یا دکان کی بندش ختم کرنے کیلئے سات اگر بتی لیکر ہر ایک پر سات سات مرتبہ دم کر کے روزانہ ایک جلانے کے لئے کہیں۔ حفاظت جان اور جسم کی بندش ختم کرنے کیلئے اپنے لئے روزانہ صبح وشام تین تین مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر سات دن دم کریں اور اگر روزانہ پڑھتے رہیں تو ہمیشہ کیلئے حفاظت رہے گی۔ یہی عمل پانی پر دم کر کے دے سکتے ہیں۔

تیل پر دم کر کے دیں تا کہ مریض اس تیل کی اپنے جسم پر مالش کرے غرض ہر طرح اور ہر مقصد کیلئے استعمال کریں۔ خاص عمل ہے۔

## نقش رد سحر ہر قسم:

سحر جادو سفلی یا نوری چاہئے جو مرضی ہو اس کیلئے نقش ذیل مجرب ہے۔ اس نقش کو کسی بھی وقت لکھا جا سکتا ہے اگر نوچندی اتوار بوقت طلوع آفتاب لکھ کر استعمال کروایا جائے تو مزید فوائد حاصل ہوتے ہیں۔ اس نقش کو زعفرانی سیاہی کے ساتھ لکھ کر پانی میں گھول کر مریض کو لگا تار سات دن پلائیں سات دن کے بعد دوسرا نقش دیں اسی طرح کل تین نقش مریض کو سات سات دن کے وقفہ سے استعمال کرنے کی ہدایت کریں اور ایک نقش مریض کے گلے میں پہننے کو دیں انشاء اللہ اکیس دنوں میں ہر طرح کے اثرات، نظر بد، جادو ٹونہ، جنات و آسیب کے تمام مسائل حل ہو جائیں گے۔

اکیس دن کے بعد گلے والا تعویز اتار کر آٹے میں گولی بنا کر دریا میں پھینک دیں اور ایک نیا تعویز لکھ کر مریض کو پہنا دیں تا کہ مریض ہمیشہ کیلئے اس قسم کے مسائل سے محفوظ رہے۔

اس نقش میں قرآن پاک کی یہ آیات استعمال کی گئی ہیں وہاں سے دیکھ کر تسلی کر لیں تا کہ غلطی نہ ہو۔

فَلَمَّا أَلْقَوْا قَالَ مُوسَى مَا جِئْتُم بِهِ السِّحْرُ إِنَّ اللَّهَ سَيُبْطِلُهُ إِنَّ اللَّهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِينَ ۔ وَيُحِقُّ اللَّهُ الْحَقَّ بِكَلِمَاتِهِ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُونَ (سورہ یونس آیت ۸۱ ۔ ۸۲)

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ ( سورہ بنی اسرائیل آیت ۸۲ )

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹۸۲۰ | ۹۹۸۲۳ | ۹۹۸۲۷ | ۹۹۸۱۳ |
| ۹۹۸۲۶ | ۹۹۸۱۴ | ۹۹۸۱۹ | ۹۹۸۲۴ |
| ۹۹۸۱۵ | ۹۹۸۲۹ | ۹۹۸۲۱ | ۹۹۸۱۸ |
| ۹۹۸۲۲ | ۹۹۸۱۷ | ۹۹۸۱۶ | ۹۹۸۲۸ |

## جلد شادی ہونے کیلئے:

اگر لڑکی یا لڑکوں کا رشتہ نہ آتا ہو تو جلد شادی کیلئے لڑکی خود یا اس کے والدین میں سے کوئی



یہ عمل کرئے روزانہ بعد نماز عشاء ایک ہزار مرتبہ یا لطیف پڑھیں اور فجر کی نماز کے بعد ایک مرتبہ سورہ الرحمٰن پڑھ کر دعا کریں 41 دن یہ عمل کرنا ہے انشاء اللہ 41 دن پورے ہونے سے پہلے ہی کسی مناسب جگہ رشتہ ہو جائے گا۔

## قید سے رہائی ہو:

قید سے رہائی حاصل کرنے کیلئے پہلے کچھ صدقہ و خیرات کریں پھر یہ نقش نوچندی اتوار کو لکھ کر ایک عدد جنگلی سیاہ کبوتر لیکر اس کے گلے میں باندھ کر آزاد کر دیں انشاء اللہ قیدی جلد رہا ہو گا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۷ | ۴۲ | ۴۹ |
| ۴۸ | ۴۶ | ۴۴ |
| ۴۳ | ۵۰ | ۴۵ |

فلاں بن فلاں قید از خلاص شود

بحکم شاہ عبدالقادر جیلانی

## انگشتری برائے ہر مقصد:

حصول عزت و شہرت، مال و دولت کیلئے، دشمنوں کو تابع کرنے کیلئے قیدی کی رہائی کیلئے عزیز خلائق ہونے کے لئے بندش رکاوٹ نحوست پریشانی ختم کرنے کیلئے، غرض ہر مقصد کے حصول میں کامیابی ہوگی۔ طریقہ یہ ہے کہ سوا چار ماشہ چاندی لیکر انگوٹھی تیار کروائیں اور ماہ رجب کی نوچندی جمعرات کو اس نقش مبارک کو انگوٹھی پر کندہ کرا کے پہن لیں۔ ہر کام خود بخود ہونا شروع ہو جائیں گے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۳۱۹ | ۱۷۳۲۳ | ۱۷۳۲۶ | ۱۷۳۱۲ |
| ۱۷۳۲۵ | ۱۷۳۱۳ | ۱۷۳۱۸ | ۱۷۳۲۴ |
| ۱۷۳۱۴ | ۱۷۳۲۸ | ۱۷۳۲۱ | ۱۷۳۱۷ |
| ۱۷۳۲۲ | ۱۷۳۱۶ | ۱۷۳۱۵ | ۱۷۳۲۷ |

## روحانی قوت بیدار کرنا:

ہر عامل کیلئے ضروری ہے کہ وہ موکلات، ہمزاد، جنات وغیرہ کے اعمال اور حاضرات کے اعمال کرنے سے پہلے اپنے اندر روحانی قوت پیدا کرے تا کہ ان اعمال میں سو فیصد کامیابی سے ہمکنار ہو سکے۔ عملیات وتعویزات سے واسطہ افراد بھی اس عمل کو ضرور کریں تا کہ ان کی زبان وقلم میں تاثیر پیدا ہو سکے اور ان کے کام چلتے رہیں۔

اس عمل کو روزانہ 505 مرتبہ اول آخر درود شریف کے لگا تار چالیس دن پڑھیں۔

یَاھَادِیُ یَاخَبِیرُ یَامَتِینُ یَاعَلَّامُ الْغُیُوبُ

40 دن کے بعد اپنے نام کے اعداد کے مطابق یا پھر ایک تسبیح کی مداوت رکھیں انشاء اللہ ان اسماء مبارک کے طفیل سے عامل کے اندر زبردست روحانی قوت پیدا ہو جائے گی اور ہر طرح کے عملیات میں اس ورد کے بعد سو فیصد کامیابی سے ہمکنار ہوں گے۔

## جادو کرانے والے پر پلٹانا:

اگر کسی شخص پر بار بار جادو کیا جا رہا ہو اور کرنے والا باز نہ آتا ہو تو ایسے شخص کو یہ نقش استعمال کرنا چاہیے۔ اس نقش کو پاس رکھنے کے بعد آئندہ جو بھی اس پر کسی بھی قسم کا سحر و جادو کرے گا وہ پلٹ کر کروانے والے کی طرف لوٹ جائے گا۔ اس نقش کو کسی بھی سعد وقت میں لکھ کر کپڑے میں لپیٹ کر اپنے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ آئندہ سے سحر و جادو کے اثرات سے مکمل حفاظت رہے گی اور اگر پہلے اثر ہو چکا ہے وہ بھی کروانے والے کی طرف پلٹ جائے گا اگر پہلے اثر ہو چکا ہے تو پھر دو عدد نقش لکھیں ایک گلے میں ڈالیں اور ایک پانی میں گھول کر چند دن پئیں۔

۷۸٦

| ۹۱۹ | ۹۱۴ | ۹۲۱ |
|---|---|---|
| ۹۲۰ | ۹۱۸ | ۹۱٦ |
| ۹۱۵ | ۹۲۲ | ۹۱۷ |



## بدخوابی سے نجات:

بدخوابی سے نجات کیلئے اس نقش کو لکھ کر سرہانے کے نیچے رکھ کر سوئیں انشاء اللہ بدخوابی کی شکایت نہ رہے گی۔

۷۸٦

| ۷۰۷ | ۷۰۷ |
|---|---|
| ۷۰۷ | ۷۰۷ |

## گمشدہ کیلئے:

عمل ذیل گمشدہ افراد کیلئے اور حاضری مطلوب کیلئے بہت زبردست کام کرتا ہے۔ عمل ذیل کو روزانہ 313 مرتبہ صرف تین دن پڑھیں جہاں پڑھیں گے وہاں مطلوب دیوانہ وار حاضر ہوگا۔

بسم الله الرحمن الرحيم جَلْبوشِ مَرْيُوشِ حَبُوْشِ اَرْيُوشِ حَبُّوشِ
خَبْتَبُوشِ سَلْمُوْشِ اَحْضروا فلاں بن فلاں فی هذا المكان الساعة
الساعة الساعة العجل العجل الوحا الوحا الوحا بِطَرفَةَ
عين بارك الله فيكم و عليكم اجمعين

## درد دانت کیلئے:

ہر قسم کے دانت کے درد کیلئے کلمات ذیل کو چند مرتبہ پڑھ کر دم کریں انشاء اللہ فوراً آرام آ جائے گا۔

یاخالص یاخلاص
یاخضر یاالیاس

## دست غیب کیلئے عمل تکسیر:

دست غیب کیلئے ایک نادر عمل پیش کر رہا ہوں یہ عمل تیر بہدف ہے اور نہایت آسان بھی ہے کرنا یہ ہے کہ اپنے نام میں اللہ پاک کے دو اسم الٰہی یارزاق یاباسط کا اضافہ کر کے اس کی تکسیر جفری کریں۔ جب زمام نکل آئے تو اس تکسیر کو سنبھال کر رکھیں اب نوچندی جمعرات کے دن کسی دریا یا چلتے ہوئے پانی کے کنارے چلے جائیں اور ایک عدد درخت انار کی لکڑی کی چھوٹی سی تختی بنالیں کہ جس کے اوپر یہ تکسیر آسانی کے ساتھ آجائے۔ روزانہ دریا یا پانی کے کنارے بیٹھ کر زعفرانی سیاہی کے ساتھ یہ تکسیر لکھ کر چلتے پانی میں اس تختی کو دھو کر صاف کر لیں روزانہ اسی طرح اس پر لکھ کر صاف کرتے رہیں اگر پانی کے کنارے بیٹھنا مشکل ہو تو گھر میں بیٹھ کر سامنے کسی مٹی کے برتن میں پانی ڈال کر لکھیں اور اس برتن میں اس تختی کو دھولیں اور اس پانی کو بوتل میں بھر کر روزانہ چلتے پانی میں بہادیں اگر روزانہ بہانا مشکل ہو تو چند دن بعد بہادیا کریں لیکن یاد رہے سب سے افضل یہ ہے کہ گھر بیٹھ کر لکھیں اور روزانہ پانی میں بہاتے رہیں تیسرا اور آخری درجہ یہ ہے کہ چند دن بعد بہاتے رہیں۔

یاد رہے کہ یہ عمل روزانہ طلوع آفتاب کے وقت لکھنا ہے چالیس دن لگاتار یہ عمل کریں پھر دیکھیں کس طرح بے شمار دولت وفتوحات حاصل ہوتی ہیں اور کیا کیا اسرار ظہور پذیر ہوتے ہیں۔

تکسیر بناتے وقت باوضو رہوں خوشبو وعطر کا استعمال کرائیں۔ میرے کسئی شاگرد اس عمل کو کامیابی کے ساتھ کر چکے ہیں آپ بھی ایک مرتبہ کریں کیا یاد کریں گے۔ تکسیر جفری کی مثال یہ ہے۔

نام ہے محمد علی

عمل اس طرح ہوا = محمد علی رزاق باسط



| سطر اول | م | ح | م | د | ع | ل | ی | ر | ز | ا | ق | ب | ا | س | ت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ت | م | س | ح | ا | م | ب | د | ق | ع | ا | ل | ز | ی | ر |
| | ر | ت | ی | م | ز | س | ل | ح | ا | ا | ع | م | ق | ب | د |
| | د | ر | ب | ت | ق | ی | م | م | ع | ز | ا | س | ا | ل | ح |
| | ح | د | ل | ر | ا | ب | س | ت | ا | ق | ز | ی | ع | م | م |
| | م | ح | م | د | ع | ل | ی | ر | ز | ا | ق | ب | ا | س | ت |
| | ت | م | س | ج | ا | م | ب | د | ق | ع | ا | ل | ز | ی | ر |
| | ر | ت | ی | م | ز | س | ل | ح | ا | ا | ع | م | ق | ب | د |
| | د | ر | ب | ت | ق | ی | م | م | ع | ز | ا | س | ا | ل | ح |
| | ح | د | ل | ر | ا | ب | س | ت | ا | ق | ز | ی | ع | م | م |
| (۱) | م | ح | م | د | ع | ل | ی | ر | ز | ا | ق | ب | ا | س | ت |

تکسیر جفر اور علم جفر سے متعلق مزید عملیات کیلئے کتاب اسرار جفر کا مطالعہ کریں۔

## اگر بچے کہنا نہ مانیں:

اگر کسی کا لڑکا نا خلف ہو بد عادتوں کا شکار ہو والدین کو تنگ کرتا ہو اور کہنا نہ مانتا ہو غرض کوئی بھی خرابی ہو اس نقش کو چینی کی پلیٹ لے کر زعفران کے ساتھ لکھ کر بچے کو تین، سات یا گیارہ دن پلائیں خدا کے فضل سے والدین کا اطاعت گزار بن جائے گا اور تمام بری خصلتیں بھی ختم ہو جائیں گی۔

یااللہ ۷۸۶ یااللہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۷۵۷ | ۱۴۷۷۱ | ۱۴۷۶۷ | ۱۴۷۶۴ |
| ۱۴۷۶۸ | ۱۴۷۶۳ | ۱۴۷۵۸ | ۱۴۷۷۰ |
| ۱۴۷۶۲ | ۱۴۷۶۵ | ۱۴۷۷۳ | ۱۴۷۵۹ |
| ۱۴۷۷۲ | ۱۴۷۶۰ | ۱۴۷۶۱ | ۱۴۷۶۶ |

یارحمٰن یارحیم

## ناجائز تعلقات کا خاتمہ:

اگر دو شخصوں کے درمیان ناجائز تعلقات ہوں ان میں نفاق وجدائی ڈالنے کیلئے آیت ذیل کو کاغذ کے دو ٹکڑوں پر لکھیں ایک کو قبرستان میں پاک جگہ دفن کر دیں دوسرے کو پانی میں گھول کر دونوں کو پلا دیں انشاءاللہ دونوں کے درمیان ہمیشہ ہمیشہ کیلئے لڑائی اور دشمنی ہو جائے گی اور مرتے دم تک ایک دوسرے سے علیحدہ رہیں گے۔

وَسَوَاء عَلَيهِمُ ءَاَنذَرتَهُمُ اَم لَم تُنذِرهُم لَا يُؤمِنُونَ (سورہ یٰسین آیت ۱۰)

## دشمن کو مغلوب کرنا:

دشمن کو مغلوب کرنے کیلئے عمل ذیل انتہائی موثر ہے ثابت نمک لیکر اس کی چھوٹی چھوٹی کنکریاں برابر وزن بنا کر ایک پہر رات گزر جانے کے بعد جانماز پر بیٹھ کر ایک سو ایک مرتبہ سورہ کوثر اس طرح پڑھیں کہ ہر مرتبہ سورۃ ختم ہونے کے بعد

فلاں بن فلاں هُوَ الْاَبْتَر هُوَ الْاَبْتَر هُوَ الْاَبْتَر

تین تین مرتبہ زبان سے کہیں اور کنکریاں آگ میں ڈالتے جائیں گیارہ یا اکیس دنوں کے اندر اندر دشمن مغلوب ہو جائے گا۔

## برائے سردرد ہر قسم:

ہر قسم کے سردرد کیلئے نقش ذیل لکھ کر سر پر باندھیں انشاءاللہ درد فوراً رفع ہوگا۔

جبرائیل ۷۸۶ میکائیل

| ۱۶۳۷ | ۱۶۵۱ | ۱۶۴۷ | ۱۲۴۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۶۴۸ | ۱۶۴۳ | ۱۶۳۸ | ۱۶۵۰ |
| ۱۶۴۲ | ۱۶۴۵ | ۱۶۵۳ | ۱۶۳۹ |
| ۱۶۵۴ | ۱۶۴۰ | ۱۶۴۱ | ۱۶۴۶ |

اسرافیل عزرائیل



## نقش برائے زبان بندی:

اپنے حاسد و بدخواہ کی زبان بند کرنے کیلئے اسم الٰہی کا یہ نقش بہت مجرب ہے۔ اس نقش کو لکھ کر مچھلی کے منہ میں رکھ کر اس کے منہ کو سوئی کے ساتھ سی کر دریا میں ڈال دیں ایک اور نقش لکھ کر مٹی کی نئی ڈول میں رکھ کر ڈول کا منہ اچھی طرح بند کر کے دریا کے کنارے دفن کر دیں خدا کے حکم سے بدخواہ کی زبان مکمل طور پر بند رہے گی نقش مکرم یہ ہے۔

جبرائیل ۷۸۶ میکائیل

| یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ |
|---|---|---|---|---|
| یاحکیم | یاحکیم | یاحکیم | یاحکیم | یاحکیم |
| یامطیع | یامطیع | یامطیع | یامطیع | یامطیع |
| یارحیم | یارحیم | یارحیم | یارحیم | یارحیم |
| یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن |

اسرافیل عزرائیل

فلاں بن فلاں کی زبان فلاں بن فلاں کے حق میں بند ہو

## تلی کے جملہ امراض:

تلی کے جملہ امراض کیلئے بروز ہفتہ طلوع آفتاب سے قبل یہ عمل لکھ کر تعویز کو اونی دھاگے میں لپیٹ کر مریض کے گلے میں اس طرح ڈالیں کہ تعویز بائیں جانب تلی پر پڑا رہے انشاءاللہ تمام تکلیف جاتی رہے گی۔

ح ح ہ د م ص حا ا ص
ا ح ا ماتت الی الا بد

## محبت کا انڈا:

محبت کیلئے طلسمات ذیل بہت مجرب ہیں۔ مطلوب بے قرار ہو کر حاضر ہوتا ہے طریقہ یہ ہے کہ بروز جمعرات ساعت مشتری میں ایک دیسی مرغی کا انڈا لیکر اس پر کلمات ذیل لکھ کر انڈے کو لوبان کی خوب دھونی دیں اور اس کو گرم ریت میں دفن کر دیں زیادہ سے زیادہ سات دنوں میں مطلوب حاضر ہوگا۔

۷۸۶

ل ل ل ل ل ل ل ح ح ح ح ح ح ح ح ح ح ح ح ح

د د د د د ہ د د ہ ص ص ص ص ص ص ص

ص ص ص ص ص و و و و و و س س

س س س ع ع لح لح لح لح لح

ہ ہ ہ یہ یہ یہ یا ہ یا ہ یا ہ

یاہ یاہ ھی ھی ھی ھی ھی ھی

ا ا ہ ا ا ہ ا ا ہ اجیبوا یا خادم

ھذہ الاسماء و احرقوا قلب فلان بن

فلان بحبقفلان بن فلان العجل العجل العجل

الساعۃ الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحا

## میاں بیوی میں اتفاق کیلئے:

اگر میاں بیوی روزانہ لڑتے جھگڑتے ہوں نوبت طلاق تک پہنچ گئی ہو تو اس نقش کو دو عدد لکھیں ایک انار کے درخت کے ساتھ لٹکا دیں اور ایک کو مٹی کی چھوٹی ڈولی میں ڈال کر اوپر شکر ڈال کر چلتے پانی کنارے دفن کر دیں ان دونوں میں ایسا اتفاق ہو جائے گا کہ سب حیران ہوں گے۔



۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱۱ | ا ع ۹۹ | رز | ے | ع |
| ۱۱ | ۱۱وع | ۳۱۱ع | ۹۹ | وع |
| ۱۸۹ع | ۶۱ع | ۹۱۱ع | ۳۱۱ | ع |
| ۹۱۰ے | ۱۱۹ع | ۹۱۹۱۰ | ۱۹ | ع |
| ہ ع | ۱۱ع | ۱ ہ | ۵۱۱۹ | ۲ |

## تسخیر موکل غائبانہ:

تسخیر موکلات کے شائقین کے لئے ایک صدری نایاب عمل پیش ہے ظاہری موکل تابع کرنے سے پہلے غائبانہ موکل کو تابع کرنا چاہئے تاکہ عامل میں روحانی قوت پیدا ہو سکے اور وہ ظاہری موکلات کے عملیات کو کامیابی سے مکمل کر سکے یہ موکل نظر نہیں آتا صرف جب آپ تنہائی میں پڑھائی کریں گے تو آپ کو محسوس ہوگا کہ کوئی اور بھی کمرے میں موجود ہے۔ آپ عمل کے اختتام پر جو حاجت ہو بیان کریں انشاءاللہ آپ کی وہ حاجت غائبانہ پوری ہو جائے گی اور یہ موکلات غائبانہ طور پر عامل کی مدد کرتے رہیں گے اور ہر قسم کے سحر جادو واثرات بدور جعت عملیات ونقصانات سے عامل کو محفوظ رکھتے ہیں۔

طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام کے اعداد ابجد قمری سے نکال کر حسب قاعدہ مربع آتشی چال سے پر کریں۔ خانہ 9 میں جو عدد ہے اگر وہ اکائی تک ہے تو اس کو لیں اگر اکائی سے زیادہ ہے تو دھائی کا پہلا عدد لیں اور دوسرے کو چھوڑ دیں۔

مثلاً خانہ 9 میں 45 ہے تو پانچ کو لے لیں اور 4 کو چھوڑ دیں اگر مکمل عشرات ہوں مثلاً 20، 30، 40، 50، 60 وغیرہ اس حالت میں دوسرا حرف لے لیں جیسے 6,5,4,3,2 وغیرہ یعنی اس صورت میں صفر کو نظر انداز کر دیں۔

اسی طرح خانہ 9 اور 10، 11 اور 12، 13 اور 14، 15 اور 16 کے ہند سے لے لیں اور دو دو جوڑ کر موکل بنا لیں جیسے خانہ 9 سے 5 اور خانہ 10 سے 6 لیا دونوں کو ملایا تو موکل ھ

و ائیل (حوائیل) بنا اسی طرح دو دو خانوں کا ایک موکل بنا کر کل 4 موکل بنائیں۔

اب اس کی عزیمت اس طرح تیار کریں۔

عَزَمْتُ وَ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ ( نام موکلات ) احضروا و اطیعوا بحق یا حی یا قیوم

اس عمل کو اپنے نام کے مجموعی اعداد کے برابر 8 دن لگا تار تنہائی میں پڑھیں۔

عامل کو چاہئے کہ اپنے نام کا جو نقش وہ تیار کرے گا اس کے نیچے چاروں موکلات کے نام لکھ دے یا پھر موکلات کے نام نقش کے چاروں کونوں پر لکھ دے اور نقش کو اپنے دائیں بازو کے ساتھ باندھ لے موکلات غائبانہ طور پر عامل کی مدد کرتے رہیں گے عامل مذکورہ عزیمت کو 8 دن کے بعد اپنے نام کے مفرد عدد کے مطابق ہمیشہ پڑھتا رہے تا کہ عمل قابو میں رہے۔ بوقت پڑھائی پرہیز و صفائی کا خیال رکھیں اجازت لیکر کریں تو کامیابی یقینی ہے۔

## تسخیر محبوب:

تسخیر و حاضری مطلوب کیلئے یہ فتیلے انتہائی مجرب ہیں جائز محبت کیلئے فوراً کام کرتے ہیں۔ ان فتیلہ جات کو بروز جمعرات کی رات شروع کرتے ہوئے تین دن جلائیں۔ روزانہ ایک فتیلہ پر سرخ کپڑا لپیٹ کر منہ طرف خانہ مطلوب کر کے جلائیں تیل روغن چمبیلی استعمال کرتے بوقت منہ میں مصری رکھیں تصور مطلوب کا کریں۔ ہر فتیلے کے نیچے نام طالب و مطلوب معہ والدہ اور اپنا مقصد ضرور لکھیں

شب اول [illegible]
فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

شب دوم [illegible]
فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

شب سوم [illegible]
فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں



## قوت حافظہ مضبوط کرنا:

جس کی یاداشت کمزور ہو کوئی بات یاد نہ رہتی ہو اور وہ یہ چاہئے کہ جو کچھ پڑھوں یاد رہے اور حافظہ مضبوط ہو تو اس کے لئے یہ عمل کریں۔ عروج ماہ بروز اتوار سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اول آخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ کے 786 مرتبہ پڑھ کر روزانہ میٹھے باداموں پر دم کر کے صبح نہار منہ کھلائے انشاء اللہ سات دنوں میں قوت حافظہ مضبوط ہو جائے گا۔ جو پڑھے گا یاد رہے گا مجرب عمل ہے۔

## عمل حاضرات:

اس عمل کی زکوۃ یہ ہے کہ روزانہ 786 مرتبہ لگا تار 21 دن تک اول آخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ کے ساتھ پڑھیں اس عمل کو نوچندی جمعرات شروع کریں۔

وقت جگہ اور لباس ایک رکھیں بوقت پڑھائی خوشبو لگائیں اور اگر بتی جلائیں بعد ختم نیاز و صدقہ اور مداوت کے طور پر روزانہ ایک تسبیح پڑھتے رہا کریں عمل قابو میں رہے گا۔ پہلے بچوں پر شروع کریں پھر بڑوں پر حاضرات کریں کچھ عرصے کے بعد آپ خود بھی حاضرات دیکھ سکیں گے۔ نایاب عمل ہے۔

بوقت ضرورت گیارہ مرتبہ پڑھ کر بچے پر پھونک ماریں اب جو مرضی بچے سے پوچھ لیں بچے کو آنکھیں بند رکھنے کی ہدایت کریں۔ حاضرات ختم کرنے کے بعد آیت الکرسی و چاروں قل پڑھ کر بچے پر ضرور دم کر دیا کریں۔

سَلَامٌ قَوْلًا مِنْ رَبٍّ رَحِیْمٍ (سورہ یسٰین آیت ۵۸)

## کاروباری بندش ختم کرنا:

کاروبار میں بندش چاہے کسی وجہ سے ہو ختم کرنے کیلئے یہ نقش لکھ کر اپنے بازو کے ساتھ باندھ لیں اور ایک نقش کاروباری جگہ لٹکا دیں دونوں نقش سبز کپڑے میں پیک کریں مزید ایک اور نقش لکھ کر پانی میں حل کر کے کاروباری جگہ پر اس پانی کا چھڑکاؤ لگا تار 3 دن کریں انشاء اللہ ہر طرح کی بندش ختم ہو جائے گی۔ یاد رہے جب کسی بھی جگہ پر بندش کو ختم کیا جاتا ہے تو ایک دم کاروبار چمکتا

شروع نہیں ہوجاتا بلکہ صرف بندش ختم ہوتی ہے جب بندش ختم ہوجائے تو پھر کاروبار میں ترقی کیلئے اسی کتاب کا کوئی عمل یا نقش استعمال کریں انشاءاللہ کاروبار میں بہتری آجائے گی۔

یااللہ ٧٨٦ یااللہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| الله ١٦٩٧٣ | الله ١٦٩٨٧ | الله ١٦٩٨٣ | الله ١٦٩٨٠ |
| الله ١٦٩٨٤ | الله ١٦٩٧٩ | الله ١٦٩٧٤ | الله ١٦٩٨٦ |
| الله ٢٦٩٧٨ | الله ١٦٩٨١ | الله ١٦٩٨٩ | الله ١٦٩٧٥ |
| الله ١٦٩٨٨ | الله ١٦٩٧٦ | الله ١٦٩٧٧ | الله ١٦٩٨٢ |

یااللہ یااللہ یااللہ یااللہ

## جنات کے اثرات ہوں تو:

اگر کسی پر جنات کے اثرات ہوں اور اس پر جنات کی حاضری بھی ہوتی ہو تو پھر اس طلسم کو اس شخص کے ستارہ کے دن اور اس کے ستارہ کی ساعت میں لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دیں طلسم لکھنے کے بعد اس پر گیارہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر دم کردیں اور طلسم کو لوبان کی دھونی دیکر استعمال کریں۔ جس دن طلسم لکھا ہے ہفتہ بعد اُس دن اس کو دھونی دیتے رہیں جب مریض مکمل طور پر ٹھیک ہوجائے تو دھونی دینے کی ضرورت نہیں ہے۔ ستارہ معلوم کرنے کیلئے مریض کا نام معہ والدہ کے اعداد لیکر انھیں بارہ پر تقسیم کر کے اُس کا برج اور ستارہ معلوم کرلیں۔

فلاں بن فلاں



## عداوت دائمی:

ناجائز محبت اور ناجائز تعلقات کے خاتمہ کیلئے نقش ذیل اکسیر کا حکم رکھتا ہے اس عمل کا ناجائز طور پر استعمال کرنے کی ہرگز اجازت نہیں ہے۔ کرنے سے پہلے اجازت ضرور لے لیں اس نقش کا اثر چوبیس گھنٹے میں شروع ہوجاتا ہے اور تین دنوں میں جدائی واقع ہوجاتی ہے۔ اس نقش کو بہتر ہے کہ آخیر ماہ قمری بروز ہفتہ یا منگل غروب آفتاب کے وقت کسی کاغذ پر لکھیں اور جس سیاہی سے لکھیں اس میں سرکہ اور نیل شامل کرلیں بعد اس کے دو عدد نقش تیار کریں ایک پانی میں گھول کر کسی طرح دونوں کو پلادیں اور ایک زمین میں پاک جگہ دفن کردیں۔ اگر دونوں کا پلانا مشکل ہو تو کسی ایک کو پلادیں اگر یہ بھی ممکن نہ ہو تو اس پانی کو کسی کڑوا لے درخت کی جڑ میں ڈال دیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| د | س | م | ن | م | ل | ب | ح | ا |
| ه | د | ی | ج | ی | ف | ب | ط | ح |
| ل | ا | ت | ل | ا | م | ح | ه | ت |
| ا | ر | م | ا | و | ب | ه | ل | ت |
| ا | ذ | ا | ر | ا | ن | ی | ل | ص |
| ی | ص | ب | س | ک | ا | م | و | ه |
| ل | ا | م | ح | ن | ع | ی | ن | ع |
| ا | ا | م | ب | ت | و | ب | ه | ل |
| ی | ب | ا | ا | د | ی | ت | ب | ت |

اللهم افرق بين السماء والارض اللهم افرق بين المغرب والمشرق
اللهم افرق بين الجنوب والمشرق اللهم افرق بين الظلمات والنور
اللهم افرق بين البهشت والدوزخ وكما فرقت بين فلاں بن فلاں و
فلاں بن فلاں

## فتیلہ حاضری مطلوب:

حاضری مطلوب کیلئے فتیلے ذیل کبھی ناکام نہیں ہوا اس فتیلہ کو بروز جمعرات لکھ کر صرف تین دن جلائیں پھر تماشہ دیکھیں۔

| سع | بسمح | صل وحم | خسه عه |
|---|---|---|---|
| سع | عسه | طله | ا جلبوا |

قلب فلان بن فلان فوراً سریعاً

۲۱ ۲ ۱۱۱ ۱۲۶ ۲۱۲ ۱۱۱ ععع

عععع

طاطاطا وعدو عاحه و سمحه

برزون بتع بسع لمحبۃ فلان بن فلان

العجل الساعۃ الوحا

## حفاظت قتل:

اگر کسی شخص کو اپنی جان کا خطرہ ہو اور دشمن پیچھے لگے ہوئے ہوں تو کلمات ذیل بروز اتوار لکھ کر اپنے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ دشمن اس کا پیچھا چھوڑ دیں گے اور اس کا بال بھی بیکا نہ کر سکیں گے۔

کلمات یہ ہیں۔

اه ال داه ای ه د دی ا

صا عوا عو د الی سلاک ال

اه الب دی رنال رح د ا

رال رح ی



## دفع سحر جادو و جنات:

ہر قسم کے سفلی و نوری سحر و جادو کے اثرات بد کو زائل کرنے کیلئے فتیلہ ذیل فوری اثر دکھاتا ہے۔ ادھر فتیلہ جلنا شروع ہوتا ہے اس اثرات بد ونحوست سیارگان و ہر قسم کے جادو جنات وآسیب کے اثرات ختم ہونا شروع ہو جاتے ہیں آزما کر دیکھیں بہت فائدہ ہوگا۔

اگر اثرات بہت پرانے ہوں تو چند دن استعمال کروائیں فتیلہ بنا کر مریض کو ہدایت کریں کہ وہ اس فتیلے کو اپنے پورے جسم کے ساتھ مل کر صبح و شام جلائے۔

طلح فرعون لعین ابلیس — طلح نمرود لعین ابلیس — طلح یاجوج لعین ابلیس

سلح یاجوج لعین ابلیس — سلح فرعون لعین ابلیس — سلح نمرود لعین ابلیس

عمح قارون لعین ابلیس — عمح ہامان لعین ابلیس — عمح شداد لعین ابلیس

علح قارون لعین ابلیس — علح نمرود لعین ابلیس — علح قارون لعین ابلیس

## شوگر کا روحانی علاج:

شوگر جیسے لاعلاج مرض سے چھٹکارہ پانے کیلئے روحانی علاج زیادہ فائدہ مند ثابت ہوتا ہے۔ اس لئے اس موذی مرض سے نجات کا ایک عمل لکھ رہا ہوں جس کے صرف 33 دن کے استعمال سے اس کو ختم کیا جاسکتا ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ مریض کے نام معہ والدہ کے اعداد ابجد قمری سے حاصل

کریں اوران میں مزید اعداد 5257 جمع کر کے اس سے مربع آتشی چال سے قانون کے مطابق کریں ایسے 33 نقش تیار کریں روزانہ ایک نقش کو عرق گلاب میں حل کر کے مریض کو استعمال کرنے کی ہدایت کریں ۔ 33 دنوں کے بعد شوگر چیک کریں انشاء اللہ شوگر بالکل نارمل حالت میں ہوگی 33 دنوں کے بعد مزید ایک نقش لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں جو ہمیشہ پڑا رہے تاکہ آئندہ کبھی شوگر ہائی یا لو نہ ہو۔ اس نقش کی مخصوص چال وطریقہ یہ ہے۔

مثال: اعداد طالب معہ والدہ 540

اعداد مخصوص 5257

ٹوٹل 5797

نفی 21

بقایا 5776

اب نقش مربع پر کرنے کیلئے خانہ ایک تا خانہ بارہ تک طبعی چال سے پر کریں اور خانہ 13 خانہ 16 تک حاصل باقی اعداد ایک ایک کے اضافہ کے ساتھ پر کریں گے ۔ اس چال وطریقہ میں کسر نہیں آئے گی اور اس نقش کا وفق ٹوٹل جمع کے برابر ہوگا۔

۷۸۶

| ٨ | ١١ | ٥٧٧٧ | ١ |
|---|---|---|---|
| ٥٧٧٦ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ٥٧٧٩ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ٤ | ٥٧٧٨ |

## گھر میں خیر و برکت کیلئے:

اگر گھر میں خیر و برکت کی کمی ہو اور ہر وقت ایک نحوست سی چھائی رہے کوئی کام بھی تکمیل تک نہ پہنچتا ہو تو اس نقش کو لکھ کر گھر میں لگا دیں ۔ انشاء اللہ گھر سے ہر طرح کی نحوست دور ہو جائے گی اور خیر و برکت کا سلسلہ شروع ہو جائے گا۔



۷۸۶

| | ب | ب | ب | |
|---|---|---|---|---|
| یاجبرائیل | ب | ب | ب | یاجبرائیل |
| | ب | ب | ب | |

بحق یاباسط

## عمل رجوع خلائق:

رجوع خلائق کیلئے عمل ذیل کو روزانہ بعد از نماز فجر 313 مرتبہ اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں بفضل خدا مخلوق مسخر ہو کر حاضر خدمت ہوگی ہر وقت لوگوں کا رش لگا رہے گا ہر کوئی خدمت کرنے کو تیار رہے گا مگر مخلوق خدا سے بے جا خدمت نہ لیں ورنہ نقصان کا خدشہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَللّٰهُمَّ مُسَخِّرِ سَخِّرْلِيْ كُلِّ مَخْلُوْقَاتٍ اَجِبْ

يَاجِبْرَائِيلُ بِحَقِّ يَااَللّٰهُ يَابُدُّوْحُ يَا بَاسِطُ

## خونی بواسیر فوری ختم:

جس کو خونی بواسیر کا مرض ہو چاہیے نئی ہو یا پرانی اس کا یہ روحانی علاج کریں انشاء اللہ پہلے دن ہی فرق پڑھ جائے گا۔ طریقہ یہ ہے کہ بعد نماز عشاء وتروں میں پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ النصر پڑھیں دوسری رکعت میں سورۃ لہب اور تیسری رکعت میں سورۃ اخلاص پڑھیں انشاء اللہ دو تین دنوں میں بواسیر کا نام ونشان نہ رہے گا۔ اس عمل کو ایسے مریضوں پر بھی آزمایا گیا جن کو ڈاکٹروں نے آپریشن کا کہا تھا مگر یہ عمل کرنے سے صرف چند دنوں میں مکمل صحت یابی نصیب ہوئی اور دوبارہ زندگی میں خونی بواسیر کا مرض لاحق نہیں ہوا۔

## نایاب عمل حاضرات:

جب کبھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو اس عمل کو آزمائیں ہر مشکل امور میں سوفیصد درست معلومات حاصل ہوں گی اس عمل کی زکات یہ ہے کہ نوچندی جمعرات شروع کر کے روزانہ 313 مرتبہ 41 دن لگاتار پڑھیں بعد زکات حضور غوث پاک کی نیاز دلائیں عمل جاری ہوگا۔

بعد زکات کسی پاک صاف بچے کے دائیں انگوٹھے پر کاجل لگائیں اور عزیمت 21 مرتبہ پڑھ کر بچے پر دم کریں اول آخر 11+11 مرتبہ درود پاک پڑھیں حاضرات جاری ہوگی ہر مشکل امور میں سوفیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

اگر زکات کے بغیر کرنا ہو تو اس عمل کی اجازت لیکر کر سکتے ہیں۔

عزیمت: لا اِلٰہ' دی کنجیاں الا اللہ دے تیر

حاضرات دکھاؤ یا غوث الاعظم دستگیر

بحق لا اِلٰہَ اِلَّا اللہ محمد رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## کشف کیلئے:

کشف کے حصول کیلئے اور ہر آنے والی بات وواقعات پہلے سے معلوم کرنے کیلئے کلمہ مبارکہ کو روزانہ 313 مرتبہ 41 دن پڑھنے سے انسان کے اندر کشف کی صلاحیت پیدا ہو جاتی ہے۔ ہر آنے والے مریض کے متعلق خود بخود معلوم ہو جاتا ہے کہ یہ کیوں آیا ہے اس کا مقصد کیا ہے۔ اس کو کیا مرض لاحق ہے اور اس مرض کا علاج کیا ہے۔ اس کے علاوہ بھی اس عمل کے بے شمار فوائد ہیں جو عمل کرنے کے بعد معلوم ہوں گے۔

اس عمل کو نوچندی جمعرات کو شروع کریں پہلے دن روزہ رکھیں اور اس کے علاوہ عمل پورا ہونے تک ہر جمعرات کو بھی روزہ رکھا کریں۔ طہارت ویکسوئی کے ساتھ پڑھیں انشاء اللہ مایوس نہیں ہوں گے لاجواب عمل ہے۔

یا لطیف یالطیف بلطفك الخفی یا حی یا علی یا ولی یا قوی یا



غنی یا لاالہ الا انت سبحانك انی كنت من الظالمین

## کھیلوں میں جیت کیلئے:

ہر قسم کے کھیلوں میں جیتنے کیلئے اس نقش کو استعمال کریں انشاء اللہ فتح آپ کی ہوگی اس نقش کو استعمال کرنے سے پہلے اس کی زکات ادا کریں جس کا طریقہ یہ ہے کہ یہ نقش روزانہ 21 عدد لکھیں اور آٹے میں گولیاں بنا کر روزانہ چلتے پانی کے کنارے دفن کر دیا کریں اس عمل کو 40 دن لگاتار کریں اور آخری دن اکیسویں نقش کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے اپنے پاس سنبھال کر رکھیں اور ہر جمعرات کو اس نقش کو لوبان کی دھونی دیتے رہیں اب جب بھی ضرورت ہو نقش کو اپنے دائیں بازو کے ساتھ باندھ کر کھیلیں بفضل خدا جیت آپ ہی کی ہوگی۔

## درد کمر ودرد پشت:

کمر درد اور مہروں کے ہر قسم کے درد کیلئے چاہئے وہ چوٹ کی وجہ سے درد ہو یا پھر کوئی بھی وجہ ہو۔ ایک سفید چینی کی پلیٹ لیکر اس پر سورۃ فاتحہ بمعہ بسم اللہ شریف کے زعفرانی سیاہی کے ساتھ لکھ کر خشک ہونے کے بعد اس میں روغن زیتون شامل کر کے حروف کو مٹائیں اور اس تیل کو سنبھال کر رکھیں پھر جس دن یہ پلیٹ لکھی ہو ٹھیک اس سے سات دن کے بعد اسی وقت سورۃ فاتحہ بمعہ بسم اللہ شریف کے ایک سفید کاغذ پر جو باریک ہو زعفرانی سیاہی سے لکھیں اور اسی تیل میں ڈال کر رکھ دیں اب یہ تیل تیار ہے کمر درد چاہئے کسی قسم کا ہو اس تیل کو استعمال کریں انشاء اللہ درد کافور ہوگا۔ اب

جب بھی اس بوتل کو کھولا کریں اس پر بمعہ بسم اللہ شریف کے ساتھ مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کر دیا کریں ۔ جب بھی یہ تیل تھوڑا کم ہو اس میں مزید اور تیل ڈال دیا کریں اس کو بالکل ختم نہیں کرنا چاہئے انشاء اللہ اس تیل کے استعمال سے تمام جسم کے درد خصوصاً کمر درد کو فوری آرام آئے گا اگر بہت پرانا درد ہو تو چند دن استعمال کریں اور کوشش کریں کہ اس تیل کو جب بھی استعمال کریں تو لگانے والا اور مریض دونوں باوضو ہوں۔

## شادی میں رکاوٹ:

اگر کسی لڑکی یا لڑکے کی شادی میں رکاوٹیں آ رہی ہوں اور چاہئے جس مرضی وجہ سے ہوں اور عمر گزرتی جا رہی ہو تو ایسا کریں کہ اس طلسم کو دو عدد زعفرانی سیاہی کے ساتھ لکھیں ۔ ایک کو پانی میں حل کر کے لڑکی کو کم از کم گیارہ دن پلائیں اور دوسرے کو لڑکی کے کمرے میں ایسی جگہ لٹکائیں جہاں پر اکثر و بیشتر اس کی نظر پڑتی رہے انشاء اللہ اکتالیس دنوں میں لڑکی کی بات پکی ہو جائے گی اور جو بھی رکاوٹ ہو گی خود بخود ختم ہو جائے گی۔

طلسم یہ ہے۔

٦١١٨٨١١١١٨١١١١١١٨٩
٩٢٧١١١٣١١١٣١٠١١٢٩
٩٩٨ح١١٦٥ح٨١١١٧٩

## حاضری مطلوب:

کسی بھی چیز انسان یا حیوان کو حاضر کرنے کیلئے یہ نقش سورۃ اخلاص انتہائی مجرب ہے مگر پہلے اس کی زکات ادا کر لینی چاہئے اس کا طریقہ یہ ہے کہ تو چندی جمعرات سے شروع کر کے روزانہ لگاتار اکتالیس دن ایک سو ایک نقش لکھیں اور آٹے میں گولیاں بنا بنا کر دریا میں ڈالتے رہیں آخری دن 101 نقش لکھیں سو کو دریا میں ڈال دیں اور آخری نقش کو لکھ کر دائیں بازو کے ساتھ باندھ لیں جب تک یہ نقش بندھا رہے گا اس نقش کو استعمال کر سکتے ہیں بعد زکات نقش لکھ کر نیچے مقصد لکھ کر موم جامہ کر کے طالب کو دیں فوراً اثر ظاہر ہو گا۔ تین ، سات یا گیارہ دنوں میں مطلوب حاضر ہو گا بوقت



کے کوئی میٹھی چیز منہ میں رکھیں قبلہ رخ بیٹھیں لیکن غیر شرعی جگہ ہرگز استعمال نہ کرے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| قل | هو | الله | احد |
|---|---|---|---|
| الله | الصمد | لم | يلد |
| ولم | يو | لد | ولم |
| يكن | له | كفوا | احد |

فلان بن فلان علیٰ حب فلان بن فلان

## چور کو نابینا کرنا:

اگر کسی کے ہاں اکثر چور آتے ہوں یا چوروں سے حفاظت کیلئے حسب ذیل نقش مشک و زعفران کی سیاہی سے لکھ کر گھر میں لٹکا لیں آئندہ سے اگر کوئی چور گھر میں داخل ہو گا تو اسے سامان نظر نہ آئے گا اور انشاء اللہ بے نیل و مراد ہو کر واپس چلا جائے گا۔

ا لا ٢ ٢ ٣ ٤
محمد صح لا ٦
بحق یا قطمیر

## شب قدر معلوم کرنے کا طریقہ:

شب قدر معلوم کرنے کا مجرب طریقہ یہ ہے کہ اگر اتوار کو ماہ رمضان کی پہلی تاریخ ہو تو 29 ویں شب شب قدر ہے۔

پیر کو پہلی ہو تو 21 ویں رمضان شب قدر ہے۔

منگل کو پہلی ہوتو 27 ویں رمضان شب قدر ہے۔

بدھ کو پہلی ہوتو 23 ویں رمضان شب قدر ہے۔

جمعرات کو پہلی ہوتو 25 ویں رمضان شب قدر ہے۔

جمعہ کو پہلی ہوتو 27 ویں رمضان شب قدر ہے۔

ہفتہ کو پہلی ہوتو 23 ویں رمضان شب قدر ہے۔

## جن کو حاضر کرنا:

جن کو حاضر کرنے اور اس سے کام لینے کے لئے یہ سریانی عمل مجرب ہے۔اس عمل کو ترک حیوانات کے ساتھ روزانہ ہر فرض نماز کے بعد 140 مرتبہ۔اور بعد نماز عشاء کوئی ایک وقت مخصوص کر کے 3000 تین ہزار مرتبہ پڑھیں۔اس عمل کی مدت صرف 10 دن ہے دس دنوں میں اس عمل کا خادم کتے کی صورت میں ظاہر ہوگا آپ اس کو جو بھی کام کہیں گے یہ کردے گا۔یہ جن ہر طرح کے کام کرنے میں ماہر ہے میاں بیوی میں محبت کیلئے،جدائی وعداوت ڈلوانا،شفائے امراض ہر بیماری کو ختم کرنا، سحر وجادو ختم کرنا اور نکال کر لیکر آنا، دفینہ ظاہر کرنا وغیرہ وغیرہ جیسے ہر کام فوراً کرسکتا ہے عمل سریانی یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم: وھی سربود بنوح عاجول وطیمول اقبل یا اباالکلب وافعل ماامرتك بحق ھذہ الاسماً السریانیه وانه لقسم لو تعلمون عظیم

## فالج کا روحانی علاج:

فالج کے علاج کیلئے نقش ذیل کو چینی کی پلیٹ پر زعفرانی سیاہی کے ساتھ لکھ کر اس میں روغن زیتون شامل کر کے نقش کو مٹائیں اور اس تیل کی مفلوج اعضاء پر مالش کریں اور یہی تعویز ایک عدد کاغذ پر لکھ کر مریض کے گلے میں بھی ڈال دیں انشاء اللہ بہت جلد شفاء ہوگی۔





| ب | ط | د |
|---|---|---|
| ز | ھ | ج |
| و | ا | ح |

## طلسم خواب بندی:

اگر مطلوب کی جائز طور پر خواب بندی کرنی ہو تاکہ مطلوب کو آپ کے سوا کسی کا خیال نہ رہے تو بروز جمعہ ساعت اول میں یہ طلسم دیسی مرغی کے انڈے پر لکھ کر سات مرتبہ سورۃ فلق اور ایک مرتبہ سورۃ الناس پڑھ کر دم کریں اور اس انڈے کو قبرستان میں کسی پاک جگہ دفن کردیں مطلوب کا خواب بند ہوجائے گا۔ناجائز ہرگز نہ کریں ورنہ اثر نہ ہوگا۔

| ط۹ ع۱۱ ۳ | ح۱۱ ع۱۱۱ ۹۸ | ح۱۱ ع۱۱۱ ۹۸ |
|---|---|---|
| عاس من ع۱۱ | ملام ۱۱۱ ۸ | ملام ۱۱۱ ۸ |

فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں

## برائے بغض وعداوت:

اگر جائز طور پر دو شخصوں میں جدائی کروانا مقصود ہو تو اکیس مرتبہ فلفل سیاہ لیں۔ایک مرتبہ آیت ذیل پڑھ کر ایک مرچ پر دم کر کے آگ میں ڈالتے جائیں زوال ماہ میں ہفتہ یا منگل کو شروع کریں بلا ناغہ گیارہ دن کریں ہر مرتبہ آیت پڑھتے ہوئے آخر میں دونوں کا نام لیں جن میں

جدائی ڈلوانی ہے۔

وَجَعَلْنَا مِن بَيْنِ أَيْدِيهِمْ سَدًّا وَمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَأَغْشَيْنَاهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُونَ (سورہ یسین آیت ۹)

## تعویز محبت:

نقش ذیل جائز محبت میں فوراً اپنا اثر دیکھاتا ہے۔ مطلوب کو تابع وزیر کر کے حاضر کرنے کیلئے اس نقش کو بروز جمعرات طلوع آفتاب کے وقت تین عدد لکھیں ایک طالب اپنے بازو کے ساتھ باندھے ایک کو کسی پھلدار درخت کے ساتھ باندھ دیں اور ایک کو کسی پاک وصاف جگہ دفن کر دیں انشاء اللہ چند دنوں میں مطلوب حاضر ہو کر تابع داری کرے گا صرف جائز جگہ کرنے کی اجازت دی جاتی ہے۔

## قرض سے چھٹکارا پانا:

اگر کوئی قرض کی وجہ سے پریشان ہو اور کوئی صورت قرض اتارنے کی نظر نہ آتی ہو تو قرض سے نجات پانے کیلئے اللہ سے مدد مانگیں اور روزانہ 129 مرتبہ سورۃ کوثر پڑھ کر دعا کریں انشاء اللہ بہت جلد تمام قرضے ادا ہو جائیں گے اور غیب سے کوئی نہ کوئی وسیلہ بنتا رہے گا آزما کر دیکھیں۔



## نقش ترقی کاروبار:

کاروبار میں ترقی اور آمدن میں اضافہ کے لئے اس نقش کو کسی بھی وقت لکھ کر استعمال کیا جا سکتا ہے لیکن اگر نو چندی جمعرات کو پہلی ساعت میں لکھ کر استعمال کریں تو فوراً تاثیر ظاہر ہوگی یہ نقش دو عدد لکھیں۔ ایک لکھ کر طالب بازو کے ساتھ باندھے دوسرے کا کسی پاک جگہ غسل کریں اگر کاروباری جگہ لگانا ہو تو ایک لکھ کر لٹکا دیا غلے میں ڈال دیں دوسرے نقش کو پانی میں ڈال کر پانی کا چھڑکاؤ کریں انشاء اللہ روزی رزق میں اضافہ ہوگا۔ کاروبار کے نئے ذریعہ پیدا ہوں عزت وشہرت میں اضافہ ہوگا۔

## دشمن کی زبان بندی کرنا:

کسی بھی شخص کی جائز طور پر زبان بند کرنے کیلئے تا کہ وہ آپ کے خلاف نہ بول سکے اس عمل کو کریں دشمن مکمل طور پر گونگا ہو جائے گا لاکھ کوشش کے باوجود اس کی زبان سے آپ کے خلاف ہرگز کوئی لفظ نہ نکل سکے گا۔

طریقہ یہ ہے کہ اس سطر کو حروف صوامت سے امتزاج دیں

بستم عقل وہوش و بطن واحساس ظاہری و باطنی فلاں فی غرض وحق فلاں بن فلاں۔

اس سطر کو امتزاج دینے کے بعد تکسیر جفری کریں پھر کل تکسیر کے اعداد نکال کر مثلث خاکی چال سے پر کریں اور سطر امتزاج کے حروف گنیں اگر جفت ہوں تو 4+4 طاق ہوں تو تین تین یا پانچ پانچ الفاظ جوڑ کر کلمات بنا کر نقش کے گرد لکھیں اور اسے وزن کے نیچے رکھ دیں دشمن کی زبان آپ کے حق میں بند ہو جائے گی۔

یہ عمل قمر در عقرب یا تحت الشعاع میں کریں تو زیادہ اثر کرتا ہے ورنہ جب مرضی غروب آفتاب کے وقت لکھیں اپنا پورا اثر دیکھاتا ہے۔

حروف صوامت یہ ہیں۔ ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ھ

# نایاب ترین فتیلہ جات

اب میں جو فتیلہ جات دے رہا ہوں یہ فتیلہ جات میرے روزمرہ کے معمولات میں شامل ہیں۔ ان تینوں فتیلہ جات کی صرف خریدارن کتاب کو اجازت ہے تاہم خصوصی اجازت لیکر ان فتیلہ جات سے ہر مرض و ہر طرح کی روحانی رکاوٹوں کو ختم کیا جا سکتا ہے۔ ان فتیلوں کے متعلق تفصیل سے بتانے کیلئے کئی صفحات درکار ہوں گے تاہم صرف اشارہ اتنا بتانا کافی ہے کہ ہر قسم کے سحر جادو، بندش رکاوٹ اثرات بد سفلی و نوری، رجعت عملیات، نحوست، پریشانی، جنات، آسیب، دیو، پری، ہمزاد وغیرہ وغیرہ غرض ہر طرح کے روحانی مسائل کیلئے صرف یہ تین بتیاں ہی کافی ہیں۔ صرف تین دنوں میں ہر معاملہ آئینے کی طرح صاف ہو جاتا ہے۔ ان فتیلہ جات کو تین دن روزانہ ترتیب کے ساتھ ایک فتیلہ کو چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر جلائیں اور مریض کو پاس بیٹھنے کی ہدایت کریں اور اگر ہو سکے تو مریض چراغ کی لو کی طرف دیکھتا رہے اگر چراغ میں جلانا مشکل ہو تو اس فتیلہ کی بتی بنا کر اوپر کالا کپڑا لپیٹ کر اس کی دھونی مریض کو لینے کی ہدایت کریں اگر یہ بھی نہ ہو تو صرف سادہ بتی ہی بنا کر جسم



کے ساتھ مل کر جلائی جائے تو بھی فائدہ سے خالی نہیں ہے ان فتیلہ جات کی اجازت لیکر استعمال کریں تاکہ پورا پورا فائدہ اٹھایا جا سکے۔

## فتیلہ نمبر 1

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

بحکم شاہ بکتانوش بادشاہ جنات بحکم بادشاہ
ہرناطوس بادشاہ جنات بحکم بادشاہ مرناطوس
بادشاہ جنات وساحران بحکم ہر سہ بادشاہان
جنات وساحران جن وانس وبھوت وخبیث
وسحر وجادو علوی یا سفلی، اثرات بد، نحوست
سیارگان وبندش ورکاوٹ ہمہ قسم و
جنات آسیب ہمہ قسم جمیع مخلوقات مخفی
وغیرہ دفع شود یا قید شود یا سوختہ شود

## فتیلہ نمبر 2

| | | |
|---|---|---|
| ٤ | ٩ | ٢ |
| ٣ | ٥ | ٧ |
| ٨ | ١ | ٦ |

ابلیس
فرعون
ھامان
شداد
علیقا ملیقا
کھکھیج
یا بدوح

بحکم ہر سہ بادشاہان شاہ بکتانوس وشاہ
ہرناطوس وشاہ مرناطوس شاہاں جنات و
ساحران جن وانس وبھوت وخبیث و
جادو سفلی یا علوی، اثرات بد، نحوست
سیارگان وبندش ورکاوٹ ہمہ قسم وجنات
آسیب ہمہ قسم جمیع مخلوقات مخفی وغیرہ
دفع شود یا قید شود یا سوختہ شود



## فتیلہ نمبر 3

یا بدوح
اجعز

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

ھو
علیقا ملیقا
انت تعلم کما
فی قلوبھم
طلیقا
ھو

### قیدی کی خلاصی کیلئے:

اگر کوئی ناحق سزا کاٹ رہا ہو اور وہ خلاصی چاہتا ہو تو اس کیلئے یہ عمل کریں انشاء اللہ بہت جلد قید سے نجات پائے گا طریقہ یہ ہے

جج یا مجسٹریٹ کا نام
مخالف وکیل کا نام
مدعی مقدمہ کا نام

ان ہر سہ کے نام ابجد قمری سے اعداد حاصل کریں اور اس میں قانون کے مزید 18343

کا اضافہ کریں اوران اعداد سے نقش مربع چاروں عناصر سے پر کریں اورایک مزید نقش اس عنصر
تیار کریں جو عنصر طالب کا ہواس کو طالب کے بازو کے ساتھ باندھ دیں اور باقی چاروں کو چاروں
عناصر کے مطابق استعمال کروائیں۔

اگراس نقش کوشرف عطارد یاشرف قمریانو چندی جمعرات کو تیار کریں تو فوراً اپنا اثر دکھانا
شروع کردیتا ہے اگر یہ اوقات دور ہوتو اس نقش کو کسی بھی اتوار کوطلوع آفتاب کے وقت لکھ کر استعمال
کرسکتے ہیں۔

انشاءاللہ غیب سے اسباب پیدا ہوں گے اور قیدی کی خلاصی ہوجائے گی۔

## پاگل ومجنوں کیلئے:

اگر کسی شخص کا ذہنی توازن ٹھیک نہ ہو چاہے جس مرضی وجہ سے ذہین الٹ گیا ہوتو اس کیلئے
طلسم ذیل اکسیر کا حکم رکھتا ہے مطلوبہ شخص کے نام معہ والدہ کے اعداد ابجد قمری سے حاصل کر
انہیں بارہ پر تقسیم کریں اوراس کا برج ستارہ معلوم کریں اس ستارہ کے مطلوبہ دن اور ساعت میں اس
طلسم کو زعفرانی سیاہی کے ساتھ لکھیں۔ آٹھ عدد علیحدہ علیحدہ طلسمات لکھیں ایک کو مریض کے گلے میں
ڈالیں اور باقی سات کو روزانہ ایک لیکر کوئلوں پر لوبان کی ایک چٹکی ڈال کر اس طلسم کو بھی اوپر رکھ کر
مریض کو دھونی دیں انشاءاللہ صرف سات دنوں میں مریض مکمل ٹھیک ہوجائے گا۔ نایاب طلسم
ضرور آزمائیں۔

اللّٰھم اشف یا ھادی فلاں بن فلاں



## زبان بندی کیلئے:

دشمن کی زبان اپنے حق میں بند کرنے کیلئے تاکہ وہ آپ کے مخالفت میں بول نہ سکے اس
عمل کو اس طرح کریں کہ آخیری ماہ قمری میں بروز بدھ ان طلسمی کلمات کو لکھ کر ایک قبرستان میں کسی
پاک وصاف جگہ دفن کردیں اور ایک اپنے پاس رکھ دیں دشمن کی زبان بند ہوجائے گی اور وہ آپ کے
مخالف ہرگز کچھ بھی نہ بول پائے گا۔

اہ اہ اہ اللہ اللہ اللہ مہمر مہمر مہمر اہیا
شراہیا اذونی اشاوہ لف ال شعری ماہ ماہ ماہ زبان ( فلاں بن
فلاں ) علیٰ حب ( فلاں بن فلاں ) اتم المومنین بحق ایاك نعبد و
ایاك نستعین

## جنات کا اثر دور کرنا:

اگر کسی کے مکان میں جنات کا شبہ ہو اور وہاں رہنے والوں کو خطرہ ہوتو قرآن پاک کی آ
یت ذیل

إِنَّهُمْ يَكِيدُونَ كَيْداً ( 1 5 ) وَأَكِيدُ كَيْداً ( 1 6 )
فَمَهِّلِ الْكَافِرِينَ أَمْهِلْهُمْ رُوَيْداً (سورہ طارق آیت ۱۵۔۱۶۔۱۷)

لوہے کی چار عدد کیلیں لے کر ہر کیل پر پچیس پچیس مرتبہ پڑھ کر دم کر کے گھر کے چاروں
کونوں میں دفن کردیں ہر طرح کا خطرہ دور ہوجائے گا۔

## جماع سے باز رکھنا:

اگر کوئی لڑکی یا عورت اس طلسم کو سفید مرغ کے خون سے لکھ کر اپنے پاس رکھے تو کوئی غیر مرد اس سے جماع ہرگز نہ کر سکے گا۔ پاس آنے پر اس کی طاقت خود بخود ختم ہو جائے گی۔

## طلسم فتح و کامیابی:

اگر کسی شخص کو خواہش ہو کہ اسے ہر کام میں کامیابی ملے جو کام کرے فوراً ہو جائے عزت شہرت حاصل ہو جہاں جائے لوگ جوق در جوق حاضر خدمت رہیں۔ ہر طرف اسی کا نام و چرچا ہو تو ایسے تمام امور کیلئے طلسم ذیل انتہائی مجرب ہے۔

منزل قمری زہرہ میں یا پھر شمس اور قمر کی سعد نظر میں یا شرف مشتری میں ساعت مشتری میں اس طلسم کو تیار کریں۔

زعفرانی سیاہی کے ساتھ لکھ کر دائیں بازو کے ساتھ باندھیں اور ایک طلسم اضافی لکھ کر تو چندی جمعرات کو طلوع آفتاب کے وقت پانی میں گھول کر اس سے غسل کرے اور غسل کا پانی کسی پاک زمین میں بہا دے یقین کریں ایک مرتبہ تسخیر فتح و کامیابی کا مزہ آجائے گا۔ اجازت لیکر کریں تو زیادہ فائدہ دے گا۔



## مجرب استخارہ:

کسی بھی کام کے متعلق قبل از وقت معلوم کرنے کیلئے استخارہ ذیل انتہائی مجرب ہے اس استخارہ کے ذریعے ہر معاملہ کے متعلق انتہائی تفصیل سے معلومات حاصل کی جاسکتی ہیں۔ اس استخارہ سے کام لینے کے لئے پہلے اس کی زکات ادا کریں جس کا طریقہ یہ ہے کہ اس نقش کو زعفرانی سیاہی کے ساتھ سفید کاغذ پر ایک ہزار نو سو اکتیس مرتبہ (1931) لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دیں دنوں کی قید نہیں ہے تین، سات، گیارہ یا اکیس دنوں میں تعداد مقرر کر کے زکات دی جاسکتی ہے۔ زکات مکمل کرنے کے بعد استخارہ دیکھنے کے لیے چودہ نقش لکھیں تیرہ نقش محفوظ رکھیں چودھواں سرہانے رکھ کر سو جائیں تین دن کریں تمام حال آئینہ کی طرح معلوم ہو جائے گا۔ بعد از استخارہ معلوم ہونے کہ ان چودہ نقوش کی گولیاں بنا کر ان کو بھی دریا میں ڈال دیا کریں۔

جب تک رات کو نیند نہ آئے تو کلمات ذیل پڑھتے رہیں کلمات یہ ہیں۔

یا علیم علمنی یا خبیر اخبری یا رشید ارشدنی

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶۴۷ | ۶۳۹ | ۶۴۵ |
| ۶۴۱ | ۶۴۳ | ۶۴۶ |
| ۶۴۳ | ۶۴۸ | ۶۴۰ |

## مقابلہ میں فتح کیلئے:

ہر قسم کے مقابلہ اور بحث مباحثہ، میں دشمن پر فتح پانے کیلئے نقش ذیل کو قمر ومریخ کی سعد نظر میں جو ہر ماہ آتی ہے لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو کے ساتھ باندھ لیں انشاء اللہ آپ پر کوئی قابو نہ پا سکے گا۔

ا ج د ر س ص ط ع ک ل م و ہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۲ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## رزق میں برکت کیلئے:

حصول مال اور رزق میں برکت کیلئے روزانہ طلوع آفتاب کے وقت یارزاق 308 مرتبہ اول آخر 11+11 مرتبہ درود پاک کے ساتھ پڑھتے رہا کریں تو کبھی بھی مالی پریشانی کی شکایت نہ رہے گی غیب سے رزق کا بندوست ہوتا رہے گا۔ کام نہ کرنے کے باوجود سمجھ نہیں آئی گی کے پیسے کہاں سے آرہے ہیں۔ اگر طلوع آفتاب کے وقت پڑھنا مشکل ہو تو بعد نماز فجر پڑھ لیا کریں لیکن جو مزہ طلوع کے وقت پڑھنے کا ہے وہ نماز فجر کے بعد پڑھنے کا نہیں ہے۔



## گم شدہ کیلئے:

گم شدہ افراد کی بازیابی کیلئے عمل ذیل تین دنوں میں اپنی تاثیر ظاہر کرتا ہے میرا روزمرہ کا معمول عمل ہے۔ برسوں کے گم شدہ افراد کے متعلق تین دنوں میں خبر مل جاتی ہے۔ طریقہ یوں کہ گم شدہ فرد کا نام معہ والدہ کے اعداد ابجد قمری سے نکال کر اس میں 554 کا اضافہ کر کے مثلث آتشی چال سے قانون کے مطابق پر کریں یہ نقش سرخ کاغذ پر لکھیں اور اس نقش کی بتی بنا کر اس پر سرخ کپڑا لپیٹ لیں اور مٹی کے چراغ میں کوئی خوشبودار تیل ڈال کر اس بتی کو روشن کریں اور چراغ کے سامنے بیٹھ کر خود 72 مرتبہ عزیمت جو نقش کے نیچے لکھنی ہے وہ پڑھیں صرف تین دن کا کام ہے گم شدہ جہاں بھی ہوگا حاضر ہو جائے گا۔

عزیمت یہ ہے جو نقش کے نیچے آئے گی۔

اجب یا اسمائیل بحق یا طاء و یا طاہر فلاں بن فلاں کو حاضر کرو۔

## جنات کو جلانے کا عمل:

اگر کسی پر جنات و آسیب وبھوت پریت کا اثر ہو تو اس فتیلہ سے کام لیں اس فتیلہ کی بتی بنا کر چراغ میں ایسی جگہ جلائیں جہاں سے مریض اس چراغ کو دیکھتا رہے مریض سے جنات، بھوت، پریت نکل کر فتیلہ میں جل جائیں گے۔

اگر مکان یا دکان میں پتھر وغیرہ پڑتے ہوں تو اس نقش کو بنا کر کھلا ہی چار کیلوں کے ساتھ مکان میں قبلہ رخ لٹکا دیں پتھر آنے بند ہو جائیں گے۔

یا جبرائیل — یا میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۴۶ | ۱۸۴۹ | ۱۸۵۲ | ۱۸۳۹ |
| ۱۸۵۱ | ۱۸۴۰ | ۱۸۴۵ | ۱۸۵۰ |
| ۱۸۴۱ | ۱۸۵۴ | ۱۸۴۷ | ۱۸۴۴ |
| ۱۸۳۸ | ۱۸۴۳ | ۱۸۴۲ | ۱۸۵۳ |

یا عزرائیل — یا اسرافیل

شداد
نمرود
ہامان

ہر چہ آسیب جنات بھوت
پریت وچڑیل و آفات در وجود
فلاں بن فلاں در این فتیلہ سوختہ شود



## کاروبار میں ترقی کیلئے:

اگر کاروبار کسی وجہ سے متاثر ہو یا کسی بھی وجہ سے کاروبار کی ترقی رک گئی تو اس نقش کو شرف قمر میں یا نو چندی جمعرات کو یا پھر کسی بھی سعد ساعت میں لکھ کر اپنے دائیں بازو کے ساتھ باندھیں یا پھر اپنی دکان میں لٹکائیں انشاء اللہ کچھ ہی دنوں کے بعد کاروبار میں زبردست اضافہ ہوگا اور کاروبار قابل رشک ترقی کرئے گا اور آپ خود محسوس کریں گے کہ آپ کے راستے صاف ہو رہے ہیں یہ نقش دشمنوں پر فتح اور غلبہ پانے کیلئے بھی تیر بہدف ثابت ہوتا ہے۔

۷۸۶

| مبینا | فتحا | لك | فتحنا | انا |
|---|---|---|---|---|
| ۵۱ | ۵۳۵ | ۵۳ | ۱۰۴ | ۴۹۰ |
| ۵۴ | ۱۰۵ | ۴۹۱ | ۴۷ | ۵۳۶ |
| ۴۸۷ | ۴۸ | ۵۳۷ | ۵۵ | ۱۰۶ |
| ۵۳۸ | ۵۶ | ۱۰۲ | ۴۸۸ | ۴۹ |

اس نقش کی چال یہ ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۱ |
| ۲۰ | ۲۱ | ۲ | ۸ | ۱۴ |
| ۳ | ۸ | ۱۵ | ۱۶ | ۲۲ |
| ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۴ | ۱۰ |
| ۲۴ | ۵ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ |

## حسب منشا شادی کرنا:

اپنی مرضی سے شادی کرنے کیلئے یہ عمل تجربہ شدہ ہے جب لڑکی یا اس کے گھر والوں میں سے کوئی رشتہ دینے پر تیار نہ ہوں تو اس عمل کو کریں ہر کاوٹ خود بخود ختم ہو جائے گی صرف جائز مقصد

میں استعمال کریں ناجائز کام نہ کرے گا۔

لا اله کا چمچه الا الله کی تهالی محمد رسول الله ( فلاں بن فلاں ) بنے میری گهر والی

اس عمل کو اپنے لئے بغیر زکوۃ کے ہر کوئی استعمال کر سکتا ہے اگر دوسروں کے لئے کرنا ہو تو پہلے اس عمل کی گیارہ تسبیح کا اکتالیس دن چلہ کریں پھر روزانہ ایک تسبیح کی مداوت لکھیں بعد طالب و مطلوب کی تصویر سامنے رکھ کر ایک تسبیح پڑھ کر مطلوب کی تصویر پر دم کریں صرف تین یا سات دن کرنا پڑے گا اور کام ہو جائے گا۔ لڑکی یا لڑکے والے خود آ کر رشتہ دیں گے۔

اگر اپنے لئے کرنا ہو تو پھر اس عمل کی تین تسبیح روزانہ اکتالیس دن پڑھیں مقصد حل ہو جائے گا انشاء اللہ مقصد جلد حل ہو گا مگر عمل پورے اکتالیس دن پڑھنا ہو گا۔

## یرقان کا دم:

یرقان چاہے جو مرضی ہو اس کیلئے قرآن پاک کی ( سورہ البینہ ) پانی پر تین مرتبہ دم کریں اور مریض کو یہ پانی تین دن پینے کی ہدایت کریں پانی کم ہونے پر اس میں مزید پانی شامل کرتے رہیں تین دن بعد پھر نئے پانی پر تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور یہ پانی بھی تین دن استعمال کروائیں اسی طرح تیسری مرتبہ بھی دم کر کے پانی استعمال کروائیں کل نو دن استعمال سے انشاء اللہ سخت سے سخت کالا یا پیلا یرقان کا خاتمہ ہو جائے گا۔

الحمد اللہ اس عمل سے بے شمار لوگوں کو فائدہ ہوا ہے آپ بھی یہ عمل کریں اور دعائیں لیں مریض کو ہدایت کریں کے ٹھیک ہونے کے بعد کچھ نہ کچھ صدقہ ضرور کرے۔

## دشمن کے شر سے حفاظت:

اگر دشمن آپ کی جان کے درپے ہو اور آپ کو اپنی زندگی کا خوف ہو یا کسی ظالم شخص سے آپ کو عزت کا خطرہ ہو تو اس نقش کو نیم کے درخت کے قلم سے منگل کے دن دوپہر 12 بجے کالی سیاہی کے ساتھ لکھ کر کسی پرانی قبر میں دفن کر دیں انشاء اللہ آپ دشمن کے شر سے محفوظ رہیں گے۔



| بروح | بروح | بروح |
|---|---|---|
| انهم یکیدون کیدا و اکید | | |
| کیدا فمهل الکفرین امهلهم رویدا | | |
| فلاں | بن فلاں | |

## لاعلاج امراض کیلئے:

اگر کوئی مریض چاہے کتنا بھی بیمار ہو ڈاکٹروں نے لاعلاج کر دیا ہو اور چاہے جو مرضی بیماری ہو یا مریض سحر جادو یا جنات و آسیب کا شکار ہو اس کے لئے علم جفر کا یہ طریقہ اختیار کریں انشاء اللہ ہر مرض جاتا رہے گا۔ سحر و جادو چاہے جتنا مرضی پرانا و شدید ہو اس عمل کے سامنے اس کی حیثیت کچھ بھی نہیں ہے یہ عمل تھوڑا مشکل ضرور ہے مگر ناممکن نہیں ہے تھوڑی محنت کریں پھر اس عمل کا کمال دیکھیں۔

طریقہ یہ ہے کہ مریض کا پورا نام معہ والدہ لکھیں اور اس کو کلمہ طیبہ

لا اِلٰه الا اللّٰه محمد رسول اللّٰه

سے امتزاج دیں امتزاج دینے کا طریقہ یہ ہے کہ ایک حرف نام کا لیں اور ایک حرف کلمہ کا پھر نام کا حرف لیں پھر کلمہ کا اسی طرح آخر تک کریں اگر آخر میں کسی کے حروف بچ جائیں تو ان کو ایسے ہی آخر میں لکھ دیں اب آپ اس سطر امتزاج کی تکسیر جفری کریں ( تکسیر جفری کا طریقہ گذشتہ صفحات میں درج ہے ) اب تکسیر جفری کرنے کے بعد اس تکسیر کی تمام سطور کو علیحدہ علیحدہ کریں یاد رہے ان کی ترتیب آگے پیچھے ہرگز نہیں ہونی چاہیے۔ اب پہلی سطر پر جو حروف لکھے ہوئے ہیں ان کے اعداد ابجد قمری سے نکالیں اور اس سطر کے اعداد میں سے اکتالیس نفی کر کے باقی کے حروف بنا کر آگے آئیل لگا دیں یہ خاص اس سطر کا موکل بن جائے گا۔ اب ہر سطر کے پیچھے اس موکل کا نام اور مقصد اس طرح لکھیں۔

یا ( موکل کا نام ) فلاں بن فلاں کو فلاں بیماری ( یہاں اُس بیماری کا نام لکھیں ) سے نجات

ولاد بحق لا الہ اِلا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ

یادرہے ہرسطر کے پیچھے یہ عزیمت لکھنی ہےاور ہر سطر مریض کو ترتیب سے روزانہ پلانی ہے یہ عمل اتنے دنوں کا ہے جتنی تکسیر کی سطور ہوں گیں۔

اسی پوری تکسیر کو ہاتھ سے سفید کاغذ پر زعفرانی سیاہی کے ساتھ لکھیں مریض کو ہدایت کریں کہ روزانہ ایک سطر کو رات کے وقت پانی میں حل کر کے رکھ دے اور اگلے دن یہی پانی پیتا رہے اور مریض روزانہ اس پانی پر صبح کے وقت بعد نماز فجر 619 مرتبہ پہلا کلمہ پڑھ کر دم کرتا رہے اگر مریض خود نہ پڑھ سکنے کی حالت میں ہو تو گھر کا کوئی بھی دوسرا فرد پڑھ کر دم کرسکتا ہے۔

انشاءاللہ مکمل سطور ختم ہونے تک مرض کا نام ونشان بھی باقی نہ رہے گا۔

## آیات حفاظت روحانی وجسمانی:

قرآن پاک کی ان آیات کی بہت فضیلت ہے ہر مقصد کے حصول اور خیروبرکت کیلئے حفاظت جسمانی وروحانی کیلئے ہر قسم کی بیماریوں سے حفاظت کیلئے، دشمنوں کے شروفساد سے حفاظت کیلئے، زمینی وآسمانی بلاؤں سے امن کیلئے مفید ہے۔ان کی تلاوت کرنے سے شیطان کے شر سے حفاظت رہتی ہے جسمانی وروحانی پاکیزگی میں اضافہ ہوتا ہے۔روحانی ترقی اور زبان وقلم میں تاثیر پیدا کرنے کیلئے ان کا ورد کرتے رہنا چاہیے۔ان آیات کو ہر طریقہ سے استعمال کیا جاسکتا ہے پینے کیلئے دیں پاس رکھنے کو دیں یا صبح وشام گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھنے کو دیں انشاءاللہ بہت فائدہ ہوگا۔

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

وَلَا يَؤُودُهُ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ

( سورہ بقرۃ آیت ۲۵۵ )

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظاً وَهُوَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ

(سورہ یوسف آیت ٦٤ )

وَحَفِظْنَاهَا مِن كُلِّ شَيْطَانٍ رَّجِيمٍ ( سورہ حجر آیت ۱۷ )

وَحِفْظاً مِّن كُلِّ شَيْطَانٍ مَّارِدٍ ( سورہ الصافات آیت ۷ )

وَحِفْظاً ذَلِكَ تَقْدِيرُ الْعَزِيزِ الْعَلِيمِ ( سورہ فصلت آیت ۱۲ )



إِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ لَشَدِيدٌ ( سورہ البروج آیت ۱۲ )

إِنَّهُ هُوَ يُبْدِئُ وَيُعِيدُ ( سورہ البروج آیت ۱۳ )

إِن كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ ( سورہ الطارق آیت ٤ )

## مایوس مریضوں کو صحت ہو:

ہر طرف سے مایوس مریض جو اطباء سے علاج کروا کر مایوس ہو چکے ہوں ان کو چاہیے کہ بروز جمعہ۔جمعہ کی پہلی ازان کے فوراً بعد پاک وصاف ہو کر خوشبو لگا کر جائے نماز پر بیٹھ کر دوسو اسم الٰہی اللہ پڑھے اور ہاتھوں پر دم کر کے پورے جسم کے ساتھ مل لے اور ساتھ ہی ساتھ پانی پر بھی دم کرلے اور یہی پانی استعمال کرتے رہے اگلے جمعہ کو دوبارہ پڑھ کر جسم اور پانی پر دم کرلے اس طرح لگاتار تین جمعہ کرے اور ساتھ ساتھ ہر نماز کے بعد 66 مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے تمام جسم پر پھیر لیا کرے انشاءاللہ سوائے موت کے ہر بڑے سے بڑا مرض دور ہو جائے گا۔

## درددانت:

دانتوں کے دردوں کیلئے چاہے کسی قسم کا درد کیوں نہ ہو عمل ذیل کو چند مرتبہ پڑھ کر دم کریں انشاءاللہ آرام آجائے گا اگر بہت پرانا ہو تو چند مرتبہ کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بحق بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## کسی بھی چیز کو حاضر کرنے کیلئے:

مطلوب کو حاضر کرنے کیلئے یا کسی بھی گم شدہ بچے یا بڑے کو واپس بلانے کیلئے طلسمات ایل فوراً کام کرتے ہیں حتیٰ کہ اگر کوئی جانور یا پرندہ غرض کوئی بھی چیز بھاگ جائے یا کوئی چیز گم ہو جائے اس کیلئے بھی یہی ایک طلسم کافی ہے۔

ان طلسمات کو زعفرانی سیاہی کے ساتھ کسی بھی جمعرات کو طلوع آفتاب کے وقت لکھیں اور ان طلسمات کو لوبان کا بخور دیکر استعمال کریں ایک طلسم کو ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر چھوٹی سی نئی مٹی کی ڈولی میں بند کر کے جہاں سے کوئی بھاگ گیا ہو وہاں دفن کر دیں دوسرے طلسم کو روزانہ اسی جگہ پر بتی بنا کر جلائیں سات یا گیارہ دن کافی ہے مطلوب اسی جگہ حاضر ہو جائے گا جہاں بتی جلائی

جائے گی اور اگر ان طلسمات کو منزل قمری زہرہ میں تیار کریں تو فوراً کام کرتا ہے۔

اس طلسم کو دفن کریں۔

| ح ۱۱۱۱ ۸ و ع اج | ۳۱۱۸۱ | ح ۱۱ ۳ | ۳۶۸۵۱ | ۶۸۵۲ |
|---|---|---|---|---|
| م ھ [illegible] ف | ۳۱۱۶۱ | ۳۱۱۸۶ | ھ ۷ ۱۱۹ | ۶۸۵۲۱ |
| [illegible] | ۷۵۲۶ | ح ۱۱ ۳ | ھ ۶ ۱۱۱۱ | ۶۸۵۲۶ |

| ۷۹ ۱۱۱۱ ۳ ۱۱۱ ۷ ۹ ۱۱۱۱ فلاں بن فلاں ط ۱۱۱۱۹ ۷ ۲ ۱۱۱۹ |
|---|
| [illegible] ۱۱۱ ۶۰ [illegible] ۱۱۱ ۳ فلانہ بنت فلاں ح ۱۱۱۱ ۹ ۷ ۲ ۵۰۹۱ |

## مکان خالی کروانا:

اگر کوئی شخص نقصان یا تکلیف دے رہا ہو یا مکان خالی نہ کرتا ہو اور ناجائز طور پر قبضہ کر رکھا ہو تو یہ عمل کریں انشاء اللہ وہ خود بخود مکان خالی کر کے چلا جائے گا جائز جگہ کریں ورنہ نقصان ہوگا۔

۷۸۶

| ۷۱۲ | ۷۱۵ | ۷۱۸ | ۷۰۵ |
|---|---|---|---|
| ۷۱۷ | ۷۰۶ | ۷۱۱ | ۷۱۵ |
| ۷۰۷ | ۷۲۰ | ۷۱۳ | ۷۱۰ |
| ۷۱۴ | ۷۰۹ | ۷۰۸ | ۷۱۹ |

فلاں بن فلاں مکان خالی کر کے چلا جائے



## زیارت سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم:

آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کی لئے رات کو دو بجے اٹھ کر سفید پاک کپڑے پہن کر عطر و خوشبو لگا کر 4 رکعت نماز تہجد پڑھ کر مصلے پر بیٹھ کر تین سو مرتبہ

اِنَّا اَرْسَلْنٰکَ شَاھِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّ نَذِیْرًا

پڑھیں اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور اسی مصلے پر قبلہ رخ ہو کر سو جائیں اور صبح کی نماز قضاء نہ ہونے دیں انشاءاللہ تین دنوں میں زیارت نصیب ہوگی جب زیارت ہو جائے تو صبح اٹھ کر میٹھے چاول پکا کر بچوں میں تقسیم کر دیں۔

## محبت درمیان میاں بیوی:

میاں بیوی کے درمیان ناچاقی ہو گھر میں اتفاق نہ ہو ایک دوسرے کی بات نہ مانیں، ہر کوئی اپنے کاموں میں مصروف ہو تو اس کے لئے ایک پیالہ شربت کا لے کر اس پر سورہ مزمل شریف تین مرتبہ اول آخر درود پاک تین تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور دونوں میاں بیوی کو پلائیں انشاءاللہ آپس کی ناچاقی و رنجش ختم ہو کر دونوں میں پیار و محبت پیدا ہو جائے گا۔ اگر اس عمل کو نو چندی جمعہ کو جمعہ کی پہلی اذان کے فوراً بعد ہی کیا جائے تو اس قدر پیار محبت پیدا ہو جائے گا کہ ایک لمحہ بھی ایک دوسرے کے بغیر نہ رہ سکیں گے۔

## مخالفین کی زبان بندی:

اگر کسی شخص کے مخالفین کی تعداد زیادہ ہو اور انھوں نے جینا حرام کر دیا ہو تو ان تمام افراد اور مخلوق کی زبان بندی کے لئے ان کلمات کو مشک و زعفران کی سیاہی کے ساتھ لکھ کر خوشبو کے ساتھ معطر کر کے اپنے پاس رکھے انشاءاللہ تمام مخالفین کی زبان بند ہو جائے گی۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ااا ااب اات ااث ااج ااح

ااخ ااد ااذ اار ااز ااس

ااش ااص ااض ااط ااظ ااع

ااغ ااف ااق ااک اال اام

ااَن ااو ااھ ااہ ااى

ااا ان فی ذلك لابر كل جبارِ شكور

صم بكم عمى فهم لا يرجعون

## دفع سحر و جادو ہر قسم:

ہر قسم کے سحر و جادو کے خاتمے کے لئے قرآنی آیات پر مشتمل یہ عمل اپنی مثال آپ ہے اور سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اس عمل کو بغیر کسی وظیفہ یا چلّے کے ہر کوئی کر سکتا ہے صرف نماز کی شرط ہے ہر وہ شخص جو نماز روزے کا پابند ہو اس عمل کو اختیار کرے انشاءاللہ فوراً فائدہ ہوگا۔ اب جس پر سحر کا اثر ہو اس پر عامل مندرجہ ذیل تمام سورتیں پڑھ کر دم کرے اس کے بعد ایک بوتل پانی لے کر اس پر بھی اسی طرح دم کرے اور یہ پانی مریض کو پینے کی ہدایت کریں اگر روزانہ دم کر سکیں تو بہت بہتر ہے ورنہ ہفتے میں ایک مرتبہ ضرور دم کریں اور کل تین دم کریں یعنی 21 دنوں تک مریض یہ پانی استعمال کرے۔ اول تو سات دنوں میں مریض ٹھیک ہو جائے گا ورنہ اکیس دنوں میں مکمل طور پر صحت یاب ہو جائے گا۔ مکمل طور پر صحت یاب ہونے کے بعد یہی سورتیں ایک ایک مرتبہ زعفرانی سیاہی کے ساتھ لکھ کر مریض کو گلے میں پہنا دیں انشاءاللہ جب تک یہ تعویز مریض کے گلے میں رہے گا اس پر کوئی بھی سحر جادو نظر بد و آسیب و جنات وغیرہ کے اثرات اثر انداز نہ ہو سکیں گے۔ اس عمل کی ہر مسلمان کو اجازت ہے کر کے دیکھیں آیات مبارکہ یہ ہیں۔



اول آخر درود شریف سات سات مرتبہ کے ساتھ سورۃ فاتحہ سات مرتبہ

| | |
|---|---|
| آیت الکرسی | سات مرتبہ |
| قل یا ایها الکافرون | سات مرتبہ |
| قل هو اللّٰه احد | سات مرتبہ |
| سورۃ الناس | سات مرتبہ |
| یا سلام | 21 مرتبہ |

## تنگ دستی ومحتاجی دور ہو:

اگر روزگار نہ ہو اور مالی تنگی و تنگدستی روز بروز بڑھتی جا رہی ہو اور صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے حالات میں روزانہ سورۃ مزمل شریف تین مرتبہ اول آخر درود پاک تین تین مرتبہ کے 40 دن تک پڑھیں وقت اور جگہ ایک رکھیں لباس کو خوشبو لگائیں اگر بتی جلا کر پڑھیں روزانہ پڑھائی کے بعد خدا سے اپنے رزق و روزی میں کشادگی اور حصول مال کی دعا کریں پڑھائی شروع کرنے سے پہلے کچھ صدقہ و خیرات ضرور کریں انشاءاللہ 40 دن پورے ہونے سے پہلے پہلے کوئی نہ کوئی سبب و وسیلہ بن جائے گا۔ یہ عمل کئی مرتبہ تجربہ میں آچکا ہے کبھی بھی مایوسی کا سامنا نہیں کرنا پڑا۔

## حاضری مطلوب:

حاضری مطلوب اور اپنے محبوب کے دل میں محبت پیدا کرنے کیلئے 1 عدد بکری کے شانے کی ہڈی لیکر اس پر طلسم ذیل لکھ کر کسی گرم جگہ رکھیں مطلوب بیقرار ہو کر حاضر ہوگا۔ اس عمل سے کسی بھی چیز کو حاضر کیا جا سکتا ہے چاہے وہ انسان ہو یا حیوان۔

یاد رہے اگر مطلوب مذکر ہو تو بکرے کی ہڈی درکار ہوگی اور اگر مطلوب مونث ہو تو بکری کی ہڈی کو استعمال کریں۔ اس عمل کو گمشدہ شخص کیلئے کریں انشاءاللہ وہ ایک قدم بھی آگے نہ جا سکے گا اور فوراً وہاں واپس آئے جہاں پر ہڈی موجود ہوگی۔

الطریق الطریق

الطریق

قلب فلان بن

فلان علی حب

فلان بن فلان

## استخارہ مجرب:

اگر کوئی شخص استخارہ کرنے کا ارادہ کرے تو اس استخارہ سے کام لے جو کہ زود اثر ہے طریقہ یہ ہے کہ رات کو دو نفل بہ نیت استخارہ پڑھ کر پاک بستر پر بیٹھ کر اول آخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ کے ساتھ درمیان میں 360 مرتبہ

یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ بِحَالِیْ

پڑھ کر سو جائے اور مقصد کو ذہین میں رکھے انشاء اللہ مکمل حالات سے آگاہی ہوگی۔



موکل سب کچھ خواب میں آ کر بتا دے گا۔

## نقش استخارہ:

استخارہ کرنے کیلئے یہ نقش بھی مجرب ہے اس نقش کو باوضو لکھ کر نیچے مقصد لکھیں اور تکیہ کے نیچے رکھ کر باوضو ہو کر کلمہ کا ورد کرتے ہوئے سو جائیں انشاء اللہ دلی مقصد نظر آئے گا آزمودہ نقش ہے۔ پہلے دن ہی مکمل حال نظر آ جاتا ہے۔ جس جگہ سوئیں وہ بستر اور جگہ پاک صاف ہو لباس خوشبودار ہونا چاہیے۔

٧٨٦

| ٨ | ١١ | ٨٨٣ | ١ |
|---|---|---|---|
| ٨٨٢ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ٨٨٥ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ٤ | ٨٨٤ |

فلاں کام میرے لئے کیسا ہے

## تشخص امراض میں روحانی مدد:

یہ عمل خصوصاً ڈاکٹروں، حکیموں اور عامل حضرات کیلئے ہے اس عمل کے کرنے سے امراض کی تشخص کرنے میں بہت مدد ملتی ہے اور بالکل سو فیصد درست مرض کا پتہ چل جاتا ہے قرآن پاک کی آیت ذیل

سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا إِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا إِنَّكَ أَنتَ الْعَلِيمُ الْحَكِيمُ (سورہ البقرہ آیت ۳۲)

روزانہ مغرب وعشاء کے درمیان 500 مرتبہ لگاتار 40 دن تک اول آخر درود پاک اکیس اکیس مرتبہ پڑھیں 40 دن بعد کسی میٹھی چیز پر فاتحہ دیکر بچوں کو تقسیم کر دیں اور روزانہ ایک تسبیح اس کی مداومت رکھیں اب جب بھی کوئی مریض آئے تو اس کی نبض پر ہاتھ رکھ کر دو تین مرتبہ آیت مذ

کورہ پڑھ لیں۔ انشاء اللہ غیبی امداد حاصل ہو گی اور مریض کا مکمل مرض دل و دماغ میں آجائے گا ناصرف مرض کا پتہ چلے گا بلکہ اس کا کیا علاج کریں کہ صحت ہو اس کا بھی علم ہو جائے گا۔

جب بھی مطب یا کلینک میں بیٹھیں باوضو رہا کریں اور کوشش کریں کہ ہر وقت باوضو رہیں اور پہلا کلمہ اور درود پاک کا ورد کرتے رہا کریں تا کہ اس کی تاثیر میں مزید اضافہ ہوتا رہے ایک وقت آئے گا کہ مریض کلینک میں داخل ہو گا اور آپ کو اس کے مکمل حالات پتہ لگ جائیں گے۔

## ہر قسم کے اثرات کیلئے:

ہر قسم کے روحانی اثرات کیلئے طلسم ذیل انتہائی مجرب ہے اثرات چاہے جیسے مرضی ہوں نئے ہوں یا پرانے یا مریض پر جنات و آسیب وغیرہ کے اثرات ہو یا مریض سحر و جادو کا شکار ہو۔

نوچندی اتوار کو نقش ذیل ایک کاغذ پر لکھ کر اس کے نیچے اسم الٰہی یا قہارُ 41 مرتبہ بسط حرفی کر کے لکھیں جیسے: ی ا ق ہ ا ر

اور اس نقش کی دوسری طرف طلسم بنائیں اور مریض کو پاس رکھنے کی ہدایت کریں انشاء اللہ کوئی چیز بھی مریض کے قریب آنے کی جرات نہ کر سکے گی۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۷۶ | ۷۹ | ۸۲ | ۶۹ |
|---|---|---|---|
| ۸۱ | ۷۰ | ۷۵ | ۸۰ |
| ۷۱ | ۸۴ | ۷۷ | ۷۴ |
| ۷۸ | ۷۳ | ۷۲ | ۸۳ |

طلسم یہ ہے۔



الغول

## کشف قلب:

کشف قلب کیلئے ایک مجرب عمل درج کر رہا ہوں روزانہ بعد نماز فجر اول آخر تین تین مرتبہ درود شریف کے ساتھ سورۃ یٰسین اس طرح پڑھیں کہ ہر مبین پر پانچ منٹ مراقبہ کریں اور تصور میں دیکھیں کہ مرا دل میرے سامنے ہے اور چاروں طرف نورانی شعاعوں میں گھرا ہوا ہے کل 45 منٹ کا عمل ہے اگر سورۃ یٰسین زبانی یاد ہو تو بہت بہتر ہے جلد اثرات شروع ہو جاتے ہیں ورنہ دیکھ کر بھی کر سکتے ہیں۔

## فالج کیلئے:

فالج کیلئے قمر در عقرب یا منزل اکلیل کے 2 تا 3 درجہ میں سٹیل یا لوہے کی پندرہ پلیٹیں لیکر ان پر زعفرانی سیاہی کے ساتھ یا پھر زردہ کا رنگ لیکر اس سے پلیٹ پر حرف ( ف ) 80 مرتبہ لکھیں ہر پلیٹ پر 80 مرتبہ لکھنا ہے لکھنے کے ساتھ ساتھ آپ حرف ( فا ) پڑھتے رہیں لکھنے کے بعد دو پلیٹوں کو زیتون کے تیل میں مکس کر کے رکھ لیں اور باقی پندرہ پلیٹیں روزانہ ایک ایک مریض کو پلاتے رہیں اور تیل کی مالش کروائیں۔ انشاء اللہ مریض 13 دنوں میں مکمل طور پر ٹھیک ہو جائے گا۔

## تکسیر مراتب حروف برائے ہر مقصد:

تکسیرات کے اعمال میں حروف کی قوتوں کو متحرک کرنے کیلئے مختلف قواعد وضوابط کو استعمال میں لایا جاتا ہے تب تاثیر ظاہر ہوتی ہے۔ ان قواعد کا جاننا عامل کیلئے ضرور ہے ورنہ حروف کے موکلات متحرک نہیں ہوں گے علم تکسیر کا علم بہت وسیع ہے اور اس کے بے شمار قواعد ہیں ہر ایک کا

بیان کرنا بہت مشکل ہے۔ تکسیر حروف میں ایک قاعدہ استعمال کیا جاتا ہے جس کو مراتب حروف کا نام دیا جاتا ہے اس قاعدہ کے استعمال کرنے سے عمل ناکام نہیں ہوتا بلکہ حروف کے موکلات جلد حرکت میں آجاتے ہیں۔

اس قاعدہ کے ذریعے ہر ناممکن کام کو ممکن بنایا جاسکتا ہے یہ قاعدہ ہر مقصد حب وبغض، تسخیر ، رجوع، ترقی غرض ہر جگہ استعمال کیا جاسکتا ہے۔ اس قاعدہ میں تھوڑی محنت ضرور ہے مگر اس کا انعام بھی بہت بڑا ہوتا ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ طالب ومطلوب کے نام مع والدہ کے درمیان اپنے مقصد کے مطابق کوئی آیت قرآنی یا اسم الٰہی یا اپنا مقصد لکھ کر اس کو سبط حرفی کریں پھر غور سے دیکھیں کہ مرتبہ اول کے حروف کون کون سے ہیں ان کو ابتداء میں رکھیں پھر اسی طرح مرتبہ ثانی کے حروف کو رکھیں اسی طرح تمام حروف کے مراتب کا مرحلہ طے کرنے کے بعد اس سطر کی تکسیر کریں اور زمام برآمد کریں۔

جب زمام نکل آئے تو مکمل تکسیر کے اعداد ابجد قمری سے نکال کر نقش مربع پر کریں۔

اب سطر اول کے اعداد لیکر اس میں سے 41 نفی کر کے اس کے حروف بنا کر آگے آئیل لگا کر موکل بنائیں اور اس کو نقش کے اوپر لکھیں۔ نقش کی چال معلوم کرنے کیلئے سطر اول کے حروف کو عناصر پر تقسیم کریں جس عنصر کے حروف زائد ہوں اس عنصر کے مطابق نقش پُر کریں۔ ایسے دو نقش تیار کریں ایک طالب کو بازو پر باندھنے کی ہدایت کریں دوسرے کو عنصر کے مطابق استعمال کریں۔ نقش کے نیچے مقصد کے موافق عزیمت لکھیں اور موکل کو حکم دیں کہ وہ آپ کا کام فوراً کرے اب اگر آپ اس عمل کو مزید تیز کرنا چاہتے ہیں تاکہ آپ کا کام اور جلدی ہو تو عمل تکسیر جو آپ نے تیار کی ہے ایسی تین عدد مزید تکسیریں تیار کریں اور میٹھے تیل میں بتی بنا کر ان تکسیروں کو روزانہ ایک ایک کر کے 9 دن جلائیں۔ جلانا اس طرح ہے کہ سطر اول کو پہلے دن جلائیں اور درمیانی سطور کو دوسرے دن اور سطر زمام کو تیسرے دن جلائیں اسی طرح باقی دو تکسیروں کو بھی تین تین جلائیں کل نو دن کا عمل ہے ان نو دنوں میں بڑے سے بڑا مقصد حل ہو جائے گا۔ ایک مرتبہ اس عمل کو کر کے تو دیکھیں آپ کو اس عمل کی طاقت معلوم ہو جائے گی۔

تکسیرات ونقوش تیار کرتے وقت باوضو ہوں۔ شرائط عملیات کی پابندی کریں اگر شرف زہرہ یا شرف قمر کا وقت ہو تو بہترین ہے ورنہ کسی بھی جمعرات یا جمعہ کو پہلی ساعت میں عمل تیار کیا



جا سکتا ہے۔ اگر کسی چیز کی سمجھ نہ آئے تو پوچھ سکتے ہیں۔

## سحر جادو پلٹانا:

کسی بھی قسم کا سحر جادو سفلی ونوری کسی پر کیا گیا ہو اور اگر وہ چاہے کہ اس پر جو بھی اثرات کیے گئے ہیں وہ سب کرنے والے کی طرف پلٹ جائیں تو عمل ذیل کریں۔

اس عمل کو صبح وشام 21+21 مرتبہ پڑھ کر مسحور پر دم کریں اور یہی پانی پر بھی دم کر کے پلائیں انشاءاللہ صرف گیارہ دنوں میں مریض مکمل طور پر تندرست ہو جائے گا اور مسحور پر سے جادو کے سارے اثرات ختم ہو جائیں گے اور سحر جادو ٹونہ پلٹ کر جادو کرنے والے پر چلے جائیں گے عمل یہ ہے۔

لو بن دھار۔ بن دھار۔ باندھو لو ہا اگن سار۔
تاب تجاری کیا کرایا۔ بھیجا بھیجایا باندھوں۔
دم دم زندہ مدار

مگر ضروری ہے کہ اس عمل کو طاقت کو قابو میں لانے کیلئے کسی بھی گرہن میں اس عمل کو ہر سال 108 مرتبہ پڑھ لیا کریں۔

## جنات آسیب وپریوں سے نجات:

اگر کسی کے جسم میں جنات، آسیب وپریوں کی حاضری ہوتی ہو اور وہ جسم کے اندر داخل ہو کر تنگ کرتے ہوں اور تکلیف دے رہے ہوں تو اس کیلئے فتیلہ ذیل لکھ کر کورے چراغ میں ڈال کر جلائیں اور مریض کو اس فتیلے کی طرف دیکھتے رہنے کی ہدایت کریں انشاءاللہ مریض پر جو بھی چیز مسلط ہوگی وہ مریض کے جسم سے نکل کر چراغ کی لو میں جل جائے گی اس فتیلے کی ایک بتی ہی اپنا اثر ظاہر کر دیتی ہے تاہم احتیاط تین دن تین بتیاں جلائیں اس بتی کے جلانے کا بہترین وقت عصر ومغرب کے درمیان ہے۔

اس بتی کے جلانے سے اگر مریض پر کسی قسم کا جادو بھی ہوگا تو وہ بھی ختم ہو جاتا ہے۔

معمع معمع معمع معمع معمع معمع معمع

فرعون نمرود شداد هامان

## دردسر کا نقش:

آدھے یا پورے سر کے درد کیلئے اس نقش کو لکھ کر سر کے ساتھ درد والی جگہ پر باندھیں انشاء اللہ فوراً درد سے نجات ملے گی آزمودہ ہے۔

| حم | حم | حم | حم |
|---|---|---|---|
| حم | حم | حم | حم |
| اح | اح | اح | اح |
| اح | اح | اح | اح |

## پیٹ کے درد کیلئے:

پیٹ کے درد کیلئے خواہ کسی بھی وجہ سے ہو اس نقش کو لکھ کر پانی میں گھول کر پانی پی لیں اور ساتھ ہی نقش کو بھی نگل لیں انشاء اللہ فوراً سکون ملے گا۔

| ااا ہ | ااا ہ | ااا ہ |
|---|---|---|
| ااا ہ | ااا ہ | ااا ہ |

## دفع احتلام کیلئے:

جس کو احتلام کثرت کے ساتھ ہوتا ہو اس کیلئے یہ نقش انتہائی مجرب ہے اس نقش کو لکھ کر کمر کے ساتھ باندھ لیں انشاء اللہ کثرت احتلام کی شکایت رفع ہو جائے گی۔



| مع | موموع |
|---|---|
| مع | موموع |

فلاں بن فلاں

## تیغ بندی:

تیغ بندی کیلئے نقش ذیل انتہائی مجرب ہے اس نقش کو بروز دوشنبہ لکھ کر بازو کے ساتھ باندھنے سے ہر قسم کا ہتھیار، چاقو، خنجر، تلوار، چھری وغیرہ کند ہو جاتی ہے۔

| 8 | ر | ط |
|---|---|---|
| ع | س | روح |
| ح | سمع | ر |
| میر | ع اع | مغی |

## ہر سوال کا جواب بذریعہ تحریر لینا:

زندگی کہ ہر مشکل سے مشکل امور میں مدد لینے کیلئے اور اپنے دوسروں کے سوالات کا جواب بذریعہ تحریر لینے کیلئے عمل ذیل بہترین ہے اس عمل کی زکات کے بعد آپ کے ہر سوال کا جواب بذریعہ تحریر آپ کو مل جایا کرے گا۔

عمل یہ ہے۔

سحر گلاب بحق سلیمان ابن داؤد علیہ السلام

اس عمل کو اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ 967 مرتبہ لگاتار 41 دن پڑھیں بعد زکات حضرت سلیمان علیہ السلام اور سحر گلاب کی نیاز دلائیں عمل جاری ہو جائے گا۔

اب جب بھی ضرورت ہو ایک کاغذ پر اپنا سوال لکھ کر عامل اس کو اپنے تکیہ کے نیچے رکھ دے اور عمل کو 41 مرتبہ پڑھے انشاء اللہ خواب میں یا بیداری میں سحر گلاب عامل کے سوال کا جواب

لکھوادے گی۔ عجیب وغریب عمل ہے ایک سینے کا راز تھا جو تحریر کر دیا ہے اب اس کی قدر کرنا آپ کا کام ہے۔

## یرقان کا مستند روحانی علاج:

ہر قسم کے کالے، پیلے اور سفید یرقان کیلئے ایک ذاتی روحانی عمل پیش کر رہا ہوں اب تک اس عمل کے ذریعے میں ہزاروں لوگوں کا علاج کر چکا ہوں۔

اس عمل کو کرنے سے پہلے اس کی زکات ادا کریں وہ اس طرح کہ نوچندی جمعرات سے اول آخر 11+11 مرتبہ درود پاک کے ساتھ سورۃ فاتحہ 313 مرتبہ بعد از نماز عشاء بسم اللہ کے ساتھ اکیس دن پڑھنی ہے آخری دن اس تمام پڑھائی کا ثواب جملہ انبیاء علیہ السلام، تمام اصحابہ اکرام رضی اللہ عنہ اور تمام امت مسلمہ کو ایصال ثواب کریں اور کسی میٹھی چیز پر دعا مانگ کر عمل ختم کریں۔ اب یہ عمل آپ کے قابو میں آجائے گا۔ اس کے بعد ہمیشہ ایک تسبیح کسی بھی وقت پڑھتے رہا کریں بعد زکات سفید اون جس سے سویٹر بنتے ہیں کہ تین دھاگے لیکر مریض کے قد کے برابر ناپ لیں۔ ناپنے کے بعد دھاگے کو ڈبل کر لیں پھر سات گرہیں لگانی ہیں ہر گرہ پر 6 مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر ایک گرہ لگائیں اس طرح سات گرہ لگا کر اس کو مریض کے گلے میں ڈال دیں اگر مریض کو کسی بھی قسم کا یرقان ہو تو چکنی چپڑی اشیاء اور گرم چیزوں سے بھی پرہیز کروانا لازمی ہے یہ دم فی سبیل اللہ کرنا ہے اور مریض کو ہدایت کریں کہ وہ دھاگہ استعمال کرنے کے پہلے ایک سوا ایک روپیہ غریبوں میں تقسیم کر دیں انشاء اللہ ہر قسم کے یرقان سے مکمل طور پر نجات ملے گی۔

## قلب کی نورانیت کیلئے:

روحانی علوم سے وابستہ افراد کیلئے یہ ذکر بہترین ہے اس کی کثرت سے صفائی قلب کے ساتھ ساتھ دل ونگاہ روشن ہوتی ہے انسان کا ظاہر وباطن صاف ہو کر دل آئینہ کی مانند ہو جاتا ہے۔ جس چیز کا خیال کر کے ذرا سی توجہ دل پر دی جائے تو اس کی مکمل ہسٹری سامنے آجاتی ہے۔ قلب کو روشن کرنے کیلئے، اپنی باطنی نگاہ کھولنے کیلئے اور روشن ضمیر بننے کیلئے میرے خیال میں اس سے افضل ذکر نہیں ہے۔



اگر اس کی زکات ادا کر دی جائے تو پھر نہ کسی چلے کی ضرورت باقی رہتی ہے نہ جنات وہمزاد قابو کرنے کی ضرورت ہے۔ اس ذکر کے عامل کے گرد خود جنات وہمزاد ہاتھ باندھ کر کھڑے رہتے ہیں۔

اس عمل کی زکات کا طریقہ یہ ہے کہ ان کلمات کو روزانہ دس ہزار مرتبہ 41 دن لگا تار پڑھیں تو اس کی زکات اکبر ادا ہو جائے گی۔

زکات صغیر کا طریقہ یہ ہے کہ روزانہ وقت مقرر کر کے 3125 مرتبہ 41 دن پڑھنے سے زکات صغیر ادا ہو جائے گی۔

زکات اصغر کا طریقہ یہ ہے کہ ہر نماز کے بعد ایک تسبیح ہمیشہ پڑھتے رہیں کچھ ہی عرصہ میں اثرات شروع ہو جاتے ہیں اس ذکر میں اتنی لذت ملتی ہے کہ انسان کی کوشش ہوتی ہے کہ چوبیس گھنٹے یہی ذکر کرتا رہے۔

اللهم یا خالق النور یا نور النور و تنورت بالنور
والنور فی نور نورك یا نور

## کالے علم کے ماہر جادوگروں سے مقابلہ:

اگر کسی شخص پر کوئی بار بار جادو کرواتا ہو یا کوئی جادوگر پیچھے لگا ہو اور سخت سے سخت جادو کروا رہا ہو اور اس جادو کی وجہ سے کاروبار ختم ہو گیا ہو اور جادو کی وجہ سے بیمار ہو گیا ہو اور کسی طرح بھی ٹھیک نہ ہو رہا ہو یا کسی کے گھر، کاروبار یا کسی انسان پر جنات وغیرہ کے اثرات ہوں اس کے مکمل توڑ کے لئے یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ بندش چاہے کتنی بھی سخت کیوں نہ ہو اور جادوگر چاہے کتنا بھی طاقتور نہ ہو اس عمل کے سامنے اس کا جادو بیکار ہو جائے گا یہ اللہ پاک کے کلام کی طاقت ہے۔ اللہ پر بھروسہ کر کے سورۃ مزمل شریف کو روزانہ سات مرتبہ پڑھیں سامنے ایک مٹی کا پیالہ رکھیں جس میں پانی ہو اور اس پر دم کر دیں یہی پانی روزانہ مریض کو پلائیں یا مکان ودکان میں چھڑکیں یاد رہے روزانہ نیا پانی لینا ہے اور روزانہ نیا دم کرنا ہے اول آخر سات سات مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں۔

انشاء اللہ صرف چند دنوں میں بڑے سے بڑے جادو کا خاتمہ ہو جائے گا اور ماہر سے ماہر

جادوگر بھی آپ کا کچھ نہ بگاڑ سکے گا۔سورۃ مزل کے اس عمل کے ساتھ ساتھ اسی کتاب کے اگلے صفحات کا عمل (لا علاج امراض وسحر جادو سے نجات) کی آیات کو زعفرانی سیاہی کے ساتھ لکھ کر مریض کے گلے میں پہنا دیں یا پھر گھر یا دکان میں لگا دیں انشاء اللہ ہمیشہ کیلئے ان چیزوں سے نجات مل جائے گی۔اس عمل سے جادو وغیرہ کے اثرات ختم ہونے کے علاوہ مکان و دکان میں خیر و برکت، کشادگی رزق، ترقی، صحت شفاء امراض بھی حاصل ہوتا ہے۔

## حفاظت مکان از جنات:

اگر مکان میں یا کسی بھی جگہ جنات کا بسیرا ہو اور کسی طرح بھی نہ جاتے ہوں تو ان کو نکالنے کیلئے سورۃ فیل مکمل لکھ کر گھر کے چاروں کونوں میں چسپاں کر دیں انشاء اللہ جنات بھاگ جائیں گے خواہ کتنی ہی تعداد میں ہوں۔

## نقش عداوت:

دو نا جائز دوستوں کی دوستی ختم کرنے کیلئے یہ نقش بہت کارآمد ہے اس نقش کو لکھ کر لیموں کے درمیان رکھ کر اس کے اوپر سات سوئیاں لگا دیں ایک بڑی سوئی درمیان میں لگائیں جو لیموں اور نقش کے آر پار ہو جائے باقی 6 سوئیاں نقش کے چاروں طرف لگائیں اب اس کو کسی خاردار درخت جس کے پھل ترش ہوں اس کی جڑ میں دفن کر دیں نا جائز ہرگز نہ کریں۔

۷۸۶

| ۱ | ۱۰ | ۴ |
|---|---|---|
| ۸ | ۵ | ۲ |
| ۶ | درمیان فلاں بن فلاں عداوت شود | ۹ |

## درد شقیقہ کیلئے:

درد شقیقہ نئے و پرانے کیلئے نقش ذیل لکھ کر سر میں باندھیں انشاء اللہ درد سے نجات ہوگی۔



۷۸۶

| یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ |
|---|---|---|---|
| یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ |
| یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ |

## ٹلی ہوئی ناف کیلئے:

اگر کسی کی ناف اپنی جگہ سے ہٹ جائے یا عورت کے رحم کا مسئلہ ہو تو اس نقش کو لکھیں اور درمیان کے خالی خانہ میں مریض کا نام لکھیں اس نقش کو عورت اپنے بازو کے ساتھ باندھے اور ناف کا مریض اس نقش کو موم جامہ کر کے ناف کے اوپر باندھے انشاء اللہ ٹلی ہوئی ناف اپنی جگہ واپس آ جائے گی۔

۷۸۶

| يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰن | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰن |
|---|---|---|
| يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰن | نام معه والده | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰن |
| يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰن | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰن | يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰن |

## عمل برائے ہر مقصد:

ہر طرح کے جملہ مقاصد کے حصول کیلئے باطہارت ہو کر خوشبو لگا کر یقین قلب کے ساتھ سورۃ فاتحہ اس طرح پڑھیں کہ جب آیت

إِيَّاكَ نَعْبُدُ وإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ (5) اهدنَـــا الصِّرَاطَ الْمُستَقِيمَ

(سورہ فاتحہ آیت ۶۔۵)

پر پہنچیں تو اس کے بعد اپنا مقصد بیان کریں۔یاد رہے کہ مقصد کیلئے صرف نام لینا کافی ہے اس سورۃ کو اکیس دن لگا تار پڑھیں اور اس کی تعداد میں کمی بیشی ہرگز نہ ہونی چاہئے انشاء اللہ 21 دن میں ہر مقصد پورا ہوگا۔پڑھنے کی تعداد یہ ہے۔

| دن | پڑھنے کی تعداد | دن | پڑھنے کی تعداد |
|---|---|---|---|
| پہلے دن | 1مرتبہ | 12 | 30 |
| دوسرے دن | 30مرتبہ | 13 | 70 |
| 3 | 8 | 14 | 1 |
| 4 | 40 | 15 | 30 |
| 5 | 4 | 16 | 40 |
| 6 | 30 | 17 | 10 |
| 7 | 30 | 18 | 50 |
| 8 | 5 | 19 | 1 |
| 9 | 200 | 20 | 30 |
| 10 | 2 | 21 | 200 |
| 11 | 1 | | |

## مردہ کا ہمزاد قابو کرنا:

کسی دوسرے کے ہمزاد کو اپنے قابو میں کرنے کیلئے کسی ایسے شخص کا انتخاب کریں جسے زندگی میں آپ اچھی طرح جانتے ہوں چاہے وہ آپ کا رشتہ دار ہو یا غیر صرف آپ کا اس کے متعلق جاننا ضروری ہے۔

اب بعد نماز عشاء مرحوم کی قبر پر جائیں اور ساتھ پھولوں کی چادر لیکر جائیں چادر کو مرحوم کی قبر پر چڑھادیں اور اگربتی روشن کریں۔

اب مرحوم کے پہلو میں دوزانو ہو کر بیٹھ جائیں اپنا منہ مغرب کی طرف رکھیں اول آخر درود تاج اکیس اکیس مرتبہ پڑھیں بعد عمل ذیل کو اکیس سو مرتبہ پڑھیں دل کو مضبوط رکھیں ڈر خوف کو پاس نہ آنے دیں جو کچھ ہوگا سب نظر کا دھوکہ ہوگا عمل شروع کرنے سے پہلے آیت الکرسی و چاروں قل



کا دائرہ لگالیں تاکہ تسلی رہے انشاء اللہ اکیس دنوں میں ہمزاد سامنے آجائے گا جب سامنے آئے تو قول قرار کرلیں اور اس کی تازندگی پابندی کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ان اللہ علیٰ کل شیء قدیر سَخّرہ ھَمْزادُ فلاں بن فلاں یا حی یاقیوم بحق لا الہ الا انت سبحانك انی کنت من الظالمین

## شادی فوراً ہوجانے کا عمل:

اگر کوئی شادی کا طالب ہو مگر نہ ہو رہی ہو یا بچیوں بچوں کے رشتے نہ آتے ہوں بات بن بن کر بگڑتی ہو وجہ چاہے جو مرضی ہو اس عمل کو کریں انشاء اللہ 21 دنوں میں بات پکی ہوجائے گی کئی مرتبہ کا آزمودہ عمل ہے۔ جو شادی کا طالب ہو وہ خود یا بچوں کے والدین میں سے کوئی بھی پڑھ سکتا ہے۔ قرآن پاک کی ان آیات کو 319 مرتبہ اول آخر درود پاک 11+11 مرتبہ کے پڑھیں اور مقصد کی دعا کریں جن گھروں میں رزق حلال آتا ہوگا اور زہد و تقویٰ بھی ہوگا وہاں صرف تین دنوں میں ہی رشتہ آجائے گا۔

الم (1) اللّٰهُ لا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّومُ

(2) نَزَّلَ عَلَيْكَ الْكِتَابَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَأَنزَلَ التَّوْرَاةَ وَالْإِنجِيلَ (سورۃ آل عمران آیت 1-2-3)

## فراخی رزق کی انگشتری:

فراخی رزق اور حصول مال و دولت کیلئے دشمنوں کو مغلوب کرنے کیلئے اس کے علاوہ سحر جادو بندش و نظر بد سے حفاظت کیلئے ایک عقیق کا نگینہ لیکر اس پر عروج ماہ بروز جمعرات کلمات ذیل کندہ کروا کر چاندی کی انگوٹھی میں جڑوا کر دائیں ہاتھ میں پہن لیں۔ انشاء اللہ جملہ مقاصد حل ہونا شروع ہوجائیں گے۔ اس انگوٹھی کو پہن کر غسل خانے میں ہرگز نہ جائیں بلکہ جاتے وقت باہر اتار کر جائیں اور واپس آکر پاک صاف ہو کر دوبارہ پہن لیں۔

الٓمٓ الٓمٓ الٓمٓصٓ الٓرٰ الٓرٰ الٓمٓرٰ الٓرٰ الٓرٰ كٓهٰيٰعٓصٓ طٰهٰ طٰسٓمٓ طٰسٓ
طٰسٓمٓ الٓمٓ الٓمٓ الٓمٓ يٰسٓ صٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ حٰمٓ حٰمٓ
حٰمٓ قٓ نٓ

## ہر ماہ و دن کے مخصوص طلسمات:

ذیل میں ہر دن اور ہر مہینے کے علیحدہ علیحدہ طلسمات درج ہیں ان طلسمات کے بے شمار فوائد ہیں اگر ان کو ہی ہر مہینے اور ہر دن استعمال کیا جاتا رہے تو کسی بھی قسم کی نحوست، پریشانی جناتی و آسیبی اثرات، بندش، رکاوٹ، نحوست سیارگان، نظر بد، جادو ٹونہ کے اثرات وغیرہ وغیرہ انسان کے قریب بھی نہیں بھٹکتے اگر ان کی تفصیل علیحدہ علیحدہ درج کی جائے تو اس کیلئے کئی صفحات درکار ہوں گے اس لئے مختصراً ان کے متعلق اتنا ہی کہنا کافی ہے کہ ان کے استعمال کرتے رہنے سے کوئی پریشانی یا رکاوٹ انسان کے قریب نہیں آسکتی۔

ان کے استعمال کا طریقہ بھی بہت آسان ہے دنوں کے طلسمات کو روزانہ صبح اٹھ کر لکھنا ہے اور طلوع آفتاب کے وقت یا پھر بعد نماز فجر اس کو عرق گلاب یا آب زم زم کے ساتھ مکس کر کے پانی پی لینا ہے اور مہینوں کے طلسمات بھی ہر مہینے کی قمری تاریخ کی پہلی کو صبح کے وقت لکھ کر عرق گلاب یا زم زم میں دھو کر پی لیں اگر کوئی بارہ ماہ لگاتار ہر ماہ کا طلسم استعمال کرتا رہے اور اس میں ناغہ نہ آئے تو ایک سال میں اس کا چلہ پورا ہو جائے گا پھر اس کو روزانہ پینے کی ضرورت نہیں رہے گی صرف ایک ماہ میں ایک تعویز مطلوبہ مہینے کا پیتا رہے تو کوئی پریشانی یا رکاوٹ قریب تک نہ بھٹکنے پائے گی۔

طلسم بروز اتوار

۷ ن ٤ ۲ لہ ہ ہ ہ ھح ll ll ll ء ٤ ۹ ۹ ۹ ۹ ۹

طلسم بروز پیر

ll ہ ll ll ۸ ۷ ll lll ۸ ہ ٤ ll ۸ ط ہ و ك ll ط ا ۸ ا ا



طلسم بروز منگل

۹ ۹ م lll ll ll ۲ ll ۷ ۹ ll lll ط ط و ك lll ۷ ll ۸ ۸

طلسم بروز بدہ

ll ll ۱۹ ط ll ۹ ك ۸ ll ll ll ك ۹ ہ ۹ ll۹ ll

طلسم بروز جمعرات

ہ ll ll lll ۸۸ lll llll ء ا ى ر ل llll llll ll ۲ ۲ ہ ۹

طلسم بروز جمعہ

ا ۲ ۳ ll ء ۹ ا ط llllll ll ll ۹ ا ل م ا

طلسم بروز ہفتہ

ح ہ ۹ lll ۲ ۳ llll llll lll ۲ ll ط و ن ۳ ا ۹ ۲ ۲

طلسم ماہ محرم الحرام

سح lll ۹ ا ط ا ۹ ll ك ا ۲ ۸ ۸ ll ك ا ۹ م

طلسم ماہ صفر المظفر

ll ۹ ll ۹ ۹ ۹ ۹ ll ll ۹ ۹ ۹ ll ll

طلسم ماہ ربیع الاول

۸ صح ۹۱ اا اا اا ۸ ااا اا ۹ ۸ ۸ ٥

طلسم ماہ ربیع الثانی

۹ ا محه ااا اا ۹ ۸ ۸ اا ۳ ۳ ا ٤ ا ۳ اا

طلسم ماہ جمادی الاول

طهھم ط ا ط ا ۸ ۸ ۹ ا ۸ ۸ ۳ ۲ ۸ ۳ ا ٤ ا ۳ اا

طلسم ماہ جمادی الثانی

۹ ٥ ۹ اا ع ااا ۲ ۲ ۹ ٥ ٥ اا ع ۷ ۹ ۹ اا

طلسم ماہ رجب المرجب

۹ ل ع ااا ۸ ا ۹ مح ۸ ع ا ۹ ۹ ۸ ۸

طلسم ماہ شعبان

٥ ۸ ا ۸ ۸ ۸ اا ااا ۹ ااا

طلسم ماہ رمضان المبارك

٥ ٥ ع ك ااا اا اا ۹ ٥ ل ٥ كل شيئى وحيى اح يا رحمٰن



طلسم ماہ شوال المكرم

حصر ۸ ا ۸ ۸ ۸ ااا ۸ ۸ ۸ ۸ ۸ سصر ٦ ۹ ۹ ۹ ۹

طلسم ماہ ذی قعد

امحلو لك الملك امحلوه ٥ ع ع ع

طلسم ماہ ذی الحجه

فالله خير حافظا وهو ارحم الرحمين

## اخراج دشمن:

ایسا شخص جس سے اہل محلّہ تنگ ہوں اور سب یہ مل کر چاہ رہے ہوں کہ وہ یہ گھر و محلّہ چھوڑ کر چلا جائے تو ایسے شخص کو محلّہ سے نکالنے کیلئے نقش ذیل کو قمری منزل نثرہ میں لکھ کر اس شخص کے گھر میں کسی جگہ دفن کر دیں انشاء اللہ مطلوبہ شخص خود بخود وہ گھر و محلّہ چھوڑ کر چلا جائے گا۔ ناجائز ہرگز نہ کریں ورنہ گناہ گار ہوں گے اور دنیا و آخرت میں ذلیل و خوارہ ہوں گے۔

## اولاد نرینہ کیلئے:

اولاد نرینہ کیلئے ان کلمات کو مشک وزعفران کی سیاہی کے ساتھ لکھ کر عورت اپنے گلے میں پہنے انشاء اللہ تعالیٰ اولاد نرینہ ہوگی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم : علی علی علی علی علی علی علی علی لہ لہ
لہ لہ لہ لہ بہ بہ بہ بہ بہ بہ بہ ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو لا الہ لا اللہ
محمد رسول اللہ علی ولی اللہ وصلی اللہ علی محمد والہ یااللہ یا
شکیکفی یا قاھرو یا اللہ

## ایضاً:

ایک سفید کاغذ پر زعفرانی سیاہی کے ساتھ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم 110 مرتبہ لکھ کر پانی میں حل کریں اوراگر بارش کے پانی میں یا آب زم زم میں حل کریں تو زیادہ بہتر ہے پھراس پانی کو عورت کو پلائیں انشاء اللہ عورت صاحب فرزند ہوگی۔

## عزیز خلائق ہونا:

تمام خلق میں عزیز ہونے اوراپنا نام پیدا کرنے کیلئے اس ذکر کا ورد کرنا بہت مجرب ہے اس ذکر کا کرنے والے کو تمام خلائق اپنا عزیز دوست رکھتی ہے۔ ہر شخص تابع وفرمانبردار رہتا ہے اگر کسی کو کوئی کام کہا جائے تو وہ ہرگز انکار نہ کرے گا۔ اس عمل کے عامل کو انسان تو انسان، حیوان بھی اور کل مخفی مخلوقات جنات وغیرہ اور پرندے غرض ہر چیز اپنا دوست رکھتی ہے۔

اس ذکر کو کرنے کا سب سے آسان طریقہ یہ ہے کہ ہر فرض نماز کے بعد ایک تسبیح اپنے معمول میں رکھیں انشاء اللہ صرف ایک چلہ میں ہی اس کے اثرات کھل کر سامنے آجاتے ہیں اوراگر کوئی شخص اس طرح نہ کر سکے تو روزانہ بعد نماز عشاء 313 مرتبہ پڑھے اور چنبیلی کا تیل سامنے رکھا کرے روزانہ بعد ورد اس تیل پر دم کر دیا کرے اب جب بھی کوئی حاجت ہو تو اس کو چہرے پر لگا کر اس کے سامنے جائیں ہرگز انکار نہ کرے گا اور کوئی روزانہ صبح کو یہ تیل لگا لیا کرے تو جس کی نظر چہرے



ے گی وہ مطیع ہوتا رہے گا۔ اگر ہمیشہ استعمال کرتے تو عزیز خلائق ہو ہر شخص مطیع وفرمانبردار ہو ہر وقت لوگوں کا ہجوم رہے۔

یاعزیز تعظمتُ باالعظمته والعظمة فی عظمة عظمتك یا عظیم

## رفع مشکلات:

ہر قسم کی مشکلات کو رفع کرنے کیلئے اس نقش کو لکھ کر کھلے آسمان کے نیچے صحن یا چھت پر کھڑے ہو کر رات کو دو بجے ہاتھوں کو آسمان کی طرف بلند کرتے ہوئے اللہ پاک سے اپنی حاجت بیان کریں اوراپنی مشکلات کے حل کیلئے دعا کریں انشاء اللہ تعالیٰ صرف چند دنوں میں ہی ہر مشکل آسان ہو جائے گی اس طریقہ کو میرے کئی شاگرد کر چکے ہیں کبھی بھی مایوسی کا سامنا نہیں کرنا پڑتا اللہ پاک فوراً مشکل کو آسان کر دیتے ہیں۔

جب حاجت پوری ہو جائے تو کسی میٹھی چیز پر فاتحہ پڑھ کر اللہ کا شکر ادا کریں اور ختم کی چیز بچوں میں تقسیم کر دیں۔

## علاج امراض وسحر جادو سے نجات:

ہر قسم کے جسمانی مرض، آسیب وجنات کے اثرات کیلئے اور نظر بد کے خاتمہ کیلئے کاروبار بندش کیلئے، بندش چاہے کوئی بھی ہو گھر میں ہو یا کاروبار کے مقام پر ہو اور ہر طرح کے جسمانی یا

روحانی امراض کیلئے آیات ذیل پڑھ کر مریض پر دم کریں یا زعفرانی سیاہی کے ساتھ لکھ کر پانی میں حل کر کے پلائیں انشاء اللہ شفاء ہوگی۔ اسی طرح جادو چاہے کسی قسم کا ہو اور چاہے کتنا ہی پرانا کیوں نہ ہو قرآن پاک کی آیات ذیل پڑھ کر مریض پر روزانہ دم کریں اور یہی آیات چینی کی پلیٹ پر یا سادہ کاغذ پر لکھ کر آب زم زم میں حل کر کے مریض کو پلاتے رہیں انشاء اللہ صرف سات دنوں میں ہر طرح کے علم کا توڑ ہو جائے گا اور یہی آیات زعفرانی سیاہی کے ساتھ لکھ کر مریض کے گلے میں بھی ڈال دیں تا کہ آئندہ بھی ہمیشہ کیلئے متاثرہ مریض کی جان چھوٹ جائے علاج شروع کرنے سے پہلے کچھ صدقہ وخیرات ضرور کرنی چاہئے۔

1: وَيَشْفِ صُدُورَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِينَ

(سورۃ توبہ14)

2: وَشِفَاءٌ لِّمَا فِي الصُّدُورِ

(سورہ یونس57)

3: يَخْرُجُ مِنْ بُطُونِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ أَلْوَانُهُ فِيهِ شِفَاءٌ لِّلنَّاسِ (سورۃ نحل69)

4: وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ وَلَا يَزِيدُ الظَّالِمِينَ إِلَّا خَسَارًا (سورۃ بنی اسرائیل82)

5: وَإِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِينِ

(سورۃ شعراء80)

6: قُلْ هُوَ لِلَّذِينَ آمَنُوا هُدًى وَشِفَاءٌ

(سورۃ حم السجدہ 44)

7: فَلَمَّا أَلْقَوْا قَالَ مُوسَىٰ مَا جِئْتُم بِهِ السِّحْرُ إِنَّ اللَّهَ سَيُبْطِلُهُ إِنَّ اللَّهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِينَ

(سورۃ یونس81)

8: لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِّنْ أَنفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ



عَلَيْكُم بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ

فَإِن تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ (سورۃ توبہ129)

9: وَبِالْحَقِّ أَنزَلْنَاهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا مُبَشِّرًا وَنَذِيرًا

(سورۃ بنی اسرائیل105)

## رزق میں برکت وفراخی کیلئے:

حصول برکت وفراخی کیلئے روزانہ بعد نماز فجر اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک کے ساتھ ایک سو ایک مرتبہ آیت مذکورہ

لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِينُ

پڑھتے رہیں رزق میں برکت اور فراخی ہوگی غیب سے اللہ پاک مدد فرمائے گا کبھی تنگی دستی کی نوبت نہ آئے گی کچھ پتہ نہ چلے گا کہ مال ودولت کہاں سے آرہا ہے۔

## پتھری اور پیشاب میں رکاوٹ کیلئے:

پیشاب میں رکاوٹ یا پتھری کی شکایت ہو تو قرآن پاک کی آیات ذیل کو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر پلائیں انشاء اللہ پتھری خود بخود ریزہ ریزہ ہو کر نکل جائے گی چند مرتبہ اس عمل کو کریں اور تعویز کو پاس رکھیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا فَكَانَتْ هَبَاءً مُّنبَثًّا (سورہ واقعہ آیت ٦-٥)

وَحُمِلَتِ الْأَرْضُ وَالْجِبَالُ فَدُكَّتَا دَكَّةً وَاحِدَةً (سورہ الحقۃ آیت ١٤)

تعویز ہے۔

٧٨٦

| يا غفور | يا غفور | يا غفور |
|---|---|---|
| يا غفور | يا غفور | يا غفور |
| يا غفور | يا غفور | يا غفور |

## شوگر کا روحانی علاج:

شوگر کو کنٹرول کرنے کیلئے اس کا روحانی علاج یہ ہے کہ قرآن پاک کی اس آیت کو زبانی یاد کرلیں اب جب بھی کوئی چیز کھائیں پئیں اول آخر تین تین مرتبہ درود پاک کے ساتھ آیت ذیل کو تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور بے فکر ہو کر کھائیں۔ انشاء اللہ شوگر ہمیشہ نارمل رہے گی نہ کسی پرہیز کی ضرورت ہے اور نہ ہی دوائیوں کی یہ اللہ پاک کے کلام کا معجزہ ہے اگر پورا دن ہر چیز پر دم کرنا مشکل ہو تو کم از کم تین مرتبہ دن میں پانی پر دم کر کے پی لیا کریں اور بے فکر ہو کر جو مرضی کھائیں پئیں اللہ کے کرم سے مذکورہ عمل سے شوگر کے بے شمار مریض شفایاب ہو چکے ہیں۔

رَّبِّ أَدْخِلْنِي مُدْخَلَ صِدْقٍ وَأَخْرِجْنِي مُخْرَجَ صِدْقٍ وَاجْعَل لِّي مِن لَّدُنكَ سُلْطَانًا نَّصِيرًا (سورہ بنی اسرائیل آیت ۸۰)

## روحانی خدمات حاصل کریں

ہر قسم کی روحانی جسمانی سحری و آسیبی اثرات، ہر طرح کی بندش کا توڑ، سحر جادو ٹونہ، تعویزات کے اثرات ختم کرنا اور ہر طرح کی روحانی و جسمانی بیماری، شوگر، بواسیر، یرقان، جوڑوں کا درد، مہروں کا درد، فالج، لقوہ وغیرہ کا مکمل روحانی علاج فون پر دم کے ذریعے فی سبیل اللہ کیا جاتا ہے نیز ہر قسم کی جسمانی پیچیدہ امراض کے علاج کیلئے رابطہ کریں۔

نیز عملیات وتعویزات سیکھنے کے خواہش مند حضرات رابطہ کریں۔

**0345.5210338**

## ردطلسمات:

اگر کسی شخص پر کسی عامل نے طلسمات کے ذریعے کسی بھی طرح کی بندش کی ہو اور وہ کسی بھی طرح سے ختم نہ ہو رہی ہو تو ہر ایسی بندش یا عمل جو طلسمات کے ذریعے لگائی گئی ہو یا آپ کا کوئی عمل طلسم الٹا ہو گیا ہو تو اس کے توڑ کیلئے اس طلسم کو استعمال کریں انشاء اللہ طلسمات کے ہر عمل کا توڑ ہو جائے گا اور ہر طرح کی بندش وغیرہ فوراً ختم ہو جائے گی۔



طریقہ یہ ہے کہ اس طلسم کو نوچندی جمعرات یا کسی بھی اتوار کے دن طلوع آفتاب کے وقت لکھیں۔ دو عدد لکھیں ایک مریض کے گلے میں ڈالیں اور ایک کو عرق گلاب یا آب زم زم میں حل کر کے رکھیں اور مریض کو روزانہ پیتے رہنے کی ہدایت کریں انشاء اللہ صرف سات دنوں میں ہر طرح کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔

## تسخیر ارواح:

تسخیر ارواح کا یہ عمل انتہائی مستند ہے اس کے کرنے والا یقیناً ناکام نہیں ہوگا۔

طریقہ یہ ہے کہ نوچندی جمعرات کو عمل شروع کرنا ہے یعنی بدھ کا دن گزار کر جمعرات کی رات جو آئے گی اس میں کرنا ہے دو رکعت نماز نفل بہ نیت حاجت پڑھ کر قرآن پاک کی آیت ذیل

وَعِندَهُ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا إِلَّا هُوَ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَمَا تَسْقُطُ مِن وَرَقَةٍ إِلَّا يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِي ظُلُمَاتِ الْأَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَلَا يَابِسٍ إِلَّا فِي كِتَابٍ مُّبِينٍ (سورہ الانعام آیت ۵۹)

پڑھنی ہے ترک حیوانات کے ساتھ پرہیز جلالی کرتے ہوئے خلوت اختیار کریں ایک وقت، ایک جگہ اور ایک لباس رکھتے ہوئے آیت بالا کو ہر روز سو مرتبہ لگا تار سات دن پڑھیں اس کے ساتھ ساتھ روزانہ اللہ پاک کے یہ اسم الٰہی بھی ورد میں رکھیں۔

| | | |
|---|---|---|
| جمعرات | ہزار مرتبہ | یا حنان یا منان |
| جمعہ | ہزار مرتبہ | یا ذوالجلال و الا کرام |
| ہفتہ | ہزار مرتبہ | یا اللہ |
| اتوار | ہزار مرتبہ | یا رحمن یا رحیم |
| پیر | ہزار مرتبہ | یا واحد یا احد |
| منگل | ہزار مرتبہ | یا صمد |
| بدھ | ہزار مرتبہ | یا حی یا قیوم |

انشاء اللہ ایک ہفتہ میں ارواح ظاہر ہونا شروع ہو جائیں گئیں اپنا مطلب بیان کریں وہ پورا کریں گئیں۔

## کشف کیلئے:

حصول کشف کیلئے روزانہ نماز فجر کے بعد یہ پڑھیں

| | |
|---|---|
| لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ | 4 تسبیح |
| اِلَّا اللّٰہُ | 4 تسبیح |
| اللّٰہُ ھُوَ | 4 تسبیح |

لگا تار 41 دن کریں وقت وجگہ ایک رکھیں لباس پاک صاف وخوشبودار ہو انشاء اللہ کشف حاصل ہوگا۔

## امتحان میں کامیابی:



امتحان میں کامیابی کیلئے روزانہ بعد نماز عشاء اول آخر درود شریف کے درمیان میں 313 مرتبہ

اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ

پڑھ کر دعا کریں یہ عمل امتحان کا نتیجہ آنے تک جاری رکھیں انشاء اللہ کامیابی حاصل ہوگی۔

## تحریری جواب حاصل کرنا:

اس عمل کے ذریعے ہر سوال کا جواب بذریعہ تحریر حاصل کیا جاسکتا ہے عمل اس طرح ہے کہ چاندرات کو عمل شروع کریں پرہیز جمالی کے ساتھ ایک عدد کھلا ہوا چاقو مصلےٰ پر رکھیں اور اپنی چادر میں خوب عطر بسائیں اب قبلہ رخ ہو کر 405 مرتبہ اس عمل کو پڑھیں اول آخر تین مرتبہ درود شریف پڑھیں یہ عمل کل ساٹھ یوم کا ہے پہلے بیس دن پڑھ کر ایک دن ناغہ کریں پھر بیس دن پڑھ کر ایک ناغہ کریں اسی طریقے سے کل 62 دن میں یہ عمل مکمل ہوگا۔ جب عمل مکمل ہو جائے تو کسی میٹھی چیز پر نیاز دیں اور بچوں میں تقسیم کردیں۔

اب جب بھی کسی سوال کا جواب لینا ہو تو اسی عمل کو 405 مرتبہ پڑھ کر سوال ایک صاف کاغذ پر لکھ کر اپنے سرہانے رکھ دیں انشاء اللہ صبح جب اٹھیں گے تو اس پر جواب لکھا ہوگا۔

عمل یہ ہے

قُلْ اُوحِیَ اِلَیَّ اَنَّہُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْآناً عَجَباً ( 1 ) یَھْدِیْ اِلَی الرُّشْدِ فَآمَنَّا بِہٖ اُحْضُرْ یَا خُدَّامُ ھٰذِہِ السُّوْرَۃِ بِحَقِّ مُحَمَّدٌ مُصْطَفٰی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ (سورہ جن آیت ۲-۱)

## میاں بیوی کی واپسی کیلئے:

اگر میاں یا بیوی میں سے کوئی ناراض ہو کر چلا گیا ہو اور کسی طور پر واپس نہ آرہا ہو تو ان کلمات کو کسی اچھی ساعت میں سفید کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے دو کاغذوں پر علیحدہ علیحدہ لکھیں ایک کو پانی میں گھول کر خود پی لے دوسرے کو اپنے پاس رکھے انشاء اللہ مطلوب خود بخود واپس آجائے گا اور

ہرگز انکار نہ کر سکے گا اگر یہ تعویز پاس رکھ کر مطلوب کو منانے کیلئے جائیں تو فوراً ساتھ چلنے پر راضی ہو جائے گا۔

بسم الله الرحمٰن الرحيم : اللهم يا رب مغيشا يا مثيثا يا طليشا يا صكا يا حشاء بالع لحالى ١٨ ١١٢ ١١ ٢ء ٢٢ ١٢ ١٠١١٢

مبارك بادبه يا قاهر و يا بدوح يا الله

## رکاوٹوں کو دور کرنے کیلئے:

زندگی میں کسی بھی طرح کی رکاوٹ ہو کاروباری ہو، خرید وفروخت ہو یا شادی بیاہ میں ہو، غرض جو مرضی رکاوٹ ہو اس کو دور کرنے کیلئے اس نقش کو لکھ کر سبز کپڑے میں لپیٹ کر گلے میں پہن لیں انشاءاللہ ہر طرح کی رکاوٹ سے نجات ملے گی۔

۷۸۶

| سلام | علیٰ | نوح | فی العا لمین |
|---|---|---|---|
| ٦٥ | ٣٢١ | ١٣٢ | ١٠٩ |
| ٣٢٠ | ٦٢ | ١١٢ | ١٣٣ |
| ١١١ | ١٣٤ | ٣١٩ | ٦٣ |

## کاروبار میں ترقی کیلئے:

کاروبار میں ترقی اور مال ودولت میں اضافہ کیلئے اس نقش کو دو عدد لکھیں ایک کو گلے میں پہن لیں اور دوسرے کو دکان میں لگا دیں انشاءاللہ کاروبار میں ترقی ہوگی اور رزق کے دروازے کھل جائیں گے ہر وقت گاہکوں کا رش لگا رہے گا۔

۷۸۶

| ١٥٨٧ | ١٦٠١ | ١٥٩٧ | ١٥٩٤ |
|---|---|---|---|



| ١٥٩٨ | ١٥٩٣ | ١٥٨٨ | ١٦٠٠ |
|---|---|---|---|
| ١٥٩٢ | ١٥٩٥ | ١٦٠٣ | ١٥٨٩ |
| ١٦٠٢ | ١٥٩٠ | ١٥٩١ | ١٥٩٦ |

## ہر قسم کے جادو کا توڑ:

سخت سے سخت سحر وجادو کے توڑ کیلئے یہ عمل کارگر ہے ایسا جادو و بندش جو کسی دوسرے عمل سے نہ ٹوٹتی ہو اور ہر عمل ناکام ہو چکا ہو تو اس عمل کو کریں انشاءاللہ پہلی ہی مرتبہ کرنے سے ہر طرح کے جادو کا توڑ ہو جائے گا۔ اگر ایک مرتبہ سے مکمل طور پر جادو کا خاتمہ نہ ہو تو تین مرتبہ کریں۔

طریقہ یہ ہے کہ بیری کے سات پتے لیں اور انہیں دو پتھروں کے درمیان باریک پیس کر پانی سے بھرے برتن میں ڈال دیں پھر ان پتوں کو ہاتھ سے اوپر نیچے کرتے ہوئے آیت الکرسی اور معوذات کی تلاوت کریں اور پانی پر دم کرتے رہیں اس کی تلاوت کی تعداد مقرر نہیں ہے چند منٹ تک بغیر گنے ہوئے کرتے رہیں اور دم کرتے رہیں۔

اس کے بعد قرآن پاک کی آیات ذیل

1: فَلَمَّا أَلْقَوا قَالَ مُوسَى مَا جِئْتُم بِهِ السِّحْرُ إِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهُ إِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ( 8 1 ) وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمَاتِهِ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُون (سوره یونس آیت ۸۱ ـ ۸۲)

2: فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوا يَعْمَلُون ( سوره الاعراف ايت ۱۱۸ )

رَبِّ مُوسَى وَهَارُون (سوره الاعراف آیت ۱۲۲ )

3: وَأَلْقِ مَا فِي يَمِيْنِكَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوا إِنَّمَا صَنَعُوا كَيْدُ سَاحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ أَتَى ( 6 9 ) فَأُلْقِيَ السَّحَرَةُ سُجَّداً قَالُوا آمَنَّا بِرَبِّ هَارُونَ وَمُوسَى (سوره طٰهٰ ٦٩ ـ ٧٠ )

ایک کاغذ پر زعفران کے ساتھ یا پھر ہلدی کے ساتھ یا پھر کالی سیاہی کے ساتھ لکھ کر اس

پانی میں حل کردیں اس پانی کو چند ایام مریض کو پلائیں اور اسی پانی سے مریض غسل کرتا رہے۔

یاد رہے کہ غسل کسی پاک صاف کیاری وغیرہ میں کرے تا کہ پانی کے اوپر پاؤں نہ آئے اور بے حرمتی نہ ہو اس کے ساتھ یہ ہدایت یاد رکھیں کہ اس پانی میں مزید پانی شامل نہ کریں اس لئے پہلے ہی کافی سارا پانی لے لینا چاہیے تا کہ مزید پانی کا اضافہ کرنے کی ضرورت نہ رہے۔ اس کے علاوہ اس پانی کو گرم بالکل نہیں کرنا ورنہ اس کی تاثیر ختم ہو جائے گی۔

تین دن تک اس پانی سے غسل کرنا اور سات دن تک اس پانی کو پینا ہر قسم کے سخت سے سخت جادو کو ختم کرتا ہے۔

## برائے محبت:

جائز محبت کیلئے نقش ذیل فوراً کام کرتا ہے مطلوب کو حاضر کرنے اور اپنے تابع بنانے کیلئے نقش کو بروز جمعرات یا جمعہ کو لکھ کر ایک کو کسی پاک و صاف جگہ دفن کردیں ایک کو انار کے درخت کے ساتھ باندھیں اور ایک طالب کو دیں کے وہ اپنے پاس رکھے۔ ناجائز نہ کریں ورنہ اس نقش کے موکل کے عتاب سے نہ بچ سکیں گے۔

| ح | | ب |
|---|---|---|
| | اللهم سخرلی قلب فلان بن فلان<br>بالالفة والشفقة و<br>العشق فلان بن فلان<br>بحق یا بدوح | |
| د | | و |

عزمت علیکم واقسمت علیکم بحق سلیمان ابن داؤد
یا غزیدائیل العجل الساعة الوحا دائما ابدا



## غیبی امداد حاصل کرنا:

ہر کام اور ہر مسئلے کے غیبی حل اور امداد کیلئے یہ عمل مجرب ہے میرے کافی سارے شاگردوں نے یہ عمل کر رکھا ہے اس کے حیرت انگیز نتائج ظہور پذیر ہوتے ہیں۔

نوچندی اتوار سے اس عمل کو شروع کریں ہفتہ کا دن گزار کر اتوار کی رات کو آدھی رات گزرنے کے بعد قبلہ رخ ہو کر 119 مرتبہ یالطیف پڑھیں اس کے بعد

إِنَّ اللَّهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِينُ (سورہ الذاریات آیت ۵۸)

کو بھی 119 مرتبہ پڑھیں اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اس عمل کو 40 دن لگاتار کریں 41 ویں دن اس نقشکو لکھ کر گلے میں پہن لیں۔ اس نقش کو زعفران کے ساتھ لکھیں اور لکھتے وقت کو بان کی دھونی دیں انشاءاللہ غیبی امداد کا سلسلہ شروع ہو جائے گا بعد چلہ کے روزانہ یالطیف 119 مرتبہ اور آیت 19 مرتبہ پڑھتے رہیں۔ یاد رہے اس آیت کو بھی نقش کے چاروں طرف ایک ایک مرتبہ ضرور لکھ لیں۔

۷۸۶

| ۵۹۲ | ۵۹۵ | ۵۹۸ | ۵۸۵ |
|---|---|---|---|
| ۵۹۷ | ۵۸۶ | ۵۹۱ | ۵۹۶ |
| ۵۸۷ | ۶۰۰ | ۵۹۳ | ۵۹۰ |
| ۵۹۴ | ۵۸۹ | ۵۸۸ | ۵۹۹ |

## مردہ روح سے ملاقات کرنا:

جب بھی اپنے کسی عزیز رشتہ دار کی روح سے خواب میں ملاقات کر کے بات چیت کرنی ہو تو ایسا کریں کہ نماز فجر کے بعد 40 مرتبہ سورہ التکاثر اول آخر پانچ پانچ مرتبہ درود پاک پڑھیں بعد پڑھائی دعا کریں کہ

الٰہی فلاں بن فلاں سے میری ملاقات ہو

اس کے بعد بعد نماز ظہر 45 مرتبہ پڑھ کریہی دعا کریں پھر بعد نماز عصر 50 مرتبہ پڑھیں پھر بعد نماز مغرب 55 مرتبہ پڑھیں پھر بعد نماز عشاء 60 مرتبہ پڑھیں اور دعا کریں جب رات کو سونے لگیں تو پاک صاف بستر پر سوئیں خوشبو لگا کر لیٹ کر سورۃ مذکورہ بالا لاتعداد پڑھتے ہوئے سو جائیں یہاں تک کے نیند آ جائے بحکم اللہ اسی رات مرحوم سے ملاقات ہوگی جو پوچھنا ہو پوچھ لیں انشاء اللہ ہر سوال کا سو فیصد درست جواب ملے گا۔

## حصول رزق اور برکت:

27 ویں رمضان کی رات کو بعد نماز عشاء سات دانے جوَ کے لیکر ہر دانے پر 70 مرتبہ یا رزاقِ پڑھ کر دم کریں سات دانوں پر کل 490 مرتبہ پڑھائی ہوگی اب ان سات عدد جو کو اپنے پرس وغیرہ میں ڈال دیں انشاء اللہ ایک سال تک وہ پرس، بٹوہ روپوں سے ہمیشہ پُر رہے گا۔

## رجوع خلق و تسخیر خلق:

تسخیر خلق کے خواہش مندوں کیلئے ایک آسان، مختصر اور آزمودہ عمل پیش خدمت ہے اس کو کریں اور دعاؤں میں یاد رکھیں۔ اس کے کرنے سے لوگ جوق در جوق حاضر ہوتے ہیں۔ حکیم، ڈاکٹر اور عامل حضرات کیلئے نایاب عمل ہے اس کی قدر کریں میرے کئی شاگرد اس کو کر چکے ہیں اس عمل کو ہر ماہ صرف چار دن کیا جاتا ہے۔ صرف چار دن کرنے سے تسخیر عوام الناس حاصل ہو جاتی ہے اس عمل کو کرنے کے بعد کسی اور عمل کی ضرورت باقی نہیں رہتی نو چندی جمعہ کی رات کو اس عمل کو شروع کریں یعنی جمعرات کا دن گزار کر جو جمعہ کی رات آئے اس رات کو عمل شروع کرنا ہے اول آخر درود پاک کے ساتھ یہ پڑھیں۔

پہلی رات: قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَد اجب یا جبرا ئیل — ایک ہزار مرتبہ
دوسری رات: اَللّٰهُ الصَّمَدُ اجب یا میکا ئیل — دو ہزار مرتبہ
تیسری رات: لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُولَدْ اجب یا اسرا فیل — تین ہزار مرتبہ
چوتھی رات: وَلَمْ يَكُن لَّهُ كُفُواً أَحَد اجب یا عزرا ئیل — چار ہزار مرتبہ



## اخراج جنات:

اگر کسی گھر میں جنات کا بسیرا ہو تو ان کو وہاں سے نکالنے کیلئے درج ذیل طلسمی کلمات کو لکھ کر گھر میں آویزاں کریں انشاء اللہ تمام جنات وہاں سے چلے جائیں گے اور ہر گز تنگ نہ کریں گے اور نہ ہی دوبارہ وہاں واپس آئیں گے۔

م ااااہ م اااہ مکسلمیا لیمخامر طولس لیبوس شاریبوس واتوس کسعطیف لس ٥ ١ ٥ ١ ٥ قطمیر ٥ ١ ٥ لیملخا ٥ ٥ ١ کلثمیصع لنصع ٥ عنوس کم طناس ٥ ٥ ٥ فستقیح ٥ البام ٥ ٥ ١ ١ ٥ ٥ ١
٥ ٥ یاطلب یا ذهب

## محبت زوجین کا نقش:

اس نقش کو میاں بیوی میں سے جو چاہے استعمال کر سکتا ہے اگر مرد سے بیوی متنفر ہے تو مرد الٹے بازو کے ساتھ باندھ لے اور اگر بیوی سے شوہر متنفر ہے تو عورت اپنے سیدھے بازو کے ساتھ باندھ لے نقش کو موم جامہ ضرور کر لیں اس نقش کو اگر مرد نے پاس رکھنا ہے تو بروز جمعہ پہلی ساعت میں لکھے اور اگر عورت نے پاس رکھنا ہے تو بروز جمعرات پہلی ساعت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے یاد رہے پہلی ساعت صبح طلوع آفتاب سے لیکر تقریباً ایک گھنٹے تک ہوتی ہے۔

۷۸۶

| فلاں بن فلاں علی حب علی تحب فلاں بن فلاں | ۲۶ | ۲۰ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲۲ | ۱۲ | ۲ | ۲۴ |
| ۱۰ | ۱۶ | ۳۰ | ۴ |
| ۲۸ | ۶ | ۸ | ۱۸ |

## برائے عزت ومرتبہ وترقی رزق:

یہ نقش ترقی رزق واضافہ مال ودولت کیلئے اور عزت ومرتبہ میں اضافہ کیلئے تسخیر خلق و رجوع خلق کیلئے بہت مفید ہے نوچندی جمعہ کو لکھ کر پاس رکھیں اور ایک نقش آب زم زم میں ڈال کر رکھ دیں جب بھی باہر نکلیں تھوڑا پانی چہرے پر مل لیا کریں جس کے سامنے جائیں گے مطیع ہوگا ہرگز کسی کام سے انکار نہ کر سکے گا۔

۷۸۶

| ۴۲۳۰ | ۴۲۲۳ | ۴۲۲۷ | ۴۲۱۳ |
|---|---|---|---|
| ۴۲۲۶ | ۴۲۱۴ | ۴۲۱۹ | ۴۲۲۴ |
| ۴۲۱۵ | ۴۲۲۹ | ۴۲۲۱ | ۴۲۱۸ |
| ۴۲۲۲ | ۴۲۱۷ | ۴۲۱۲ | ۴۲۲۸ |

## طلسم حجاب القفل:

بند قفل کھولنے کیلئے عمل ذیل کو روزانہ ایک ہزار مرتبہ لگاتار 14 دن پڑھیں عمل کو مکمل قواعد وشرائط کے ساتھ پڑھیں۔ نوچندی جمعرات عمل شروع کریں بعد نیاز حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان کی والدہ کے نام کی دیں عمل مکمل ہونے کے بعد اکیس مرتبہ پڑھ کر دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی پر دم کر کے قفل کو انگلی سے کھولنے کا اشارہ کریں انشاء اللہ بند قفل فوراً کھل جائے گا۔

اَللّٰھُمَّ یَا اَصْحَابَہ مَادَرِ مُوسیٰ یا نور یَا خَافض یَا حَافظ

## بچوں کے جملہ امراض:

چھوٹے بچوں کے جملہ امراض رات کو رونا یا خواب میں ڈرنا نظر بد، بات نہ ماننا، غصہ کرنا، دودھ نہ پینا وغیرہ تمام مسائل کے حل کیلئے نقش ذیل لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں انشاء اللہ تمام مسائل حل ہو جائیں گے۔



۷۸۶

| ۷۸۶ | یابدوح | ۷۸۶ |
|---|---|---|
| یابدوح | اللہ | یابدوح |
| ۷۸۶ | یابدوح | ۷۸۶ |

۹ ۸ ۷ ۶ ۵ ۴ ۳ ۲ ۱

ط ط ط ط ط ط ط ط ط

حی حی حی حی حی حی حی حی حی

## تسخیر پریاں:

پریوں کی تسخیر کرنے کیلئے تاکہ ان سے اپنے معاملات میں مدد لی جا سکے اس کیلئے ایک عمل درج کر رہا ہوں یہ عمل آسان ہے ترک حیوانات کے ساتھ پرہیز کرتے ہوئے باشرائط عمل ذیل کو روزانہ 705 مرتبہ 21 دن پڑھیں آخری دن پریوں کی ایک جماعت حاضر ہوگی ساتھ میں ملکہ پری بھی ہوگی اس کے ساتھ عہد و پیمان کرلیں ملکہ پری کسی ایک پری کی ڈیوٹی آپ کے ساتھ لگا دے گی جو ہمیشہ آپ کے ساتھ رہے گی اور آپ کے تمام کاموں میں آپ کی مدد کرتی رہے گی۔ اس عمل کے بعد عامل کو پوری زندگی کام کرنے کی ضرورت باقی نہیں رہتی عامل کا ہر کام اور ہر مقصد پلک جھپکنے میں پورا ہو جاتا ہے۔

قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ سَامِعاً مُطِيعاً اَجِبُ يا جبرائيلُ بحق يابُدُّوُحُ اللّٰهُ الصَّمَد سَامِعاً مُطِيعا اجب يا ميكائيل بحق يا باسط لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُولَدْ سَامِعاً مُطِيعا اجب يا اسرافيل بحق يا الله وَلَمْ يَكُن لَّهُ كُفُواً أَحَد سَامِعاً مُطِيعا اجب يا عزرائيل بحق يا رحمٰن يا رحيم

## اولاد کی نافرمانی کا علاج:

اگر اولاد نافرمان ہو کہنا نا مانتی ہو تو مندرجہ ذیل نقش سات عدد لکھ کر اور روزانہ ایک ایک کر

کے بچوں کو پلادیں انشاء اللہ نافرمانی سے نجات مل جائے گی اور اولاد کہنا ماننے لگی۔

## تشخیص روحانی امراض:

مریض کی پہنی ہوئی قمیص لیکر اسے لمبائی کے رخ ناپ لیں اور پھر اس پر سات مرتبہ سورۃ فاتحہ، تین مرتبہ سورۃ فلق، تین مرتبہ سورۃ الناس اور تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر دم کریں اور دوبارہ لمبائی کی پیائش کریں اگر لمبائی پہلے سے کم ہو جائے تو اس کا مطلب ہے کہ مریض پر جنات وغیرہ کے اثرات ہیں اور اگر لمبائی پہلے سے زیادہ ہو تو مطلب مریض سحر و جادو کے زیر اثر ہے اس کا علاج کریں۔

## ہر طرح کی بندش کا توڑ:

ہر طرح کی کاروباری جسمانی بندش کیلئے چاہئے وہ کسی قسم کی بھی ہو اور جتنی مرضی سخت ہو اس کیلئے یہ طریقہ اختیار کریں انشاء اللہ بندش کا فوراً خاتمہ ہو جائے گا۔

ایک پاک صاف چینی کی پلیٹ پر قرآن پاک کی سورۃ یونس کی آیت نمبر 81 اور 82 پاک صاف روشنائی سے یا زعفرانی سیاہی کے ساتھ لکھ کر رکھیں اور اگر بندش کسی کاروباری جگہ پر ہو تو اس پلیٹ کو پاک صاف پانی جو سات کنوؤں یا دریاؤں سے حاصل کیا گیا ہو سے دھو کر اس پانی کو مطلوبہ جگہ پر صرف تین دن چھڑکیں انشاء اللہ ہر طرح کی کاروباری بندش ختم ہو جائے گی۔

اگر کسی شخص کے اوپر جادو یا بندش کا اثر ہو اور اس کی وجہ سے وہ بیمار ہو گیا ہو تو اس پلیٹ کو جس پر آیات لکھی گئی ہیں کو کلونجی کے تیل کے ساتھ مٹادیں اور اس تیل کو مریض 3 دن لگاتار ایک ایک



چمچ صبح وشام پیتا رہے اور اسی تیل کی اپنے سینے اور پیشانی کی مالش کرتا رہے انشاء اللہ اس طرح اس کا جادو ٹوٹ جائے گا اور مریض صحت مند ہو جائے گا۔

## حافظہ کی ترقی، یادداشت بہتر کرنا:

اگر کسی کی یاداشت کمزور ہو اور باتیں بھول جانے کی عادت ہو تو یاداشت کی بہتری اور حافظہ میں ترقی کیلئے حضور پرنور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا نام پاک

محمد صلی اللہ علیہ وسلم

40 مرتبہ کاغذ پر لکھ کر بہتر ہے کہ چینی کی پلیٹ پر لکھیں اور اس کو شہد ملے پانی میں دھو کر 40 دن پئیں اور یہ دعا کریں کہ اے اللہ اس نام کی برکت سے جو میں نے پیا ہے میرا حافظہ میں ترقی کر۔ پس اللہ تعالیٰ اس نام کی برکت سے اس کے ظاہر اور باطن کو کھول دے گا۔

## ایضاً:

حافظہ کی ترقی اور یاداشت میں بہتری کیلئے ایک آزمودہ عمل درج کر رہا ہوں اس عمل کے کرنے سے انسان کو بچپن کی باتیں بھی یاد آجاتی ہیں میرا کئی مرتبہ کا آزمودہ اور مستند عمل ہے۔ کرنا یہ ہے کہ نوچندی اتوار کے دن ساعت شمس میں پوری بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۷۸۶ مرتبہ پڑھ کر آب زم زم اور شہد ملے پانی پر دم کر کے اُسی وقت پی لیں اور روزانہ سات دن لگاتار پڑھ کر دم کر کے پیتے رہیں مگر شرط یہ ہے کہ روزانہ ساعت شمس میں ہی پڑھنا اور پینا ہے۔ انشاء اللہ صرف سات دن کے اس عمل سے یاداشت انتہائی تیز ہو جائے گی اور کوئی بات نہ بھولے گی آزما کر دیکھیں

## جدائی ڈلوانے کیلئے:

کسی بھی جگہ جائز طور پر جدائی ڈلوانی ہو تو قرآن پاک کی سورۃ عبس کی اس آیت کو لکھ کر دونوں میں سے کسی ایک کے تکیہ میں رکھ دیں انشاء اللہ فوراً جدائی ہو گی۔ آیت کے نیچے دونوں کا نام و مقصد لکھیں۔

يَوْمَ يَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ أَخِيهِ ( 3 4 ) وَأُمِّهِ وَأَبِيهِ

( 35 ) وَصَاحِبَتِهٖ وَبَنِيهِ ( 36 ) لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ يَوْمَئِذٍ شَأْنٌ يُغْنِيهِ (سورہ عبس آیت ۳۴-۳۷)

## اولاد ہونے کیلئے:

اگر کسی میاں بیوی کے یہاں اولاد نہ ہوتی ہو تو حصول اولاد کیلئے میاں بیوی دونوں ایک ایک روزہ رکھیں اور اس نقش کو بروز جمعرات طلوع آفتاب کے وقت لکھ کر دونوں میاں بیوی ایک ایک نقش اپنے پاس رکھ لیں اور جب عورت غسل کے بعد پاک ہو تو اس نقش کو فوراً اپنے بائیں بازو کے ساتھ باندھ لے اور تین مرتبہ سورۃ تغابن پڑھ کر پانی پر دم کرے اور دونوں میاں بیوی لگا تار پیتے رہیں یاد رہے یہ سورۃ کوئی بھی میاں یا بیوی میں سے کوئی پڑھ سکتا ہے اگر دونوں نہ پڑھ سکتے ہوں تو ان کا کوئی بھی عزیز رشتہ دار پڑھ کر پانی پر دم کرسکتا ہے۔

یہ پانی گیارہ دن استعمال کرنا ہے اور روزانہ نئے پانی پر دم کرنا ہے۔ انشاء اللہ اسی مہینے عورت کو خوشخبری ملے گی اگر پہلے مہینے نہ ہو تو دوسرے پھر تیسرے مہینے کریں۔ ان تین مہینوں میں لازمی طور پر اچھی خبر ملے گی میں اب تک لاتعداد خواتین وحضرات کو یہ عمل کروا چکا ہوں کبھی مایوسی نہیں ہوئی آپ بھی کریں اور فائدہ اٹھائیں۔

مطلس مبلوس اذونی اما یا حی یا قیوم اااہ کھیعص حمعسق فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ۳۹۹۱ ۱۹۳ ۲۱۲۱۲

## پرندوں سے حفاظت:

کھیتوں اور باغ وغیرہ میں اکثر پرندے بہت نقصان کرتے ہیں ان سے حفاظت کیلئے آیت ذیل کو چار عدد علیحدہ علیحدہ پرزوں پر لکھیں اور کھیت یا باغ کے چاروں کونوں میں دفن کر دیں انشاء اللہ پرندوں سے ہر طرح کی حفاظت رہے گی۔

يَا أَهْلَ يَثْرِبَ لَا مُقَامَ لَكُمْ فَارْجِعُوا (سورہ الاحزاب آیت ۱۳)



## موذی حشرات الارض سے حفاظت:

کھیتوں اور باغوں کی موذی حشرات الارض سے حفاظت کیلئے ایک عدد چاقو لیکر اس پر اسم الٰہی الرحمٰن لکھ کر اس پر 331 مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دم کریں اور مطلوبہ جگہ چاقو کو گاڑ دیں انشاء اللہ کوئی بھی موذی حشرات الارض قریب نہ آسکے گا۔

## تسخیر موکل:

تسخیر موکلات وجنات کے خواہشمند حضرات کو چاہئے کہ وہ تسخیر کے عملیات کرنے سے پہلے اپنی روحانی طاقت کو زیادہ کرنے کے چند وظائف ضرور کرلیں تاکہ ان میں اتنی طاقت وہمت پیدا ہو سکے کہ وہ موکلات وجنات کا سامنا کرسکیں تاکہ کسی قسم کا نقصان نہ اٹھائیں۔ یہاں تسخیر موکل کا ایک عمل پیش کر رہا ہوں یہ عمل صرف سات دنوں کا ہے سات دنوں میں موکل تابع ہو جاتا ہے۔ جب سامنے آئے تو بالکل نہ گھبرائیں اور قول وقرار کرلیں اور ساری زندگی اس عہد وپیمان کی پابندی کریں تاکہ موکل ساری زندگی آپ کے تابع رہے۔

اس عمل کو نوچندی جمعرات دو ہزار مرتبہ لگا تار سات دن پڑھنا ہے۔ جس جگہ پڑھیں وہ پاک وصاف ہو خلوت میں پڑھیں حصار لگا کر عمل کرنا ہے۔ جو کچھ ہوگا وہ حصار کے بارہ ہوگا اندر کوئی چیز داخل نہ ہوسکے گی۔

بوقت خوشبو کا بخور جلائیں پاک لباس زیب تن کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم: بشماخ بشماخ شماخ شماخ اشماخ

اشماخ شماخ شماخ عالی علی کل براخ اقسمت علیك ایها المعون بعزة شملخ شملخ شمالخ شمالخ اشمخ اشمخ ان تاتینی و تقضی حاجتی بحق شمشع شمشع اشمش اشمش اشعوش اشعوش بارك الله فیك و علیك

## لوح مال ودولت ترقی رزق تسخیر:

حصول مال و دولت کیلئے اس لوح سے بڑھ کر کوئی چیز نہیں ہے اس لوح سے نہ صرف بکثرت دولت کا حصول ممکن ہوتا ہے بلکہ ترقی ملازمت کیلئے تسخیر خلق اور عوام الناس کی توجع حاصل کرنے کیلئے اس لوح کو شرف شمس یا شرف قمر یا اس وقت تیار کریں جب طالب کا ستارہ خانہ خود میں قوی ہو اور زحل و مریخ حالت مستقیم میں ہوں اس لوح کو اگر سونے کی پلیٹ پر بنائیں تو سب سے بہترین ہے ورنہ چاندی یا تانبہ کی تختی پر بھی بنائی جاسکتی ہے اگر یہ بھی میسر نہ ہو تو کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے تیار کر کے پاس رکھیں اس سے بھی بے شمار فوائد حاصل ہوں گے ایک مرتبہ تیار کر کے دیکھیں ساری زندگی عیش کریں گے۔

| یاکافی | یاغنی | یامغنی | یافتاح | یارزاق |
|---|---|---|---|---|
| یافتاح | یارزاق | یاکافی | یاغنی | یامغنی |
| یاغنی | یامغنی | یافتاح | یارزاق | یاکافی |
| یارزاق | یاکافی | یاغنی | یامغنی | یافتاح |
| یامغنی | یافتاح | یارزاق | یاکافی | یاغنی |

## موذی جانوروں سے حفاظت:

گھروں، کھیتوں اور باغات کی ہر طرح کے موذی جانوروں سے حفاظت کیلئے طلسم ذیل کو لکھیں اور اس کی دوسری طرف اس جانور کی شکل بنائیں جس سے حفاظت مقصود ہے پھر اس کو مطلوبہ جگہ پر لٹکا دیں انشاء اللہ اس جگہ وہ جانور قدم نہ رکھ سکے گا۔



## برائے امراض اطفال:

یہ نقش بچوں کے ہر مرض ماسوائے بخار کے لئے اکیسر کا درجہ رکھتا ہے ایک لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں دوسرا پانی میں گھول کر چند دن پلائیں جمیع امراض سے شفا ہوگی۔

۷۸۶

| ۱۰۹۶ | ۱۱۰۹ | ۱۱۰۶ | ۱۱۰۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۰۷ | ۱۱۰۲ | ۱۰۹۷ | ۱۱۰۸ |
| ۱۱۰۱ | ۱۱۰۴ | ۱۱۱۱. | ۱۰۹۸ |
| ۱۱۱۰ | ۱۰۹۹ | ۱۱۰۰ | ۱۱۰۵ |

## بخار کیلئے:

ہر قسم کے بخار کیلئے طلسم ذیل کو لوح چاندی یا سونے پر بنائیں اگر یہ میسر نہ ہو تو کاغذ پر بنائیں یہ لوح بروز پیر طلوع آفتاب کے وقت اچھی ساعت میں بنا کر بخور دیگر خوشبو سے معطر کریں

اور بخار کے مریض کو پہنا دیں انشاء اللہ فوراً بخار سے نجات حاصل ہوگی۔ اگر یہ طلسم لوح پر بنائیں تو پہلے لوح کو پانی میں بھگو کر پھر گلے میں پہنائیں اور یہ پانی ایک مرتبہ مریض کو پلا دیں اور اگر کاغذ پر بنائیں تو دو بنائیں ایک گلے میں ڈالیں اور ایک پانی میں حل کر کے پلا دیں۔

ال فے

## آنکھوں کی حفاظت کیلئے:

آنکھوں کی ہر طرح کی حفاظت و کمزور نظر کیلئے ہر فرض نماز کے بعد قرآن پاک کی آیت ذیل سات مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں کے انگوٹھوں کے ناخنوں پر پھونک مار کر انہیں آنکھوں سے لگائیں انشاء اللہ آنکھوں کی ہر طرح حفاظت رہے گی اور کبھی بھی نظر کمزور نہ ہوگی اگر ہو چکی ہو تو مکمل ٹھیک ہو جائے گی۔

فَكَشَفْنَا عَنكَ غِطَاءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيدٌ (سورہ ق آیت ۲۲)

## حاضرات برائے چور گمشدہ و ساحر معلوم کرنا:

حاضرات کا یہ نقش بہت مجرب ہے جو میرا کئی مرتبہ کا آزمودہ ہے اس نقش کو تھوڑی سی محنت کے بعد عمل میں لایا جا سکتا ہے نقش ذیل کو روزانہ 101 مرتبہ 11 دن لکھیں اور آٹے میں گولیاں بنا کر پانی میں پھینک دیں بارھویں دن اس نقش کو ایک عدد مزید لکھیں اور اس کو سنبھال کر رکھ دیں جب بھی ضرورت ہو اس نقش کو بچہ کے ہاتھ میں دیں اور نشان زدہ خانے میں بچے کو دیکھنے کو کہیں اور آپ خود یہ درود پاک

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ

101 مرتبہ پڑھ کر بچہ پر دم کریں انشاء اللہ فوراً بچہ کو اس میں چور کی شکل نظر آئے گی اور اگر



کسی نے کسی پر جادو کیا ہوگا تو جادو کرنے والے کی شکل بھی سیاہ خانے میں نظر آئے گی یا اگر کوئی گھر سے بھاگ گیا ہو تو اس میں اُس کی شکل و جگہ و مکمل پتہ نظر آ جائے گا غرض اس نقش کو ہر مقصد میں استعمال کیا جا سکتا ہے استخارے کیلئے اسی نقش کو لکھ کر خوشبو لگا کر سرہانے نیچے رکھ کر درود بالا 313 مرتبہ پڑھیں اور اپنے مقصد کا دھیان رکھیں۔ انشاء اللہ پہلے دن ہی مقصد ظاہر ہو جائے گا اس نقش کے ذریعے عامل خود بھی بذریعہ خواب چور کو معلوم کر سکتا ہے اس کے ذریعے گمشدہ کو پتہ لگا سکتا ہے جادو کرنے والا یا عامل کا پتہ معلوم کر سکتا ہے غرض اس ایک نقش سے بے شمار کام لئے جا سکتے ہیں۔ یہ سب کچھ عامل کی اپنی عقل و سمجھ پر ہے کہ وہ اس نقش کو کس طرح استعمال کرتا ہے۔

اگر اس نقش کو اجازت لیکر کیا جائے تو بغیر کسی پڑھائی یا وظیفہ کے صرف یہی ایک نقش ہر کام میں لایا جا سکتا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ۴۱۰ | ۴۱۵ | ۴۰۸ |
| --- | --- | --- |
| ۴۰۹ | ۴۱۱ | ۴۱۳ |
| ۴۱۴ | ۴۰۷ | ۴۱۲ |

## مکان کا حصار کرنا:

اگر کسی کے گھر میں آسیب و جنات پتھر پھینکتے ہوں یا کسی چیز کا بسیرا ہو یا سحر جادو کرنے والوں کا خوف رہتا ہو تو اپنے گھر کی ہر طرح کی حفاظت کیلئے 4 عدد ٹوپی والے لوہے کی کیلیں لیکر ہر ایک کیل پر سورۃ مزمل سات سات مرتبہ پڑھ کر یا کسی سے پڑھوا کر دم کرائیں اور ان کیلوں میں سے تین کیلوں کو رات کے وقت گھر کے تین کونوں میں لگا دیں۔ مین گیٹ کو چھوڑ دیں اور ایک مٹی کا پیالہ لیکر اس پر بھی سات مرتبہ سورۃ مزمل پڑھ کر دم کر کے اس پانی کو رات کے وقت پورے گھر میں چھڑک دیں پھر صبح اٹھ کر چوتھی کیل چوتھے کونے میں لگا دیں انشاء اللہ مکان ہر طرح سے ہمیشہ کیلئے محفوظ ہو جائے گا کوئی بھی چیز گھر میں داخل نہ ہو سکے گی اور نہ ہی اس گھر پر جادو کا اثر ہو سکے گا۔

## گھر میں اتفاق کیلئے:

گھریلو نا چاقی و نا اتفاقی چاہئے سحر و جادو کی وجہ سے ہو یا جو مرضی وجہ ہو اس کیلئے بروز جمعہ ، جمعہ کی پہلی آذان کے فوراً بعد ایک ہزار مرتبہ اسم اللہ

یَا وَدُوْدُ

پڑھ کر چینی پر دم کریں اور یہی چینی تمام گھر والے استعمال کریں انشاء اللہ آپس میں نا اتفاقی ختم ہو کر پیار و محبت پیدا ہو جائے گا۔ ہر شخص چھوٹا یا بڑا ایکدوسرے کے ساتھ پیار و محبت کا سلوک روا رکھے گا اور اگر کسی قسم کے اثرات بدنظر بد، سحر و جادو یا نحوست وغیرہ ہو گی تو وہ بھی ختم ہو جائے گی اور اگر ہر جمعہ کو ہمیشہ کرتے رہیں تو کبھی آپس میں لڑائی جھگڑا نہ ہو گا لوگ اس گھر والے افراد پر رشک کریں گے۔ پڑھنے سے پہلے اور بعد میں گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک لازمی پڑھیں۔

## مخفی مخلوقات سے رابطہ:

تمام مخفی مخلوقات سے رابطہ کیلئے اور ان سے مل کر اپنی حاجت پوری کروانے کیلئے اس آیت پاک کو نو چندی جمعرات بعد نماز عشاء 1388 مرتبہ پڑھ کر اللہ سے اپنے مقصد کی دعا کریں انشاء اللہ کائنات میں جو بھی مخفی مخلوقات ہیں ان سے رابطہ ہونا شروع ہو جائے گا۔

حم ( 1 ) تَنْزِيْلُ الْكِتَابِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ (سورہ الاحقاف آیت ۲-۱)

## سفر میں تھکان نہ ہو:

جو شخص سفر میں جائے تو پہلے اس نقش کو لکھ کر اپنی کمر کے ساتھ باندھ لے جتنا مرضی پیدل چلے انشاء اللہ چلنے سے ہرگز نہ تھکے گا اور قوت زیادہ ہو گی۔ اس نقش کی چال آتشی مربع ہے



۷۸۶

| قادر | قائم | قوی | مقتدر |
| --- | --- | --- | --- |
| قوی | مقتدر | قادر | قائم |
| مقتدر | قوی | قائم | قادر |
| قائم | قادر | مقتدر | قوی |

## امتحان میں کامیابی کیلئے:

امتحان میں کامیابی کیلئے اس نقش کو لکھ کر اپنے دائیں بازو کے ساتھ باندھ لیں اور جب تک نتیجہ نہ آجائے بندھا رہے اور ہر وقت اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے

یا حی یا قیوم

کا ورد کرتے رہیں انشاء اللہ نمایاں کامیابی حاصل ہو گی۔

یا حی ۷۸۶ یا قیوم

| ۱۵۵۲ | ۱۵۶۶ | ۱۵۶۲ | ۱۵۵۹ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۵۶۳ | ۱۵۵۸ | ۱۵۵۳ | ۱۵۶۵ |
| ۱۵۵۷ | ۱۵۶۰ | ۱۵۶۸ | ۱۵۵۴ |
| ۱۵۶۷ | ۱۵۵۵ | ۱۵۵۶ | ۱۵۶۱ |

## سحر باطل کرنا:

ہر قسم کے سحر و جادو کو باطل کرنے اور جس نے کیا ہے اُس کی طرف پلٹانے کیلئے عمل ذیل مجرب ہے۔ اس عمل سے انشاء اللہ ہر قسم کا سحر و جادو ختم ہو کر واپس کرنے والے کی طرف پلٹ جائے گا اور اس کے اثرات آپ خود اپنی آنکھوں سے دیکھیں گے۔

جس طرح جادو کے اثرات مریض پر ہوں گے وہ تمام اثرات جب پلٹ کر کرنے والے کی طرف جائیں گے تو کرنے والا شخص خود بخود بیمار ہو جائے گا اور وہی تمام اثرات جو پہلے مریض پر

تھے اب کرنے والے پر ظاہر ہو جائیں گے۔

اس طرح جادو بھی ختم ہو جائے گا اور کرنے والے کا بھی پتہ چل جائے گا۔

یہ عمل بروز اتوار ساعت شمس میں یا بروز جمعرات ساعت مشتری میں یا بروز جمعہ ساعت زہرہ میں کریں یہ تمام دن عروج ماہ میں آئیں تو بہت بہتر ہے۔ قرآن پاک کی سورۃ فیل کو حروف بسط حرفی سرکر کے مشک زعفران وعرق گلاب کی سیاہی سے لکھیں یعنی تمام حروف کو علیحدہ علیحدہ کر کے لکھنا ہے اور اس کے آخر میں مریض کا نام معہ والدہ اور مقصد بھی لکھیں۔ یاد رہے یہ تمام حروف زیتون کی لکڑی کے ساتھ لکھنا ہے اور بارش کے پانی میں بھگو کر اس پانی کو مریض کو پلائیں اور اسی پانی سے مریض کو غسل کرائیں۔

غسل تین دن کروائیں اور پانی کو سات دن پلانا ہے انشاء اللہ صرف سات دنوں میں مریض مکمل صحت یاب ہو جائے گا۔

## زیارت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے:

اگر کوئی شخص سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت خواب میں کرنا چاہتا ہو تو اس کو چاہئے کہ نوچندی جمعرات کو پاک صاف لباس پہنے اور پانچ وقت کی نماز با جماعت پڑھے ہر فرض نماز کے بعد ایک تسبیح درود شریف کی پڑھے اور رات کو کسی صاف و پاک سفید کاغذ پر سیدنا طٰہٰ 14 سو مرتبہ لکھ کر اپنے تکیہ کے نیچے رکھے اور بے شمار درود شریف پڑھتا ہوا سو جائے انشاء اللہ پہلی رات ہی زیارت سے مشرف ہو گا ورنہ لگا تار تین دن کرے۔

## عادت بد چھڑانے کیلیے:

ہر قسم کی بری عادتیں، شراب، جوا، سٹہ، زنا، چوری وغیرہ وغیرہ سے پیچھا چھڑانے کیلئے مندرجہ ذیل اسماء الہٰی زعفرانی سیاہی کے ساتھ پاک طشتری پر لکھ کر پانی سے دھو کر لگا تار گیارہ دن تک پلائیں انشاء اللہ ہر قسم کی بری عادات کا خاتمہ ہو جائے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا علیم ، یا کریم ، یا حسیب ، یا رقیب



یا واسع ، یا حفیظ ، یا رشید ، یا رقیب

## جمیع حاجات کیلئے:

ہر طرح کی دینی یا دنیاوی حاجات کیلئے ایک آزمودہ عمل پیش ہے۔ اس ذکر کے کرنے سے ناممکن ہے کہ کوئی ایسی حاجت ہو جو پوری نہ ہو اس کا ذکر کرنے والا کبھی خالی ہاتھ نہیں رہتا بشرطیکہ حاجت شرعی ہو۔ کلمات ذیل کو اگر نوچندی جمعرات کو شروع کریں تو بہت بہتر ہے ورنہ جب مرضی کر دیں انشاء اللہ حاجت پوری ہو گی۔

طریقہ یہ ہے کہ اپنی حاجت کو ذہن میں رکھتے ہوئے ان کلمات کو 313 مرتبہ پڑھیں لگا تار اکیس دن کریں اور اگر اس کے درمیان میں حاجت پوری ہو جائے تو بھی عمل پورے 21 دن کریں بوقت پڑھائی پاک صاف لباس ہو، اگربتی جلا لیں خوشبو لگا کر قبلہ رخ ہو کر پڑھیں جس کمرے میں پڑھائی کریں اس کمرے میں تصویر یا ٹی وی نہ ہو اگر ہو سکے تو چھت پر کریں سب سے بہترین وقت رات دو بجے کا ہے ورنہ بعد نماز عشاء پڑھیں۔

لا الہ الا ھو علیہ توکلت وھو رب العرش العظیم

## کسی کو اپنا مطیع وتابع بنانا:

کسی کو بھی جائز طور پر اپنا مطیع و فرمانبردار بنانا ہو تو کلمات ذیل کو روزانہ 103 مرتبہ لگا تار تین، سات یا اکیس دن پڑھیں انشاء اللہ محبوب مطیع ہو کر قدموں میں حاضر ہو گا۔ ناجائز ہرگز نہ کریں ورنہ شدید نقصان کا اندیشہ ہے۔

اللھم رب جبرائیل و میکائیل و اسرافیل وعزرائیل و رب الملائکۃِ المقربون و رب الجن والانس والشیاطین واعطف قلب محبت فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحا

## گمشدہ کا پتہ لگانا:

اگر کوئی انسان یا حیوان گم ہو گیا ہو اور تلاش کے باوجود پتہ نہ چلتا ہو تو اس کیلئے قرآن پاک کی سورۃ حج کی آیت ذیل

اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ اِنَّ ذٰلِكَ فِي كِتَابٍ اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرٌ (سورہ حج آیت ۷۰)

کو رات کے وقت باطہارت قبلہ رخ ہو کر دو سو مرتبہ پڑھیں اور قبلہ رخ ہو کر سو جائیں انشاء اللہ خواب یا بیداری کی حالت میں مطلوب کے بارے میں آگاہ کر دیا جائے گا۔

یاد رہے جس جگہ سوئیں وہ جگہ پاک ہو اور لباس بھی پاک صاف ہو اور خوشبو لگا کر پڑھیں۔

## دشمنی و عداوت ختم کروانا:

اگر دو آدمیوں میں یا دو گروپوں میں شدید قسم کی مخالفت ہو اور کسی طور پر ختم نہ ہو رہی ہو تو ایسا کریں کہ قرآن پاک کی اس آیت کو لکھ کر نیچے دونوں کا نام لکھیں اور ان کو پلا دیں۔ انشاء اللہ ہر قسم کی عداوت و دشمنی خود بخود ختم ہو جائے گی۔

بسم الله الرحمٰن الرحیم : وَمَا عَلَيْنَا اِلَّا الْبَلَاغُ الْمُبِيْنُ (سورہ یسین آیت ۱۷)

## وسعت رزق کا نایاب استخارہ:

اگر کوئی مالی طور پر بہت کمزور ہو اور کسی طرح بھی کاروبار نہ چلتا ہو یا ملازمت نہ ملتی ہو یا کسی طرح کا بھی مالی معاملہ درپیش ہو تو یہ استخارہ کریں انشاء اللہ تنگی معاش سے نجات کا طریقہ بذریعہ استخارہ معلوم ہو جائے گا جس پر عمل کرنے سے بے پناہ وسعت رزق اور مال و اسباب پیدا ہو گا۔

شب جمعہ کو آدھی رات کے وقت تہجد کے وقت بیدار ہوں اور یہ پڑھیں۔



درود شریف 100 مرتبہ

استغفار 100 مرتبہ

درود شریف 100 مرتبہ

وَمَنْ قُدِرَ عَلَيْهِ رِزْقُهُ فَلْيُنْفِقْ مِمَّا آتَاهُ اللّٰهُ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْساً اِلَّا مَا آتَاهَا سَيَجْعَلُ اللّٰهُ بَعْدَ عُسْرٍ يُسْراً (سورہ الطلاق آیت ۷)

100 مرتبہ

درود شریف 100 مرتبہ

یہ پڑھ کر سو جائیں خواب میں کوئی بزرگ آ کر تنگی معاش سے نجات کا طریقہ بتائیں گے۔ کاغذ قلم سرہانے رکھنا چاہئے تا کہ اگر بزرگ کچھ پڑھنے کو دیں تو فوراً لکھ لیں کیونکہ اکثر یہ صبح بھول جایا کرتا ہے۔ بزرگ جو کچھ بھی پڑھنے کو دیں یا طریقہ بتائیں اس پر حرف بہ حرف عمل کرنا چاہئے۔

## روحانی سیر کرنا:

اگر کوئی شخص باطنی طور پر بذریعہ خواب روحانی سیر کرنا چاہئے تو اسے چاہئے کہ رات کو سوتے وقت

یَا بُدُّوحُ

گیارہ سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر سویا کرے۔ پڑھنے کے بعد نہ کچھ کھائے پیئے نہ کسی سے کوئی ت کرے اور اس عمل کو متواتر کرتا رہے جب تک دل کرے۔ انشاء اللہ چند دنوں میں ہی خواب میں یب وغریب نظارے دیکھا کرے گا پرستان کی سیر کرے گا۔ جنات و موکلات سے ملاقات ہو غیبی لوقات سے رابطہ ہو گا غرض بے شمار نظارے دیکھنے کو ملیں گے۔

## جادو واپس پلٹانا:

اگر کسی پر کوئی بار بار جادو کرواتا ہو تو اس جادو کے توڑ کیلئے اور جادو کو واپس کروانے والے پلٹانے کیلئے اس طرح کریں کہ ایک سفید مرغ لیکر اسے ذبح کریں اور اس کے خون سے ایک

کاغذ پر

جادو برسر جادوگر

لکھ کر جہاں مریض سوتا ہو وہاں چھت پر لٹکا دیں کاغذ اس طرح لٹکائیں کہ کاغذ کا رخ مریض کے سینے کے مقابل ہو انشاء اللہ مریض صحت یاب ہو جائے گا اور تمام جادو مریض سے ختم ہو کر کروانے والے کی طرف پلٹ جائے گا۔ مرغ کو مریض کے سر سے پھیر کر صدقہ کر دیں۔

## قرض واپس لینا:

اگر کوئی قرض لیکر واپس نہ دیتا ہو یا قرض لیکر فرار ہو گیا ہو اور کئی پتہ نہ چلتا ہو تو قرض واپس لینے کیلئے اس عمل کو کریں انشاء اللہ قرض خود بخود وصول ہو جائے گا۔

یَا ذُوالجَلَالِ وَالِاکرَام

اس عمل کو روزانہ بعد نماز عشاء وقت اور جگہ کی پابندی کے ساتھ 108 مرتبہ پڑھیں اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں دوران عمل قرض واپس لینے کا تصور کریں۔

اس عمل کو لگا تار 21 دن کریں انشاء اللہ 21 دنوں میں قرض واپس مل جائے گا اور اگر اس عمل کے درمیان میں ہی مل جائے تو عمل چھوڑ دیں۔ عورتیں ناغہ کے دنوں میں اس عمل کو ہرگز نہ کریں اوران دنوں کو شمار کر کے بعد میں عمل مکمل کر لیں۔

## ڈراوتے خوابوں سے نجات:

اگر کسی بچے یا بڑے کو ڈراونے خواب آتے ہوں اور وہ خواب میں ڈر جاتا ہو تو اس نقش کو لکھ کر بچے یا بڑے کے گلے میں ڈال دیں انشاء اللہ آئندہ سے ڈراونے خواب آنا بند ہو جائیں گے۔

فی امان ۷۸۶ اللہ

المنتقم | المقسط | الهادی



## ہر مقصد کیلئے نقش:

نقش ذیل کو ہر مقصد کیلئے استعمال کیا جا سکتا ہے دو عدد لکھیں ایک قبرستان میں کسی پاک جگہ دفن کریں اور ایک نقش بازو کے ساتھ باندھ لیں نقش کے نیچے اپنا مقصد لکھیں انشاء اللہ ہر جائز کام پورا ہو گا۔

۷۸۶

| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
|---|---|---|---|
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |

یا بدوح یا بدوح یا بدوح یاحی یا قیوم یا بدوح
یا رحمٰن یارحیم یا بدوح یا حافظ یا بدوح یا حفیظ
یا بدوح یا رقیب یا قیوم یا بدوح یا بدوح یا بدوح
یا بدوح یا بدوح یا وکیل یا بدوح یاحی یا بدوح یا بدوح

## جنات وجادو کو ختم کرنا:

کسی پر جنات یا سحر وجادو کے اثرات بد ہوں تو اس کے مکمل خاتمہ کیلئے اس نقش کو زعفرانی سیاہی کے ساتھ یا پھر زردہ کی سیاہی کے ساتھ بروز پیر طلوع آفتاب کے وقت لکھ کر ایک بوتل میں ڈال دیں اور اس بوتل کو پانی سے بھر کر اس پانی پر ایک سو مرتبہ سورۃ فلق اور ایک سو مرتبہ سورۃ الناس پڑھ کر دم کریں اول آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھیں اب یہ پانی مریض کو ہر اذان کے بعد پینے کو دیں جب پانی ختم ہونے لگے تو اس میں اور ڈال دیں انشاء اللہ گیارہ یا اکیس دنوں میں ہر طرح کے سحر وجادو اور جنات وغیرہ سے مکمل نجات حاصل ہو جائے گی۔

| | یااللہ | ۷۸۶ | یااللہ | |
|---|---|---|---|---|
| یااللہ | ۲۱۶۹ | ۲۱۷۲ | ۲۱۷۵ | ۲۱۶۱ | یااللہ |
| یااللہ | ۲۱۷۴ | ۲۱۶۲ | ۲۱۶۸ | ۲۱۷۳ | یااللہ |
| یااللہ | ۲۱۶۳ | ۲۱۷۷ | ۲۱۷۰ | ۲۱۶۷ | یااللہ |
| یااللہ | ۲۱۷۱ | ۲۱۶۶ | ۲۱۶۴ | ۲۱۷۶ | یااللہ |
| | یااللہ | | یااللہ | یااللہ | |

## حصول ملازمت کیلئے:

اگر باوجود کوشش کے ملازمت نہ ملتی ہو تو اس نقش کو کسی بھی جمعرات کو طلوع آفتاب کے فوراً بعد لکھ کر اپنے بازو کے ساتھ باندھ لیں اور ہر وقت چلتے پھرتے

یاحی یاقیوم

کا ورد کرتے رہیں انشاءاللہ زیادہ سے زیادہ 40 دنوں میں ملازمت پکی مل جائے گی ورنہ عموماً 11 دنوں میں کام ہوجاتا ہے۔

اَللّٰہُ لَطِیفٌ

۷۸۶

| ۳۲۱ | ۳۲۴ | ۳۲۸ | ۳۱۴ | العزیز |
|---|---|---|---|---|
| ۳۲۷ | ۳۱۵ | ۳۲۰ | ۳۲۵ | |
| ۳۱۶ | ۳۳۰ | ۳۲۲ | ۳۱۹ | القوی |
| ۳۲۳ | ۳۱۸ | ۳۱۷ | ۳۲۹ | |



## ہر قسم کے جسمانی دردوں کیلئے:

ہر قسم کے جسمانی دردوں کیلئے چاہئے جسم کے کسی بھی حصے میں ہو اور کتنا ہی پرانا کیوں نہ ہو اس کیلئے ایک مجرب عمل دے رہا ہوں اس کو ضرور آزمائیں اور دیکھیں کہ اللہ نے کلام پاک میں کتنی طاقت رکھی ہوئی ہے آپ قرآن پاک کی اس آیت کو باوضو ہو کر بروز جمعہ کسی بھی وقت 12255 مرتبہ یا 1470 پڑھیں اور سرسوں کے تیل پر اور ایک بوتل پانی پر دم کر کے رکھ لیں۔ اس تیل اور پانی کو ختم نہ ہونے دیں جب بھی کم ہو اس میں مزید ڈال لیا کریں۔ اب جب بھی جسم کے کسی حصے میں درد ہو رات کے وقت اس تیل کی اس جگہ ہلکی مالش کریں اور دم کیا ہوا پانی تین گھونٹ پی لیں انشاءاللہ جسم کے ہر حصے کا درد ختم ہو جائے گا کسی قسم کی دوائی کھانے کی ضرورت باقی نہیں رہے گی۔ ایک مرتبہ دم کرنے کے بعد ایک یا دو ہفتوں کے بعد اسی آیت کو صرف 817 مرتبہ پڑھ کر دم کرتے رہا کریں تاکہ اس کی تاثیر برقرار رہے اور جب بھی تیل یا پانی کی بوتل کو کھولیں تو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر لیا کریں۔ انشاءاللہ اس کی تاثیر میں دن بدن اضافہ ہوتا رہے گا۔ آزما کر دیکھیں دعائیں دیں گے آیت یہ ہے۔

سَلَامٌ قَوْلًا مِن رَّبٍّ رَّحِيمٍ (سورۃ یٰسین آیت نمبر 58)

## بارش بند کرنا:

اگر بارش کی وجہ سے فصلوں اور مکانوں کو شدید نقصان ہو رہا ہو تو اس کو لکھ کر کسی درخت پر اونچی جگہ لٹکا دیں انشاءاللہ بارش رک جائے گی۔ اس نقش میں تین سطروں میں دس دس ق ہیں جبکہ چوتھی سطر میں گیارہ ق آئیں گے۔

۷۸۶

ق ق ق ق ق ق ق ق ق ق
ق ق ق ق ق ق ق ق ق ق
ق ق ق ق ق ق ق ق ق ق
ق ق ق ق ق ق ق ق ق ق ق

## دردپسلی:

درد پسلی جس کوڈبہ بھی کہتے ہیں کیلیے اس نقش کولکھ کر درد کی جگہ باندھیں اور ایک مرتبہ سورۃ فجر پڑھ کردم کریں انشاءاللہ افاقہ ہوگا۔

۷۸۶

| ح | ا/ | و | ۲ | ۹ | ۴ |
|---|---|---|---|---|---|
| ج | ہ | ز | ۷ | ۵ | ۳ |
| د | ط | ب | ۶ | ۱ | ۸ |

## نقش دفع رجعت عملیات:

اگر عامل خود یا مریض رجعت عملیات کا شکار ہو چکا ہو اگرچہ دیوانہ ہی کیوں نہ ہو گیا ہو اس نقش کو زعفرانی سیاہی کے ساتھ لکھ کر ایک مریض کے گلے میں ڈالیں اور ایک نقش روزانہ پلاتے رہیں انشاءاللہ سات، گیارہ یا اکیس دنوں میں ہر طرح کی رجعت مکمل طور پر ختم ہو کر مریض صحت یاب ہو جائے گا۔ ہر طرح کی رجعت عملیات کو ختم کرنے کیلیے نایاب نقش ہے ضرور آزمائیں۔

یااللہ ۷۸۶ یامحمدؐ

| ۴۶۷۲ | ۴۶۶۴ | ۴۶۶۹ |
|---|---|---|
| ۴۶۶۶ | ۴۶۶۸ | ۴۶۷۱ |
| ۴۶۶۷ | ۴۶۷۳ | ۴۶۶۵ |

یاحافظ یاحفیظ یارقیب یاوکیل

یاسلام یاسلام یاسلام یاقہار یاقہار یاقہار



## ہرغم ومصیبت کے دور ہونے کا عمل مجرب:

چاہیے کہ ان اشعار کو سو مرتبہ حضور قلب کے ساتھ پڑھے۔

ولم للہ من لطف خفی — یرق خفاہ عن فھم از کی
ولم یسراتی من بعد مسر — ففرج کربۃ القلب الشجی
ولم امر تساء بہ صباجا — وتاتیك المسرۃ بالعشی
اذا ضاقت بك الاحوال یوما — فثق بالواحد الفرد العلی
توسل بالنبی فکل عبد — یغاث اذا توسل بالنبی

## عمل دست غیب وکشائش

دعوت اسم رزاق بنابر کشودن رزق ایں ست باید کہ درود روز ۳۲ ہر روز شانزدہ نقش اسم رزاق بنویسد دبر ہر یک نقش مذکور اسم یاا موا کیل بحق یارزاق سی صدو ہشت ۳۰۸ بار کدا جدا خواندہ بدمد وہر روز جبوب نقش ہا درآرد گندم بستہ درد ریا انداز دو چوں دعوت تمام شود روزانہ دو نقش نوشتہ ہرایک ہماں عمل بہ تعداد مذکورہ علیحدہ علیحدہ خواند ومیدہ باشد و یک نقش ازاں ہر دو پیش خود وسر دار و دیگرے تہ مصلی انگہدار و خرچ روزمرہ برسدد رخانہ شانزدہم کہ خالی ست عدوش زیرا و تو یسد ودر آں خانہ خرچ روزمرہ کارآمدنی کود بنو یسد نقش معظم ومکرم آزمودہ بزرگان ایں ست۔

۷۸۶

| ۷۲ | ۸۵ | ۸۲ | ۷۹ |
|---|---|---|---|
| ۸۳ | ۷۸ | ۷۳ | ۸۴ |
| ۷۷ | ۸۰ | رقم خرچ یومیہ | ۷۴ |
| ۸۶ | ۷۵ | ۷۶ | ۸۱ |

## قید سے رہائی کا نقش

اگر کسی کو سزا ہو گئی ہو یا قید کا اندیشہ ہو یا گرفتار ہو گیا ہو یہ نقش لکھ کر پشت پر سیدھے کی طرف چسپاں کردے۔ انشاءاللہ رہائی ہو جائے۔ نوٹ: اس نقش میں ۶ کے پہاڑ کی چال ہے۔

| ۱۸ | ۴۸ | ۲ |
| --- | --- | --- |
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | یاباسط | ۳۰ |

## دشمن سے محفوظ رہنے کا عمل

جب دشمنوں کے شر دراور فتنے زیادہ بڑھیں تو ان کے ضرور سے محفوظ رہنے کے لیے یہ تینوں نقش لکھ کر اوپر کا نقش گلے میں ڈالے اور دوسرے دونوں نقوش لکھ کر ایک داہنے بازو پر دوسرا اُلٹے بازو پر باندھے اور ہر روز صبح کو اس بازو کا دوسرے بازو پر دوسرے بازو کا پہلے بازو پر باندھ لیا کرے جب تک دشمن قدرت خدا سے اپنے انجام کو نہ پہنچ جائیں یا صلح صفائی نہ ہو جائے برابر داہنے کا بائیں اور بائیں کا داہنے پر الٹ پھیر کرتا رہے۔

۷۸۶

| ۲۳ | ۱۸ | ۲۵ |
| --- | --- | --- |
| ۲۴ | ۲۲ | ۲۰ |
| ۱۹ | ۲۶ | ۲۱ |

۷۸۶

| ۵۸ | ۵۲ | ۶۰ |
| --- | --- | --- |
| ۵۹ | ۵۷ | ۵۴ |
| ۵۳ | ۶۱ | ۵۶ |

۷۹۶

| ۳۴ | ۲۹ | ۳۷ |
| --- | --- | --- |
| ۳۶ | ۳۳ | ۳۱ |
| ۳۰ | ۳۸ | ۳۲ |

## سورہ تبت یدا کا نقش:

۱۴۴۹ سے مربع پُر کرے یہ نقش تبت یدا کا نقش کے نیچے دشمن کا نام مع والدہ کے نام کے لکھ کر جو مقصد ہو لکھ دے اور کسی کی پرانی قبر میں دفن کر دے۔



| ۱۴۵۶ | ۱۴۵۹ | ۱۴۶۲ | ۱۴۴۹ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۴۶۱ | ۱۴۵۰ | ۱۴۵۵ | ۱۴۶۰ |
| ۱۴۵۱ | ۱۴۶۴ | ۱۴۵۷ | ۱۴۵۴ |
| ۱۴۵۸ | ۱۴۵۳ | ۱۴۵۲ | ۱۴۶۳ |

## نقش بلا کی اعداء ودفع دشمناں

قمر برج عقرب میں ہو یا ساعت مریخ یا زحل یہ نقش پُر کرے اور نیچے نام والدہ لکھے اور یہ لکھے یعنی اس طرح نقش لکھ کر پرانی قبر میں دفن کرے بارہا کا آزمودہ مجرب ہے۔

| انت الذی | الشدید | ذابطش | یاقاھر |
| --- | --- | --- | --- |
| لایطاق | انت الذی | الشدید | ذالبطش |
| انتقامه | لایطق | انت الذی | الشدید |
| یاقاھر | انتقامه | لایطاق | انت الذی |

القینا بینهم العداوة والبغضاء الی یو القبلة
فلاں بن فلاں علی عداة فلاں بن فلاں

## غائب شخص کا حال معلوم کرنا

اگر دیکھنا منظور ہو کہ فلاں شخص غائب زندہ ہے یا مر گیا ہے یا کوئی کھوئی ہوئی چیز ملے گی یا نہ ملے گی یا جس امر کی امید یا کسی پوشیدہ مقصد کا معلوم کرنا رکھتا ہو پوری ہو گی یا نہیں ہو گی یا اور جو کوئی مقصد ہو تو چاہیے کہ خدائے رحیم وکریم پر یقین کرکے اور اپنے مقصد کو خوب دل میں جما کر پاک جگہ باوضو لیٹ کر اس دعا کو پڑھتے پڑھتے سو جائے۔ انشاء اللہ خواب میں اپنے مقصد ومطلب کو دیکھ لے گا۔ دعا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ رَبَّ اِبْرَاھِیْمَ وَمُوْسٰی وَرَبَّ اِسْحٰق وَیَعْقُوْبَ وَعِیْسٰی وَرَبَّ جِبْرَائِیْلَ وَمِیْکَائِیْلَ وَاِسْرَافِیْلَ وَعِزْرَائِیْلَ مُنْزِلَ التَّوْرَاۃِ وَالْاِنْجِیْلِ وَالزَّبُوْرِ وَالْفُرْقَانِ الْعَظِیْمِ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ تَرٰی فِیْهِ الْخَیْر...

اس کے بعد یہ کہے ہَنَانِیَ الْعَظِمُ الْخَبِیْرُ اس کے بعد یہ کلمات کہے ہَنَانِیَ الْعَظِیْمُ الْخَبِیْرُ اتنا کہے کہ کہتے کہتے سو جائے اور چاہیے اس نقش مبارک کو زعفران وگلاب سے لکھ کر زیر بالیں رکھ کر سوئے۔

| ص | م | ل | ا |
|---|---|---|---|
| ا | ص | م | ل |
| ل | ط | ص | م |
| م | ل | ط | ص |

## عمل برائے قوت رفتار:

یہ نقش لکھ کر کمر میں باندھے انشاء اللہ المولیٰ الکریم فائدہ ہوگا۔ مجرب المجرب ہے کتنی ہی محنت کرے یا چلے نہ تھکے گا۔ نقش یہ ہے۔

| مقتدر | قوی | قائم | قادر |
|---|---|---|---|
| قائم | قادر | مقتدر | قوی |
| قادر | قائم | قوی | مقتدر |
| قوی | مقتدر | قادر | قائم |

## محفوظ رہنے کا عمل:

جب کوئی حاجت ہو تو واسطے رفع حاجت اور دفع مشکل کے ایک جلسہ میں اکتالیس بارہ سورۂ انعام پڑھے جس مطلب کے واسطے پڑھے گا حسب دلخواہ براری ہوگا اور جو مشکل ہوگی آسان ہوگی۔ جو کوئی سورۂ انعام کو لکھ کر اپنی سواری کے گلے میں ڈالے گا جملہ آفات اور جمیع بلیات سے بچا رہے گا اور واسطے حصول جاہ کے نقش اس سورۃ کا لکھ کر پاس رکھے۔ اس کے کل اعداد 935329 ہیں چال خانہ پنجم میں ہے۔

۷۸۶

| ۲۳۳۸۳۲ | ۲۳۳۸۳۵ | ۲۳۳۸۳۸ | ۲۳۳۸۲۴ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۳۸۳۷ | ۲۳۳۸۲۵ | ۲۳۳۸۳۱ | ۲۳۳۸۳۶ |
| ۲۳۳۸۲۶ | ۲۳۳۸۴۰ | ۲۳۳۸۳۳ | ۲۳۳۸۳۰ |
| ۲۳۳۸۳۴ | ۲۳۳۸۲۹ | ۲۳۳۸۲۷ | ۲۳۳۸۳۹ |



## دیگر:

جو کوئی تین بار پڑھے حاکم جابر مہربانی سے پیش آئے اور جملہ آفات سے محفوظ رہے اس سورۃ کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے امن وامان سے رہے اس کے کل اعداد 253592 ہیں اور چال خانہ نو میں ہے۔

۷۸۶

| ۶۳۳۹۷ | ۶۳۴۰۱ | ۶۳۴۰۴ | ۶۳۳۹۰ |
|---|---|---|---|
| ۶۳۴۰۳ | ۶۳۳۹۱ | ۶۳۳۹۶ | ۶۳۴۰۲ |
| ۶۳۳۹۲ | ۶۳۴۰۶ | ۶۳۳۹۹ | ۶۳۳۹۵ |
| ۶۳۴۰۰ | ۶۳۳۹۴ | ۶۳۳۹۳ | ۶۳۴۰۵ |

## دافع سحر و نظر بد:

یہ نقش لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں پہنے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر بلا و آسیب و سحر وغیرہ سے محفوظ رہے گا۔ آزمودہ اور تجربہ شدہ مجرب ہے آپ بھی آزما کر دیکھیے اور فائدہ اٹھائیے۔

۷۸۶

| ۴۷۰۱ | ۴۷۰۴ | ۴۷۰۷ | ۴۶۹۴ |
|---|---|---|---|
| ۴۷۰۶ | ۴۶۹۵ | ۴۷۰۰ | ۴۷۰۵ |
| ۴۶۹۶ | ۴۷۰۹ | ۴۷۰۲ | ۴۶۹۹ |
| ۴۷۰۳ | ۴۶۹۸ | ۴۶۹۷ | ۴۷۰۸ |

☆☆☆☆☆☆

☆☆☆☆

## 1- اسرار الوقتی زائچہ

وقتی زائچہ کے ذریعے ہر قسم کے سوالات کے جوابات معلوم کرنا، اس کتاب میں سو سے زائد سوالوں کے جوابات مثالوں کے ذریعے حل کر کے دئے گئے ہیں۔ اس کتاب کے مطالعہ سے آپ بھی زندگی سے متعلق ہر سوال کا جواب فوراً ایک منٹ میں معلوم کر سکیں گے وقتی زائچہ یا پیدائشی زائچہ بنانے کیلئے ایسی دائمی جدول جس کے ذریعے آپ فوراً ایک سیکنڈ میں کسی بھی ماہ و سال کے کسی بھی وقت کا طالع وقت بغیر کسی حساب کتاب کے معلوم کر سکتے ہیں۔ زائچہ میں سہم کے ذریعے سوالوں کے جواب معلوم کرنا اور زندگی کے ہر مسئلہ کا حل بذریعہ سہم معلوم کرنے کے لئے 250 سے زائد سہم دیئے گئے ہیں وقتی زائچہ کے ذریعے حالات زندگی معلوم کرنے کے لئے لاجواب کتاب ہے۔

## 2- اسرارِ النجوم (حصہ اول)

علم نجوم کے موضوع پر ایک مکمل کتاب ہے۔ جس میں نجوم سے متعلق ہر چیز کو انتہائی آسان طریقے سے بیان کیا گیا ہے۔ جس میں دائمی کوکبی جدول، زحل کا پایہ، زحل کی ساڑھ ستی، 2900 سوسالہ کلینڈر، چاند کی تاریخوں میں پیدائش کے اثرات، 12 گھروں میں کواکب کے سعد و نحس اثرات، 12 برجوں میں کواکب کے اثرات، 12 برجوں کا 12 گھروں میں علیحدہ علیحدہ اثرات، ادوار زندگی دورہ اکبر اور دورہ اوسط کی مکمل تفصیل، ادوار زندگی سے حالات زندگی معلوم کرنا، دورہ اکبر اور دورہ اوسط میں کواکب کے سعد و نحس اثرات، 12 گھروں کے مالک کے ادوار زندگی میں اثرات، مقام منتہا کے 12 گھروں میں اثرات، سالانہ زائچہ کے اصول و قواعد، سالانہ زائچہ میں کواکب کے سعد و نحس اثرات، زائچہ پیدائش میں قران سیارگان کے اثرات، نچھتروں (منازل نری) میں زائچہ پیدائش کے اثرات، بیماری کی مدت معلوم کرنا، ادخال کواکب کے اثرات اور اس کے علاوہ بھی بہت کچھ ہے نایاب کتاب ہے ضرور مطالعہ کریں۔



## 3- اسرارِ النجوم (حصہ دوم)

علم نجوم کے موضوع پر ایک مکمل کتاب ہے۔ جس میں ہر برج کا علیحدہ علیحدہ طالع بنا کر اس کے 12 گھروں میں تمام کواکب کے سعد و نحس اثرات بیان کیے گئے ہیں۔ جس میں سالانہ زائچہ کی مکمل تفصیل 70 قسم کے مختلف سہم نکالنا، قمری زائچہ کی تفصیل، 12 گھروں کے مالک کا 12 گھروں میں اثرات، برجوں کے ادوار زندگی، اس کے علاوہ شکل و صورت، مال، زمین و جائیداد، شادی تعداد شادی، شادی کا انجام، اولاد، تعداد اولاد، شراکت، وراثت، کھیلوں کے نتائج، اولاد ہونے کا وقت، شادی کا وقت معلوم کرنا، محبت انعام نکلنے کا وقت، سیاست، ملکی حالات، ملازمت، دوستی، ریس، موسم، بارش نیز ان تمام چیزوں کا وقت معلوم کرنا اور ان کے سعد و نحس اثرات معلوم کرنا شامل ہیں اس کے علاوہ بھی بہت کچھ ہے۔ بہت اعلیٰ و نایاب کتاب ہے۔

## 4- اسرار الرمل

علم رمل کے موضوع پر ایک نایاب کتاب جس میں زندگی کے تمام مسائل کا حل بذریعہ علم رمل دیا گیا ہے اور زندگی کے سو سے زائد سوالات کا جواب مثالوں کے ساتھ حل کر کے بتایا گیا ہے اس کتاب کے ذریعہ ہر مسئلہ کا حل فوراً ایک منٹ میں معلوم کیا جا سکتا ہے۔

## 5- اسرار الاعداد

اس کتاب میں علم اعداد پر مکمل بحث کی گئی ہے اس کتاب کے مطالعہ سے ایک عام قاری سے لے کر ماہر علم اعداد بھی فیض حاصل کر سکتا ہے اس کتاب میں شخصیت کا نمبر، قسمت کا نمبر، اعداد سے جواب حاصل کرنا، تاریخ پیدائش کے اثرات، کھیلوں مقابلوں کے نتائج، اشیاء کی قیمتوں میں کمی بیشی، شیئرز، کاروبار، ریس، پرائز بانڈ و لاٹری کے نتائج معلوم کرنا، خوش قسمتی کے نمبر، سالانہ زائچہ بنانا، ادوار زندگی معلوم کرنا، شادی کا انجام معلوم کرنا، ہر شخص کے سالانہ حالات، ماہانہ حالات، روزانہ کے حالات اور ہر دن کے ہر گھنٹے کے حالات معلوم کرنے کے طریقے اور تفصیل، تعداد اولاد، محبت، دوستی

اوراس کے علاوہ بھی اور بہت کچھ شامل کیا گیا ہے صرف یہی ایک کتاب آپ کو باقی سب کتابوں سے بے نیاز کردے گی۔

## 6- اسرار الدست شناسی

یہ کتاب علم دست شناسی (پامسٹری) کے موضوع پر ایک مکمل کتاب ہے جس کے مطالعہ سے ہر کوئی ایک اچھا اور کامیاب دست شناس بن سکتا ہے اول سے آخر تک ہر چیز کو مکمل وضاحت کے ساتھ بیان کیا گیا ہے اس کتاب کے ہوتے ہوئے آپ کو کسی دوسری کتاب کی ضرورت باقی نہیں رہے گی۔

## 7- نورانی وروحانی عملیات وتعویزات

سر سے لیکر پاوں تک تمام امراض کا قرآنی آیات وعملیات سے علاج درج کیا گیا ہے ہر قسم کے اوراد وظائف واعمال وقرآنی سورتوں کے عملیات، مجرب اعمال وسعت رزق حصول ملازمت، ترقی، ادائیگی قرض، وسعت کاروبار، بندش کاروبار، ہر طرح کی جادو ٹونہ بندش کاروبار سحر آسیب جنات رجعت عملیات کا علاج، جادو کرانے والے پر واپس پلٹانا، دشمن کی زبان بندی، دفن شدہ تعویزات نکالنا، آسیب کو جلانا، جن پر وارواح کو خواب میں دیکھنا، امتحان میں پہلی پوزیشن حاصل کرنا، مرض روحانی یا جسمانی معلوم کرنے کا طریقہ، روحانی مخلوق سے رابطہ کرنا، حاضری موکل کا عمل، چور فورا مال واپس کردے، عمل حاضرات، باطنی نگاہ کھولنا، مکان خالی کروانا، روحانی ترقی کا عمل، حفاظت جادو سفلی وعلوی، حاضری مطلوب، تسخیر خلائق، صاحب بصیرت بننے کا عمل، دفن شدہ تعویز معلوم کرنا، حصول کشف کیلئے، مکان یا دوکان خالی کروانا، سات دن میں ہر طرح کے سفلی علوی دکالے جادو و بندش کا گارنٹی سے خود علاج کریں، اس کتاب کے تمام عملیات وتعویزات کی اجازت عام ہے ہر کوئی فیض حاصل کرسکتا ہے۔

## 8- پرائز بانڈ اور آپ کی قسمت

پرائز بانڈ کے موضوع پر مصنف کی ایک لازوال تصنیف جس میں پرائز بانڈ کے نمبر معلوم



کرنے کے لیے بے شمار طریقے بیان کیے گئے ہیں جس میں صفحہ، کلوز، سنٹر [illegible] علیحدہ معلوم کرنے کے فارمولے لکھے گئے ہیں۔ ہر شہر میں ہونے والی قرعہ اندازیوں کے لیے علیحدہ علیحدہ فارمولے ہر دن میں ہونے والی قرعہ اندازیوں کے فارمولے، [illegible] بانڈ (مالیت کے لحاظ سے) کے علیحدہ فارمولے، علم نجوم کے زریعے بانڈ کا نمبر معلوم کرنے کے طریقے، علم رمل کے زریعے بانڈ کا نمبر معلوم کرنا، عملیات کے زریعے بانڈ کا نمبر معلوم کرنا، انعامی بانڈ کا نمبر معلوم کرنے کیلئے مجرب و آزمودہ نقش، علم جفر کے زریعے بانڈ کا نمبر معلوم کرنا، علم ساعات کے زریعے بانڈ کا نمبر معلوم کرنا، اور اس کے علاوہ بھی بے شمار فارمولے لکھے گئے ہیں، آپ اس کتاب کا کوئی سا بھی فارمولہ اٹھا کر گذشتہ سالوں کی قرعہ اندازیوں میں اس فارمولے کو چیک کرلیں انشاءاللہ آپ کو سوفیصد کامیابی ملے گی نایاب کتاب ہے۔

## 9 - بچوں کے اسلامی نام علم نجوم واعداد کی روشنی میں

اس کتاب میں بچوں اور بچیوں کے اسلامی نام علم نجوم اور علم اعداد کی روشنی میں نکالنے کے طریقہ کار اور ناموں کی مکمل فہرست دی گئی ہے۔ آپ کو نام نکالنے کی ضرورت نہیں ہوگی یا یک سے لیکر نو تک اعداد کے مطابق علیحدہ علیحدہ نام ان کے معنی اور ان کے اعداد اور لکی نمبرز نکال کردیئے گئے ہیں۔

**بکس منگوانے کیلئے اس نمبر رابطہ کریں**

**وقاص ریاض 0322.4380863 . 0300.4900254**

اس کے علاوہ اسرار الجفر، اسرار علم النفس، اسرار الحاضرات، اسرار الخواب، پتھروں کے اسرار، اسرار الموکلات وجنات، اسرار البروج، ٹیلی پیتھی کے اسرار مراقبہ کے اسرار اور چہرہ شناسی کے اسرار

